اِنَّ مِنَ الْبَیَانِ لَسِحْرًا وَاِنَّ مِنَ الشِّعْرِ لَحِکْمَۃً

# دیوان باقر

از

افادات سلطان اقلیم سخنوری و سخندانی شہنشاہ مملکت فصاحت و بلاغت و معانی سرآمد علمائے ربانی و پیشوائے فضلائے ہدایت نشانی بحر الشریعت مصباح الطریقت امین الحقیقت زین المعرفت قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین صدر الواصلین فانی فی اللہ باقی باللہ کاشف اسرار خفی و جلی ملک الشعرا حضرت سید شاہ باقر علی المخاطب بہ شاہ شہید المحبت چشتی قادری فخری اصدقی المتخلص بہ باقر قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ و نور اللہ مرقدہٗ

شاگرد حضرت نجم الدولہ دبیر الملک نواب اسد اللہ خان نظام جنگ المتخلص بہ غالب طاب اللہ تعالیٰ ثراہ وجعل الجنۃ مثواہٗ

مرتب و مدوّن کردہٗ

مولوی حافظ سید عطا حسین صاحب ام، اے، سی، ای
ام، آر، اے، اس، بی۔
ناظم تعمیرات وظیفہ یاب سرکار ابد قرار سلطنت آصفیہ

کتاب کے ملنے کا پتہ (۱) خان بہادر مولوی سید عبد الصمد صاحب محلہ رمنہ ڈاکخانہ بانکی پور۔ پٹنہ۔
(۲) مولوی سید عطا حسین صاحب۔ محلہ لنگم پلی۔ حیدر آباد دکن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ الرب الاکرم اَلَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ والصلوٰۃ والسلام علی من انزل علیہ نون والقلم شفیع الامم ترجمان لسان القدم منبع العلم والحکم افصح العرب والعجم الذی اوتی جوامع الکلم سیدنا ومولانا وھادینا وشفیعنا محمد النبی المحترم وعلیٰ آلہٖ واصحابہ الذین ھم سفن النجات ونجوم الاھتدا فی الظلم۔

المنت للہ کہ وقت مساعد ہوا اور توفیق الٰہی رفیق حال ہوی کہ حضرت افصح الفصحا ابلغ البلغا سلطان الشعراء والدی مولانا سید باقر علی پریگہوی حنفی چشتی قادری فخری الاصدقی المتخلص بہ باقرؔ رحمۃ اللہ علیہ کے منتشر کلام کو راقم الحروف عطا حسین جمع اور بصورت دیوان مرتب اور طبع کرسکا۔ یہ مقالہ چونکہ دیوان باقر کی ترتیب اور طباعت کے ضمن میں لکھا جاتا ہے اس لئے کافی ہوتا کہ صرف حضرت باقر علیہ الرحمہ کے سوانح حیات اور ان کی شاعری پر تبصرہ اور ان کے کلام کو جمع اور دیوان کو مرتب کرنے کی کیفیت قلمبند کردی جاتی۔ مگر خیال آیا کہ اس موقع کو کام میں لاکر اون کے خاندان اور اسلاف کے حالات بھی اختصار کے ساتھ قلمبند کردئے جائیں تاکہ نہ صرف حضرت باقر قدس سرہٗ کے خاندان کی ایک اجمالی تاریخ مرتب ہو جائے بلکہ بمقتضائے لَقَدْ كَانَ فِي قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّأُولِي الْأَلْبَابِ شاید یہ مختصر تذکرہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الرب الاکرم اَلَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ والصّلوٰۃ والسلام علی من انزل علیہ نون والقلم شفیع الامم ترجمان لسان القدم منبع العلم والحکم افصح العرب والعجم الذی اوتی جوامع الکلم سیّدنا ومولانا وھادینا وشفیعنا محمد النّبی المحترم وعلیٰ اٰلہٖ واصحابہ الذین ھم سفن النجات ونجوم الاھتدا فی الظلم

المنت للہ کہ وقت مساعد ہوا اور توفیق آلہی رفیق حال ہوی کہ حضرت افصح الفصحا ابلغ البلغا سلطان الشعراء والدی مولانا سید باقر علی پریگہوی حنفی چشتی قادری فخری الاصدقی المتخلص بہ باقر رحمۃ اللہ علیہ کے منتشر کلام کو راقم الحروف عطا حسین جمع اور بصورت دیوان مرتب اور طبع کرسکا۔ یہ مقالہ چونکہ دیوان باقر کی ترتیب اور طباعت کے ضمن میں لکھا جاتا ہے اس لئے کافی ہوتا کہ صرف حضرت باقر علیہ الرحمہ کے سوانح حیات اور ان کی شاعری پر تبصرہ اور ان کے کلام کو جمع اور دیوان کو مرتب کرنے کی کیفیت قلمبند کردی جاتی۔ مگر خیال آیا کہ اس موقع کو کام میں لاکر اون کے خاندان اور اسلاف کے حالات بھی اختصار کے ساتھ قلمبند کردئے جائیں تاکہ نہ صرف حضرت باقر قدس سرہٗ کے خاندان کی ایک اجمالی تاریخ مرتب ہوجائے بلکہ بمقتضائے لَقَدْ کَانَ فِیْ قَصَصِہِمْ عِبْرَۃٌ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ شاید یہ مختصر تذکرہ

اون کی اولاد و احفاد کے لئے ذریعۂ انتفاع و اعتبار اور اون کے مراحل زندگی میں مشعل ہدایت ہو سکے۔ وہ لوگ تو جا چکے اور اون کے ساتھ اون کا تمدن اور طرز معشرت اون کی تہذیب اور اون کے اخلاق سب رخصت ہو گئے۔ ممکن ہے کہ اس مختصر مقالہ کے آئینہ میں اون بزرگوں کی تہذیب اون کے اخلاق اون کی خالص اسلامی طرز معشرت اور مخلوق کے ساتھ اون کی ہمدردی اور یاد الٰہی اور اتباع سنّت نبوی میں اون کے انہماک کی جھلک نظر آئے اور اون کی اولاد و احفاد میں جو لوگ جوہر قابل رکھتے ہوں عکس پذیر ہو کر منتفع ہوں اور فلاح دارین حاصل کر سکیں۔ وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللهِ۔

موضع بیر بگہہ کا جغرافیہ اور حضرت باقر کا نسب پدری و مادری

صوبہ بہار میں گیا پٹنہ ریلوے لائین پر گیا سے چھ میل پٹنہ کی جانب چاکند نام کا ایک اسٹیشن ہے اس سے ڈیڑہ میل جانب مغرب و شمال مشایخین کی ایک چھوٹی سی بستی ہے جو بیر بگہہ کے نام سے مشہور ہے حضرت باقر کا اور ان کی اجداد میں پانچ پشت اوپر تک بزرگوں کا مولد و مسکن یہی قریہ رہا ہے۔ ان کا نسب پدری حضرت مخدوم العارفین جلال الدین محمد کبیر الاولیا گازرونی پانی پتی سے اور نسب مادری حضرت سیدنا عبد الوہاب بن حضرت قطب الاقطاب غوث الاعظم غوث الثقلین سیدنا محی الدین ابو محمد عبد القادر الحسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملتا ہے۔ ان بزرگوں تک دونوں نسب نامے ذیل میں لکھے جاتے ہیں۔

## نسب پدری

حضرت سید شاہ باقر علی بن حضرت شاہ وارث علی[۱] بن حضرت مخدوم شاہ محب اللہ[۲] بن مخدوم شاہ ہدایت اللہ[۳] بن مخدوم شاہ رحمت اللہ[۴] بن مخدوم شاہ ماہرو[۵] (جنھوں نے پیر بگہہ میں سکونت اختیار کی) بن مخدوم شاہ محمد[۶] بن مخدوم شاہ معروف[۷] بن مخدوم شاہ منصور[۸]

بن مخدوم برہان[9] الدین عرف بندگی شاہ اخوند میاں (انھوں نے قصبہ بہار سے منتقل ہو کر موضع دیورہ میں سکونت اختیار کی) بن مخدوم شاہ برخوردار[10] بن مخدوم شاہ اسحٰق[11] بن مخدوم شاہ سلیمان[12] بن مخدوم شاہ داود[13] (پانی پت سے آکر قصبہ بہار میں سکونت پذیر ہوے)۔ بن مخدوم شاہ عبدالقدوس[14] بن مخدوم شبلی[15] بن حضرت مخدوم العارفین جلال[16] الدین محمد کبیرالاولیا گازرونی پانی پتی قدس اللہ تعالیٰ اسرارہم۔

## نسب مادری

والدہ[1] حضرت سید شاہ باقر علی بنت حضرت میر سید عبدالقادر[2] بن میر سید عباد اللہ[3] بن میر سید نعمت اللہ[4] بن میر سید محمد باقر[5] بن میر سید محمود[6] عرف مودن بن میر سید علی[7] بن میر سید جلال[8] بن میر سید فیروز[9] بن میر سید عثمان[10] بن میر سید شمس[11] الدین عرف سید حسین جونقی بن میر سید نور الدین[12] بن میر سید ضیاء الدین[13] بن میر سید ذکی الدین[14] بن میر سید احمد[15] بن میر سید صوفی[16] بن حضرت سید عبدالوہاب[17] بن حضرت غوث الثقلین محی الدین ابو محمد عبدالقادر الحسنی الحسینی رحمۃ اللہ علیہم۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیرالاولیا رحمۃ اللہ علیہ کے مورث اعلیٰ حضرت خواجہ رکن الدین عبدالرحمان الکبیر علیہ الرحمہ ابو جعفر عبداللہ المنصور عباسی کے ظلم وستم کے بدولت مدینۂ منورہ میں نہ رہ سکے اور گازرون میں آکر سکونت اختیار کی۔ (ابو جعفر عبداللہ المنصور بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سلاطین عباسیہ کا دوسرا بادشاہ تھا۔ تاریخ الخلفا میں امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے کارناموں کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اس کا اقتباس یہ ہے قتل خلقا کثیرا حتی استقام ملکہ وھو الذی ضرب ابا حنیفہ رح علی القضاء ثم سجنہ فمات بعد ایام و قیل انہ قتلہ بالسم... فقتلھما (یعنی محمد و ابراہیم ابنے عبداللہ بن حسن بن الحسن بن علی بن ابی طالب)

وجماعة كثيرة من آل البيت فَاِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ ..... واذى المنصور خلقاً من العلما ممن خرج معهما او امر بالخروج قتلا وضربا وغير ذٰلك منهم ابو حنيفه وعبد الحميد بن جعفر وابن عجلان ... .... وفى سنة (مائة و) ثمان وخمسين امر المنصور نائب مكه بحبس سفيان الثورى وعباد بن كثير فحبسا وتخوف الناس ان يقتلهما المنصور اذا ورد الحج فلم يوصله الله مكة سالماً بل قدم مريضا ومات وكفاهم الله شره -

**ترجمہ** (منصور نے) مخلوق کثیر کو قتل کیا یہاں تک کہ اُس کے ملک کو استقامت ہوئی اور اس نے قضا کے عہدہ کو قبول نہ کرنے کے سبب حضرت ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کو مارا اور قید کیا اور اسی قید میں انھوں نے چند روز کے بعد انتقال کیا اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس نے ان کو زہر دیکر مار ڈالا ..... حضرت محمدؒ و حضرت ابراہیمؒ کو (جو حضرت عبد اللہ بن حسن بن الحسن المجتبی بن علیؑ بن ابی طالب کے بیٹے تھے) اور ان کے ساتھ اہل بیت کی جماعت کثیر کو بھی قتل کیا پس اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ ....... اور ان علماء میں سے جماعت کثیر کو منصور نے قتل اور ضرب وغیرہ سے ایذا پہنچائی جنھوں نے ان دونوں (محمدؒ اور ابراہیمؒ) کے ساتھ خروج کیا تھا یا خروج کا فتوی دیا تھا ان میں حضرت ابو حنیفہ اور عبد الحمید بن جعفر اور ابن عجلان تھے ....... اور ۱۵۸ھ میں نایب مکہ کو منصور نے حضرت سفیان ثوری اور عباد بن کثیر کو قید کرنے کا حکم دیا اور لوگوں کو خوف ہوا کہ جب وہ حج کے لئے مکہ آئیگا تو ان بزرگوں کو قتل کر دیگا پس اللہ تعالیٰ نے اس کو حج کے موقع پر مکہ معظمہ صحیح

وسلامت نہیں پہنچایا بلکہ وہ بیمار آیا اور مرگیا اور اللہ تعالیٰ نے اس کے شر سے ان کو بچایا۔

اون کی اولاد میں پانچویں پشت میں **حضرت خواجہ قطب الدین عبد العزیز** گازرون میں بھی نہ رہ سکے اور سرخس چلے آئے۔ معلوم ہوتا ہے کہ سلطنت عباسیہ کے اوائل زمانہ میں ان بزرگوں کو بے حد تکلیف پہنچائی گئی غالباً اسی وجہ سے حضرت باقر علیہ الرحمہ کے خاندان میں اباً عن جدٍ یہ وصیت چلی آتی ہے کہ حضرت عبد العزیز سرخسی کی اولاد میں کوئی شخص :-

(۱) عباسیوں میں شادی بیاہ نکرے۔

(۲) سیاہ رنگ کا کپڑا نہ پہنے۔

(۳) سیاہ (مشکی) رنگ کا گھوڑا سواری میں نہ رکھے۔

حضرت خواجہ قطب الدین عبد العزیز سرخسی کے فرزند **حضرت خواجہ شہاب الدین عبد الرحمٰن ثانی** کو سلطان محمود غزنوی نور اللہ مضجعہ اپنے ہمراہ ہندوستان لائے اور ۴۳۰ھ میں تھانیسر فتح کرکے اون کو پانی پت کی حکومت اور قضاءت دی۔ انھوں نے پانی پت میں سکونت اختیار کی اور نواح کے ممالک کو فتح کرکے اسلامی حکومت میں شامل کیا۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیاء کے حالات کے ذیل میں حضرت عبد الرحمٰن[1] چشتی مرات الاسرار میں لکھتے ہیں :-

"در ملفوظات شیخ جلال دیدہ ام کہ نوشتہ اند کہ قبل از آمدن بزرگان مخدوم بولایت ہندوستان یکے از اسلاف او کہ قاضی محمد یوسف نام داشت

---

[1] حضرت عبد الرحمٰن چشتی رحمۃ اللہ علیہ بلند پایہ عالم اور درویش کامل تھے۔ شاہجہاں بادشاہ کے استاد تھے۔ اسی بادشاہ کے عہد سلطنت میں ۱۰۴۵ھ میں انھوں نے اولیاء کے حالات میں ایک مبسوط کتاب مسمی بہ مرات الاسرار تصنیف کی۔

وبفضائل صوری ومعنوی در سرزمین فارس کہ عبارت از گازرون است مشہور ومعروف بود وبسیارے از مشایخ آں دیار تولا بوے داشتند وخاک آستانہ اورا سرمۂ دیدۂ خود ہا میساختند سلطان محمود بغایت اعزاز واکرام آنحضرت را ہمراہ خود آوردہ بحکومت وریاست پرگنات نواحی قنوج مامور ساختہ والآن برہماں ریاست اولاد کثیر او قیام دارند واکثرے از آں خاندان بموجب دعائے خواجہ عبداللہ خفیف رح کہ شیخ الاسلام بود بجاہ وحشمت دینی ودنیوی وبفضائل علوم صوری ومعنوی بوجود می آیند چنانچہ مشہور اند بشجاعت وسخاوت وعلوم ظاہری وباطنی۔ واز بزرگان شیخ جلال قاضی شہاب الدین (عبدالرحمٰن) نام در وقت سلطنت غوریان از گازرون آمدہ در قصبہ پانی پت سکونت اختیار نمودہ وقاضی محمد یوسف بالگرامی دوصد سال پیش از قاضی شہاب الدین مذکور بہمراہی سلطان محمود بقنوج آمدہ بحکومت قصبۂ بالگرام مامور شدہ کافران را علف تیغ بیدریغ ساختہ چراغ اسلام روشن ساختہ بود.......''

حضرت عبد الرحمٰن چشتی کی یہ روایت کہ قاضی شہاب الدین عبد الرحمٰن قاضی محمد یوسف سے دو سو سال بعد سلطان شہاب الدین غوری کے زمانہ میں ہندوستان تشریف لائے غلط اور واقعہ کے بالکل خلاف ہے۔ شہاب الدین غوری نے ۵۸۸ھ میں پرتھوی راج پر فتح پاکر ہندوستان میں سلطنت قایم کی۔ حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کی ولادت ۶۴۵ھ سے دو چار سال قبل واقع ہوی اور حضرت شہاب الدین عبد الرحمٰن اون سے دسویں پشت اوپر ہیں۔ صرف پچپن یا ساٹھ سال میں دس پشتوں کا گزرنا محال ہے اس کے

علاوہ ان قدیم نسب ناموں میں جو حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کی اولاد میں چند جگہ محفوظ ہیں بصراحت لکھا ہوا ہے کہ حضرت شہاب الدین عبد الرحمٰن کو سلطان محمود غزنوی اپنے ہمراہ ہندوستان لائے تھے اور نیز یہی روایت حضرت باقر کے خاندان میں اباً عن جدٍ چلی آرہی ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ دونوں بزرگوں یعنی مخدوم شہاب الدین عبد الرحمٰن اور قاضی محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہما کو سلطان محمود غزنوی اپنے ہمراہ ہندوستان لائے۔ تھانیسر کی فتح (۴۰۲ھ) کے بعد حضرت عبد الرحمٰن کو پانی پت کی حکومت اور قضاءت دی گئی اور قنوج کی فتح (۴۰۹ھ) کے بعد قاضی محمد یوسف کو بنگر (جو قنوج کے قریب ایک شہر تھا) اور بلگرام کی قضاءت وحکومت دی گئی۔ حضرت مخدوم شہاب الدین عبد الرحمٰن کا مزار مبارک پانی پت میں ہے اور معتقدوں کا زیارت گاہ ہے۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا حضرت قاضی شہاب الدین عبد الرحمٰن کے بعد ان کی دسویں پشت میں ہیں۔ حضرت مخدوم طریقہ علیہ چشتیہ صابریہ کے پیشوا ہیں اور اپنے وقت کے کامل مکمل اولیا میں بہت ہی بلند پایہ بزرگ گزرے ہیں۔ حضرت مخدوم اللہ دیہ[1] سیر الاقطاب میں لکھتے ہیں کہ حضرت مخدوم "صاحب کشف و کرامات عالیہ وصاحب مقامات جلیلہ و رفیع الشان بود و در علم شریعت و طریقت و حقیقت و معرفت عدیم العدیل بود" انکی ولادت پانی پت میں ہوئی۔ سنہ ولادت صحیح طور پر معلوم نہ ہوسکا لیکن واقعات کو تطبیق دینے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی ولادت ۶۵۰ھ سے دو چار سال قبل ہوئی والد ماجد خواجہ محمود نے محمد نام رکھا۔ پانچ سال

[1] حضرت اللہ دیہ حضرت مخدوم کے اولاد میں تھے۔ بزرگان سلسلہ چشتیہ صابریہ کے حالات میں سیر الاقطاب نامی ایک کتاب لکھی ہے۔ شاہجہاں بادشاہ کے زمانے میں ۱۰۳۶ھ میں اسکی تالیف شروع کی اور اوسی بادشاہ کے عہد میں ۱۰۵۶ھ میں ختم کی۔

کی عمر میں والد کا سایہ سر سے اُٹھ گیا اور اون کے عم بزرگوار نے انہیں آغوش تربیت میں لیا۔ اوائل عمر میں کلام اللہ شریف کو حفظ کیا اس کے بعد بہت جلد تمام علوم متداولہ سے فراغت حاصل کی۔ ایام طفلی ہی میں محبت الٰہی کا ان پر غلبہ شروع ہوا بعض وقت بے اختیار ہو جاتے اور گھر چھوڑ کر جنگل میں چلے جاتے اور وہاں ذکر الٰہی میں مشغول رہتے۔ حضرت شیخ شرف الدین بو علی قلندر رحمۃ اللہ علیہ کی عنایت ان پر بہت مبذول رہا کرتی تھی۔ یہاں تک کہ بسا اوقات وہ خود حضرت مخدوم کے مکان پر آکر ان سے ملا کرتے حضرت مخدوم نے دو ایک بار ان سے بیعت کی خواہش ظاہر کی لیکن حضرت قلندر علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ وقت آئیگا کہ تمہارے پیر یہاں پانی پت میں تشریف لائینگے اور تم کو مرید کرینگے اور تمہاری تکمیل انہیں سے ہوگی۔ علوم متداولہ کی تحصیل سے حضرت مخدوم کو فراغت ہو چکی تھی۔ اور جذبہ الٰہی جلد جلد بڑھتا جاتا تھا۔ آخر بیتاب ہو کر یکایک وطن اور اہل وطن کو چھوڑ کر انہوں نے سفر اختیار کیا۔ تقریباً تیس[۳۰] سال تک سفر میں رہے۔ اوس زمانہ کے بہت سے اولیا سے ملے اور حجاز و شام میں برسوں سفر کرتے رہے ہر سال حج کے زمانہ میں مکہ معظمہ آتے اور مناسک حج ادا کر کے مدینہ منورہ حاضر ہوتے پھر شام چلے جاتے۔ حجاز و شام کے اکابر محدثین کی صحبتوں سے بھی مستفید ہوئے اور علم حدیث و رجال میں تبحر حاصل کیا طویل سیاحت کے بعد پانی پت واپس تشریف لائے۔

حضرت مخدوم قدس سرہٗ کے پانی پت واپس آنے سے تین چار سال پہلے حضرت شاہ ولایت خواجہ شمس الدین ترک علیہ الرحمہ یہاں تشریف لا چکے تھے۔ یہ بزرگ سیّد تھے اور ترکستان کے رہنے والے تھے تحصیل علوم کے بعد طلب حق میں تلاش پیر وطن سے نکلے اور جا بجا سفر کرتے ہوئے ہندوستان آئے۔ اس ملک میں بھی جا بجا

پھرتے ہوئے پاک پٹن شریف آئے اور حضرت شیخ الاسلام خواجہ فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ کے خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ کچھ مدت تک قیام کے بعد ان کو ارشاد ہوا کہ کلیر جاؤ۔ اس ارشاد کی بنا پر پاک پٹن شریف سے روانہ ہو کر پیران کلیر شریف آئے اور حضرت مخدوم جہاں علاؤالدین علی احمد صابر چشتی کلیری قدس اللہ سرہٗ العزیز کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور مرید ہوئے اور چند سال تک پیر کی خدمت میں حاضر رہ کر مجاہدہ اور ریاضت میں مشغول رہے حضرت مخدوم پاک نے بھی بہت ہی محبت اور شفقت سے ان کی تعلیم و تربیت کی یہاں تک کہ درجۂ کمال تک پہنچایا۔ صاحب سیر الاقطاب لکھتے ہیں کہ حضرت مخدوم پاک علاؤالدین علی احمدؒ صابر رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے۔

”شمس الدین تو مرا فرزندی از حق سبحانہٗ تعالیٰ خواستہ ام کہ ایں سلسلہ ما از تو جاری باشد و تا قیامت برپا ماند“۔

وفات سے کچھ پہلے حضرت مخدوم پاک نے ان کو خلافت سے مشرف فرمایا اور حکم دیا کہ میرے انتقال کے بعد پانی پت جا کر قیام کرو۔ چنانچہ ان کی رحلت (۱۳ ربیع الاول ۶۹۱ھ) کے تین روز کے بعد وہ کلیر شریف سے روانہ ہوئے اور پانی پت تشریف لائے اور یہاں سکونت اختیار فرمائی۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا نے وطن واپس آکر حضرت شاہ ولایت مخدوم خواجہ شمس الدین ترک کے تشریف آوری اور قیام پانی پت کا حال سنا اور باشتیاق تمام ان کی خدمت میں حاضر ہوئے او بیعت کی اور شدید مجاہدہ اور ریاضت میں مشغول ہو گئے صاحب مرات الاسرار لکھتے ہیں:۔

”الغرض شے از ممتازان دمحبوبان ایں طائفہ بود شانے عظیم و طبعے کریم و حالے مستقیم

داشت و آنقدر ریاضات و مجاہدات بر خود نہادہ بود کہ از غایت شدت
جوع نفس امارۂ او بصورتے مجسم شدہ از بدن مبارکش جدا افتاد اما در استقامت
او ہیچ فتورے راہ نیافت۔"

تکمیل کے بعد ۶۷۰ھ میں حضرت شمس الدین ترک نے حضرت مخدوم کو خلافت دیکر مجاز مطلق کیا اور اپنے تمام مریدوں کی تعلیم و تربیت بھی انہیں سے متعلق کردی اور آٹھ سال کے بعد ۶۷۸ھ میں پانی پت میں متوجہ عالم بالا ہوئے قدس اللہ سرہ العزیز۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا نے پیر کے حکم سے اور ان کے سامنے اپنے فیضان کو جاری کر دیا تھا۔ پیر کی رحلت کے بعد یہ سلسلہ جاری رکھا۔ اور طلبہ اور مریدوں کو علوم ظاہر و باطن سے مستفید فرماتے رہے۔ آخر عمر میں شدید استغراق کی حالت پیدا ہوگئی تھی۔ یہاں تک کہ ان کو کسی چیز کی خبر نہیں ہوتی تھی۔ جب نماز کا وقت آتا تو حاضرین و خدام میں سے کوئی شخص بآواز بلند اون کے کان کے قریب حق حق حق کہتا۔ اس نام پاک کے سننے سے وہ ہوش میں آجاتے وضو کرتے اور نماز پڑھتے نماز کے بعد پھر استغراق کی حالت پیدا ہو جاتی۔ ان کا فیض بہت پھیلا اور سلسلہ علیہ چشتیہ صابریہ انہیں کے واسطہ سے ابھی تک جاری ہے۔ مریدوں میں سے چالیس بزرگوں کو خلافت سے مشرف فرمایا۔ ان کی رحلت ۱۳ ربیع الاول ۷۶۵ھ میں ہوی۔ مزار مبارک پانی پت میں ہے پیر نے خلافت صرف انہیں کو دی۔ ان کا نام محمد تھا۔ خلافت دیتے وقت پیر نے ان کو جلال الدین لقب دیا اور اسی لقب سے وہ مشہور ہوے۔ انہوں نے بہت طویل عمر پائی۔ بقول صاحب سیر الاقطاب "عمر شریفش از یک صد و ہفتاد سال زیادہ بود" ممکن ہے کہ مؤلف سیر الاقطاب نے اس روایت کی تنقید نہ کی ہو لیکن روایتوں اور واقعات کو جمع کرنے سے معلوم ہوتا ہے

کہ اون کا سن شریف ایکسو تیس سال[۱۳] سے ضرور زیادہ تھا۔ اوس وقت کے اولیا کی عمریں بہت ہوی ہیں چنانچہ حضرت مخدوم الملک شرف الدین احمد یحییٰ منیری[۵۳] کا (جو حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کے ہمعصر تھے) سن شریف ایکسو اکیس سال تک پہنچا تھا (ولادت ۶۶۱ھ وفات ۷۸۲ھ) اور دوسرے بزرگوں نے بھی بہت طویل عمریں پائی ہیں۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کے حالات کم و بیش متعدد کتابوں میں منقول ہیں اور مرات الاسرار اور سیر الاقطاب میں کسیقدر تفصیل سے لکھے گئے ہیں۔ چونکہ ان کے مفصل سوانح حیات کا لکھنا یہاں پیش نظر نہیں ہے اس لئے جو کچھ لکھا گیا اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔ البتہ جو خلافت نامہ حضرت شاہ ولایت شمس الدین ترک نے ان کو لکھکر دیا تھا اس کو نقل کر دینا مناسب خیال کرتا ہوں شاید ناظرین کرام کی دلچسپی کا باعث ہو اس سے ایسی باتیں معلوم ہوسکینگی جو کسی تذکرہ اور کتاب میں منقول نہیں ہیں۔ اور اس کے علاوہ پیر کی خاص عنایت اور توجہ اور محبت کے جو حضرت مخدوم پر مبذول تھی اون خلافت مطلقہ اور اجازت نامہ کی وسعت کا بھی اندازہ ہوسکیگا جس سے حضرت مخدوم ممتاز ہوے۔

| | |
|---|---|
| بسم اللہ الرحمٰن الرحیم الحمد للہ | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سب تعریفیں اللہ کیلئے جو |
| رب العلمین والعاقبۃ للمتقین والصلوٰۃ | پروردگار عالمیان ہے اور عاقبت متقیوں کیلئے اور درود |
| والسلام علیٰ رسولہ محمد والہ واصحابہ | وسلام ہو اوس کے رسول سید نا محمد پر اور اون کے آل اور اونکے اصحاب پر |
| الرسول اعطی لاسد اللہ تعالیٰ وھو علی[رض] | رسول نے عطا کیا اللہ تعالیٰ کے شیر کو اور وہ علی ہیں ان سے اللہ راضی ہو |
| وھو اعطی لخواجہ حسن بصری قدس اللہ سرہ العزیز | اور انھوں نے عطا کیا خواجہ حسن بصری کو قدس اللہ سرہ العزیز۔ |

---

[۵۳] منیر (بفتح میم وکسر نون بایائے مجہول) پٹنہ سے سترہ میل مغرب جانب ایک نہایت قدیم قصبہ ہے حضرت مخدوم شیخ یحییٰ قدس سرہ کا یہاں مسکن تھا اور یہاں اون کا مزار ہے حضرت شیخ شرف الدین احمد قدس سرہ اون کے فرزند تھے انہوں نے قصبہ بہار شریف میں سکونت اختیار فرمائی اور اسی قصبہ میں ان کا مزار مبارک ہے۔

وھو اعطی لخواجہ عبد الواحد زید نور اللہ تعالیٰ روضتہ

وھو اعطی لخواجہ فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

وھو اعطی لخواجہ ابراھیم ادھم نور اللہ تعالیٰ مرقدہ

وھو اعطی لخواجہ حذیفۃ المرعشی طاب اللہ تعالیٰ ثراہ

وھو اعطی لخواجہ ھبیرۃ البصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

وھو اعطی لخواجہ علو ممشاد دینوری مع ولایت

دینور قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز۔

وھو اعطی لخواجہ قطب الدین ابو اسحق مع

ولایت شام نور اللہ تعالیٰ روضتہ۔

وھو اعطی لخواجہ قدوۃ الدین ابو احمد مع

ولایت چشت طاب اللہ تعالیٰ ثراہ۔

وھو اعطی لخواجہ ابو محمد معہا نور اللہ

تعالیٰ مرقدہ۔

وھو اعطی لخواجہ ناصر الدین ابی یوسف

معہا قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ۔

وھو اعطی لخواجہ مودود معہا نور اللہ

تعالیٰ قبرہ۔

وھو اعطی لخواجہ حاجی شریف زندنی

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

اور انھوں نے دیا خواجہ عبد الواحد زید کو اللہ تعالیٰ ان کے روضہ کو روشن کرے

اور انھوں نے دیا خواجہ فضیل بن عیاض کو اللہ تعالیٰ کی رحمت ان پر ہو

اور انھوں نے دیا خواجہ ابراہیم ادہم کو اللہ تعالیٰ ان کے قبر کو روشن کرے

اور انھوں نے دیا خواجہ حذیفہ مرعشی کو اللہ تعالیٰ انکی مٹی کو خوشبو کرے

اور انھوں نے دیا خواجہ ہبیرۃ البصری کو اللہ تعالیٰ کی رحمت ان پر ہو

اور انھوں نے دیا خواجہ علو ممشاد دینوری کو مع ولایت

دینور کے قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز۔

اور انھوں نے دیا خواجہ قطب الدین ابو اسحق کو مع

ولایت شام کے اللہ تعالیٰ ان کے روضہ کو روشن کرے۔

اور انھوں نے دیا خواجہ قدوۃ الدین ابو احمد کو مع

ولایت چشت کے اللہ تعالیٰ اونکی مٹی کو خوشبو کرے۔

اور انھوں نے دیا خواجہ ابو محمد کو مع اس کے (یعنی ولایت چشت کے)

اللہ تعالیٰ اون کے قبر کو روشن کرے۔

اور انھوں نے دیا ناصر الدین ابو یوسف کو مع اس کے

قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ۔

اور انھوں نے دیا خواجہ مودود کو مع اس کے اللہ تعالیٰ

انکی قبر کو روشن کرے۔

اور انھوں نے دیا خواجہ حاجی شریف زندنی کو اللہ تعالیٰ

کی رحمت ان پر ہو۔

وهو اعطى لخواجه عثمان هارونى طاب الله تعالى ثراه
اور انھوں نے دیا خواجہ عثمان ہارونی کو اللہ تعالیٰ انکی مٹی کو خوشبو کرے

وهو اعطى لخواجه معين الدين حسن السجزى مع
اور انھوں نے دیا خواجہ معین الدین حسن السجزی کو مع

ولايت اجمير رحمة الله تعالىٰ عليه
ولایت اجمیر کے اللہ تعالیٰ کی رحمت ان پر ہو۔

وهو اعطى لخواجه قطب الدين بختيار اوشى
اور انہوں نے دیا خواجہ قطب الدین بختیار اوشی کو

مع ولايت دهلى نور الله تعالىٰ روضته
مع ولایت دہلی کے اللہ تعالیٰ انکے روضہ کو روشن کرے

وهو اعطى لخواجه فريد الدين مسعود گنج شكر
اور انھوں نے دیا خواجہ فرید الدین مسعود گنج شکر کو

مع ولايت اجودهن قدس الله تعالىٰ سره
مع ولایت اجودھن کے قدس اللہ تعالیٰ سرہ۔

وهو اعطى لخواجه علاء الدين على احمد الصابر
اور انھوں نے دیا خواجہ علاء الدین علی احمد الصابر کو

مع ولايت كلير
مع ولایت کلیر کے

وهو اعطى للفقير مع ولايت پانى پت وانا
اور انھوں نے دیا اس فقیر کو مع ولایت پانی پت کے

فى الخطة المذكورة وا قيمها وانا اعطيت
اور میں اس خطہ مذکورہ میں ہوں اور اسکو قایم رکھتا ہوں اور میں نے عطا کیا

خرقةً وعصًا ومقراضًا وكاسًا وسلّمت
خرقہ اور عصا اور مقراض اور پیالہ اور حوالہ کیا

ما فى قلبى وروحى وجسمى وعينى وبدنى
جو کچھ کہ ہے میرے قلب میں اور میرے روح میں اور میرے جسم میں

ورحلى ومكانى واسرارى واعلانى ظاهرًا
اور میری آنکھ میں اور میرے بدن میں اور میرے محل میں اور میرے مکان میں اور میرے اسرار میں

وباطنًا لابنى القلبى وخليفة اسرارى محمد ابن محمود
اور میرے اعلان میں ظاہر اور باطن میرے قلبی فرزند اور میرے خلیفہ اسرار محمد بن محمود

ابن يعقوب وخطبته خطابًا باسم من اسماء
ابن یعقوب کو اور مخاطب کیا میں نے انکو اسماء حسنے کے ایک اسم

الحسنى وهو جلال الدين وانا اقيمه فى مقا
کے خطاب سے اور وہ (خطاب) جلال الدین ہے اور میں

بهذه الخطة مع سوادها وانا لا آخذ بيد
ان کو اس خطہ میں اپنے مقام پر قایم کرتا ہوں مع اس کے سواد کے

رجل من الرجال من بعد هذا التاريخ لاجل
اور میں آج کی تاریخ سے کلاہ اور ارادت کے لئے

القلنسوة والارادة ولكل من هو شاء ارادة
وخرقة وقلنسوة علىّ ولكني سلّمته صحيحا
واجزت اجازةً الى شيخ المشائخ قطب الاقطاب
بدر الزهاد شيخ جلال المذكور وهو
اعلم بطريق الله تعالىٰ وانا اعلمه في
ما بقي وهو اسبق من هولاء الدرجة فسلمتم
به واجزته۔

مردوں میں سے کسی مرد کا ہاتھ نہیں پکڑوں گا اور ان سب کو جو مجھ سے ارادت اور خرقہ اور کلاہ کی خواہش رکھتے ہیں
میں نے ان کو صحیح طور پر تفویض کیا اور از روئے اجازت کے
اجازت دی (کہ رجوع ہوں) بجانب شیخ المشائخ قطب الاقطاب بدر الزہاد
شیخ جلال مذکور کے اور وہ اللہ تعالیٰ کے راستہ سے خوب واقف
ہیں اور جو باقی رہا ہے اسکی میں ان کو تعلیم دونگا اور وہ اس درجہ
سے اسبق ہیں پس میں نے تم لوگوں کو ان کے تفویض کیا اور
ان کو اجازت دی۔

حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کے فرزندان

خلافت سے مشرف کرنے کے بعد باصرار تمام حضرت خواجہ شمس الدین ترک نے حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا کو نکاح کرنے پر مجبور کیا چنانچہ کرنال کے ایک بزرگ خاندان میں انہوں نے نکاح کیا۔ دو صاحبزادیاں اور پانچ صاحبزادے (حضرت عبد القادر، حضرت ابراہیم حضرت مخدوم شبلی۔ حضرت کریم الدین اور حضرت عبد الاحد) پیدا ہوئے۔ حضرت عبد القادر کا والد کی موجودگی میں انتقال ہوا اس لئے حضرت مخدوم کی وفات کے بعد ان کے دوسرے فرزند سجادہ نشین ہوئے لیکن کسی وجہ سے بہت جلد وہ سجادہ نشینی سے کنارہ کش ہو گئے۔ اور حضرت مخدوم شبلی جو بقول صاحب مرات الاسرار "از اعظم خلفائے والد بزرگوار خود است" سجادہ نشین ہوئے۔ ان کی رحلت کے بعد ان کے فرزند اکبر حضرت مخدوم عبد القدوس سجادہ ارشاد پر بیٹھے۔ انہوں نے دو فرزند چھوڑے۔ بڑے حضرت عبد الکبیر الاولیائ تھے جو والد کی جگہ سجادہ نشین ہوئے دوسرے حضرت مخدوم شاہ داؤد قدس سرہ (حضرت باقر کے جد اعلیٰ) جن کا اس وقت شباب کا زمانہ تھا اور اس وقت سلوک باطنی کے ساتھ علوم ظاہر کی تحصیل میں بھی مشغول تھے۔

سنہ۸۰۰ھ میں امیر تیمور نے دہلی پر حملہ کیا اور اس کو بالکل برباد کر دیا۔ حملہ کی خبر پاکر بہت سے شرفا، علما، سادات اور اکابر صوفیہ دہلی چھوڑ کر دور دراز مقامات پر چلے گئے اور حملہ کے بعد قتل اور اسیری سے جو بچ گئے انھوں نے بھی دہلی کو خیرباد کہا۔ دہلی جو علم و فضل کا مرکز تھا بالکل اجڑ گیا اور علما اور فضلا میں سے کوئی باقی نہیں رہا۔ برسوں کے بعد سلطان سکندر لودی نے اس شہر کو از سر نو آباد کیا۔ لیکن مغلیہ سلطنت کے قیام تک علمی حیثیت سے اس شہر کو فروغ نہ ہو سکا۔ جس زمانہ کا یہ ذکر ہے جونپور میں ایک نئی سلطنت موسوم بہ سلطنت شرقیہ قایم ہو چکی تھی۔ سلطان ابراہیم شرقی نے اپنے زمانہ سلطنت (۸۰۴ھ تا ۸۴۴ھ) میں اس کو بہت فروغ دیا۔ علما، و فضلا، کو دور دور سے طلب کر کے جمع کیا اور جونپور کو علم و فضل کا مرکز کر دیا۔ لیکن اون کے انتقال کے بعد ہی اس سلطنت کا زوال شروع ہوا اور جونپور بھی علما و فضلا سے خالی ہو گیا۔ اوس وقت تمام ہندوستان میں صرف بہار کا ایک خطہ محفوظ رہ گیا تھا۔ جہاں علم کا فیضان جاری تھا اور جابجا اچھے اچھے علما موجود تھے۔ زمانۂ قدیم سے خطۂ بہار علم کا مرکز رہا ہے۔ بودھ اور ہندوؤں کے زمانہ میں قصبۂ بہار کے قریب جو اودین بڑی بڑی درسگاہیں تھیں زمانۂ دراز تک قایم رہیں۔ ساتویں صدی ہجری میں جب مسلمانوں کا قبضہ ہوا علما و فضلا سادات و مشایخ دور دور سے آکر اس خطہ میں جابجا سکونت پذیر ہوے چنانچہ اوس وقت سے تیرھویں صدی کے آخر تک علم و فضل کے اعتبار سے خطۂ بہار بہت ممتاز رہا اور اس کے قریہ قریہ سے علم و فضل کا فوارہ جوش مارتا رہا۔

طریقت کا دارومدار سنت نبویؐ کے علم و عمل پر ہے۔ اکابر طریقت خود بلند پایہ عالم ہوے ہیں اور ہمیشہ مریدوں کو تحصیل علم کے لئے تاکید کرتے آئے ہیں حضرت شیخ الاسلام شیخ کبیر بابا فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے "اندریں راہ علم درجہ

اولیس وارد"۔ حضرت خواجہ بندہ نواز سید محمد حسینی گیسو دراز قدس اللہ سرہ العزیز سترہ سال کی عمر میں حضرت ختم المشائخ خواجہ نصیر الدین محمود چراغ دہلی رحمۃ اللہ علیہ سے مرید ہوئے اور تحصیل علم کے ساتھ ساتھ سلوک باطنی میں بھی مشغول ہوئے۔ تھوڑے دنوں کے بعد غلبۂ حال سے مجبور ہوکر پیر کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ اگر اجازت ہو تو پڑھنا چھوڑ دوں تاکہ ہمہ تن یکسو ہوکر مشاغل باطنی میں مصروف ہو جاؤں انہوں نے منع کیا اور فرمایا کہ میں کسی مرید کو تحصیل علم سے دست بردار ہونے کا حکم نہیں دیا کرتا۔

حضرت مخدوم شاہ داؤد رحمۃ اللہ علیہ کو تکمیل علم کے لئے پانی پت سے باہر جانے کی ضرورت محسوس ہوی۔ دہلی اور جونپور علم سے خالی ہو چکے تھے اس لئے لامحالہ بہار کی جانب انکی توجہ منعطف ہوی۔ وطن اور اہل وطن کو چھوڑا اور بہار کی جانب روانہ ہو گئے باوجودیکہ خطۂ بہار علم کا مرکز رہا ہے مگر کسی بادشاہ کے عہد میں کوئی درسگاہ اور طلبہ کی اقامت کے لئے دارالاقامت تعمیر نہیں کیا گیا۔ علما اپنے اپنے گھروں یا قریہ کی مسجد میں خالصاً لوجہ اللہ درس دیا کرتے تھے۔ نزدیک و دور سے طلبہ کسی بزرگ کے علم وفضل کی شہرت سنکر بے سروسامانی کے ساتھ آتے اور اوس قریہ کے اہل مقدرت واہل خیر حضرات حسب موقع وحسب حیثیت دو دو چار چار طالب علموں کے خورونوش اور جملہ مایحتاج کے کفیل ہو جاتے اور اگر گنجایش ہوتی تو اپنے گھروں میں ورنہ محلہ یا قریہ کے مسجدوں میں اُن کے قیام کا انتظام کردیتے۔ مایحتاج سے بے فکر ہوکر طلبہ ہمہ تن تحصیل علم میں مشغول رہا کرتے۔ حضرت مخدوم شاہ داؤد جب قصبہ بہار میں پہنچے ایک سید صاحب ان کے ضروریات کے کفیل ہوئے اور اپنے مکان کا ایک بیرونی حجرہ ان کو سکونت کے لیئے دیا وہ اطمینان کے ساتھ تحصیل علم میں مصروف ہو گئے۔

سید صاحب کو صرف ایک صاحبزادی تھیں جو سن بلوغ کو پہنچ چکی تھیں لیکن کفو کے نہ ملنے کے باعث اُن کے فرض سے سبکدوش نہیں ہو سکے تھے اور اسی سبب سے اُن کو اور اُن کے حرم کو بہت فکر دامن گیر رہا کرتی تھی۔ حضرت مخدوم شاہ داؤد کو سید صاحب کے مکان میں رہتے دو ڈیڑھ سال ہو چکے تھے کہ سید صاحب کو کسی طرح حضرت مخدوم کی نہ صرف خاندانی شرافت کا بلکہ خود اُونکی بزرگی اور تقدس اور واصل الی اللہ ہونے کا حال یکایک منکشف ہو گیا۔ اونہوں نے اپنی حرم کو مطلع کیا اور باہم یہ رائے قرار پائی کہ لڑکی حضرت مخدوم شاہ داؤد سے منسوب کر دی جائے۔ دو تین روز کے بعد سید صاحب نے حضرت مخدوم سے گفتگو کی وہ سنکر بے حد متفکر اور پریشان ہو گئے اور اقرار یا انکار کچھ نہ کر سکے اقرار اس لئے نہ کر سکے کہ سید صاحب گو یہاں ریس سید مشہور تھے لیکن حضرت مخدوم کو اون کے حسب ونسب کے متعلق مطلق واقفیت نہ تھی اور جب تک اُس کے جانب سے کامل اطمینان نہ ہو لیتا اقرار نہیں کر سکتے تھے۔ انکار اس لئے نہ کر سکے کہ سید صاحب نے اون کو مثل اپنے فرزند کے آرام سے رکھا تھا اور ہر طرح اون کے خبر گیراں رہے تھے انکار کرنا سراسر احسان مندی کے خلاف تھا۔ ان وجوہ سے حضرت مخدوم نے اول اپنی غریب الوطنی اور طالب علمی کا عذر پیش کیا لیکن جب سید صاحب نے اِن عذرات کو قبول نہیں کیا تو مجبور ہو کر غور کرنے کے لئے دو تین روز کی مہلت طلب کی۔ حضرت باقر کے خاندان میں یہ روایت ابًا عن جدٍ مسلسل چلی آرہی ہے کہ حضرت مخدوم شاہ داؤد علیہ الرحمۃ اوس روز اس قدر پریشان ہوئے کہ نہ کھانا کھا سکے نہ سبق پڑھ سکے اور رات کو عشا کے بعد ہی بستر پر لیٹ گئے۔ خواب میں حضرت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اون کو مشرف کیا اور فرمایا" فرزند تم فکرمند اور پریشان نہ ہو۔ سید صاحب واقعی سید

ہیں اور میری اولاد میں ہیں تم اون کا پیام قبول کر لو" حضرت مخدوم کو اس ارشاد نے بالکل مطمئن کر دیا اور صبح ہوتے ہی سید صاحب پر رضامندی کا اظہار کیا۔ اونہوں نے متبسم ہو کر کہا "صاحبزادے میرے کہنے سے تم کو اطمینان نہیں ہوا جب وہاں سے ارشاد ہوا تو تم مطمئن ہوئے"۔ چند روز کے بعد سید صاحب کی صاحبزادی کا نکاح حضرت مخدوم سے کر دیا گیا اور اسی پابندی کی وجہ سے وہ پھر پانی پت نہ جاسکے اور قصبۂ بہار میں ایک محلہ بیگن آباد تھا وہاں مستقل طور پر سکونت پذیر ہو گئے۔

حضرت مخدوم شاہ اسحٰق

حضرت مخدوم شاہ داؤد رحمۃ اللہ علیہ کو اون کے والد حضرت مخدوم شاہ عبد القدوس قدس سرہٗ سے سلسلہ چشتیہ صابریہ میں خلافت ملی تھی۔ اون کے پوتے حضرت مخدوم شاہ اسحٰق کو (جو کم عمری میں یتیم ہو گئے تھے) حضرت مخدوم شیخ شعیب قدس سرہٗ العزیز نے آغوش تربیت میں لیا یہ بزرگ حضرت مخدوم الملک شیخ شرف الدین یحییٰ منیری بہاری رحمۃ اللہ علیہ کے بھائی حضرت شیخ جلیل الدین قدس سرہٗ کے فرزند تھے۔ شباب کے زمانہ میں عم بزرگوار سے مرید ہو کر ریاضت میں مشغول ہوئے اور بہت جلد اون پر جذب کا غلبہ ہوا اور سالہا سال تک قایم رہا۔ مخدوم الملک کی رحلت (۷۸۲ھ) کے بعد اون کے خلیفہ راستین حضرت مخدوم مظفر شمس بلخی مکہ معظمہ چلے گئے۔ چند سال کے بعد واپسی میں عدن میں ٹھہرے۔ وہاں بیمار ہوئے اور اپنے برادر زادہ حضرت مخدوم حسین بن شیخ معز الدین شمس بلخی کو خلافت دے کر ۲۷ رجمادی الاول ۷۸۸ھ کو عدن میں انتقال کیا۔ حضرت مخدوم حسین بہار آئے اور سجادہ ارشاد پر متمکن ہوئے۔ اون کے انتقال (۸۴۲ھ) کے بعد اون کے فرزند و خلیفہ حضرت شیخ حسن نوشہ توحید علیہ الرحمہ سجادہ نشین ہوئے۔ حضرت مخدوم شیخ شعیب کو ان کی سجادہ نشینی کے زمانہ میں جذب سے افاقہ ہوا اور تکمیل کے لئے اون کی

جانب متوجہ ہوئے اور اُن سے خلافت حاصل کی۔ اون کا آخر زمانہ تھا کہ حضرت مخدوم شاہ اسحٰق اون کے آغوش تربیت میں آئے اور تعلیم و تربیت کے بعد سلسلہ علیہ فردوسیہ میں خلافت سے مشرف ہوئے۔ حضرت باقر کے خاندان میں حضرت شاہ اسحٰق قدس سرہٗ سے اب تک اس سلسلہ میں اَبًا عن جدٍّ خلافت چلی آرہی ہے۔

گیا سے تین میل شمال کے جانب بیتھو نامی ایک موضع ہے حضرت سیدالسادات سید اشرف جہانگیر سمنانی رحمۃ اللہ علیہ (جن کا مزار قصبہ کچھوچھہ ضلع جونپور میں ہے) کے ہمشیر زادہ کے اولاد میں ایک بزرگ یہاں سکونت پذیر ہوئے۔ ان بزرگ کی اولاد میں حضرت مخدوم شاہ درویش قدس سرہ بیتھو میں صاحب سجادہ تھے۔ حضرت مخدوم شاہ اسحٰق قدس سرہ کے پوتے حضرت برُہان الدین عرف بندگی شاہ اخوندمیاں کی شادی اُن کی صاحبزادی سے ہوی اور وہ بہار سے تشریف لاکر بیتھو میں سکونت پذیر ہوئے لیکن اہل خانہ کے انتقال کے بعد اس موضع میں قیام نہ کر سکے اور اپنے دونوں فرزند حضرت شاہ نور اور شاہ منصور (جو حضرت باقر کے اجداد میں ہیں) کو ہمراہ لے کر دیورہ[1] چلے گئے اور وہاں سکونت پذیر ہوئے۔ اور اسی موضع میں ۱۰ صفر ۹۸۰ھ کو رہگرائے عالم آخرت ہوئے

حضرت برُہان الدین

اون کی اولاد میں حضرت مخدوم شاہ ماہرو (بن مخدوم شاہ محمدؐ بن مخدوم شاہ معروف بن مخدوم شاہ منصور بن مخدوم برُہان الدین الدین عرف بندگی اخوندمیاں) دیورہ سے پیربیگہہ آئے۔ اوس وقت یہ جگہ صرف چند جھوپڑیوں کی بستی تھی اور اوس کا نام بھی کچھ دوسرا تھا چونکہ یہ جگہ تنہائی کی تھی اور دیورہ سے قریب بھی تھی اون کو پسند آئی تاکہ اپنے عزیزوں سے قریب رہکر تنہائی میں فارغ البالی سے مجاہدہ اور عبادت الٰہی میں مصروف

حضرت شاہ ماہرو

---

[1] موضع دیورہ پیربیگہ سے جانب غرب مایل بہ شمال نو کوس پر واقع ہے۔

رہ سکیں۔ بعد میں مستقل طور پر وہ یہاں سکونت پذیر ہو گئے اور اون کے قیام کے باعث اس بستی کا نام پیر نگر مشہور رہا۔

حضرت باقر کے والد ماجد حضرت شاہ وارث علی علیہ الرحمۃ (ابن شاہ محب اللہ بن شاہ ہدایت اللہ بن شاہ رحمت اللہ بن مخدوم شاہ ماہرو) نے ابتدائی تعلیم پیر نگر میں حاصل کی اوس کے بعد طلب علم کی غرض سے لکھنؤ چلے گئے۔ اودھ میں نواب سعادت علی خاں کی حکومت کا ابتدائی زمانہ تھا اور لکھنؤ میں حضرت ملا مبین رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۲۲ ربیع الثانی ۱۲۲۵ھ) کے درس کا دریائے فیض جاری تھا۔ حضرت شاہ وارث علیؒ اون کے حلقۂ درس میں داخل ہوئے۔ شاگرد کی ذہانت اور شوق تحصیل علم اور ان کی صفات برگزیدہ کو دیکھکر استاد اُن پر بہت مہربان ہوئے اور نہایت توجہ اور محبت سے تعلیم دی۔ چند سال میں تمام علوم متداولہ سے فراغت حاصل کی اور سند فضیلت لیکر وطن واپس تشریف لائے۔ اون کے والد ماجد حضرت شاہ محب اللہ قدس سرہ کا انتقال ہو چکا تھا اور بڑے چچا حضرت مخدوم شاہ اہل اللہ قدس سرہ سجادۂ ارشاد پر تھے اور اون کا فیض ظاہری و باطنی جاری تھا۔ تحریر مرقومہ بالا میں یہ بیان کیا جا چکا ہے کہ حضرت شاہ اسحٰق قدس سرہٗ کو حضرت مخدوم شیخ شعیب علیہ الرحمہ نے سلسلۂ فردوسیہ میں خلافت دی تھی اور اون سے یہ سلسلہ اون کے خاندان میں جاری ہوا۔ حضرت شاہ اہل اللہ قدس سرہ کو اس سلسلہ میں خلافت اون کے والد ماجد حضرت شاہ ہدایت اللہ سے ملی تھی لیکن اُن کی طلب باقی رہی اور پٹنہ جاکر حضرت مولانا محمد منعم پاک ابوالعلائی نقشبندی قدس اللہ سرہ العزیز (متوفی ۱۳ رجب ۱۱۸۵ھ بعمر ۱۰۳ سال) کے حلقۂ ارادت میں داخل ہوئے اور بارہ سال تک ریاضت اور مجاہدہ میں مشغول رہکر سلسلہ ابوالعلائیہ

حضرت شاہ اہل اللہ رح کا حضرت مولانا محمد منعم پاک سے خلافت حاصل کرنا

نقشبندیہ اور چشتیہ اور قادریہ میں اون سے خلافت حاصل کی اور اون کی رحلت کے بعد پیرنگیہ واپس تشریف لائے۔ حضرت شاہ وارث علی قدس سرہ لکھنؤ سے پیرنگیہ واپس آکر عم بزرگوار حضرت شاہ اہل اللہ صاحب کے حلقۂ ارادت میں داخل ہوئے اور تحصیل کمالات باطنی میں بہت محنت و مجاہدہ کیا۔ تکمیل کے بعد حضرت شاہ اہل اللہ قدس سرہ نے اون کو سلسلۂ فردوسیہ اور سلاسل ابو العلائیہ نقشبندیہ اور چشتیہ اور قادریہ میں خلافت دی اور چند ماہ بعد ۲۵ رمضان المبارک ۱۲۲۴ھ کو بعمر چھپتر سال متوجہ مقعد صدق عند ملیک مقتدر ہوئے رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً۔

حضرت شاہ محب اللہ کی طرز

حضرت باقر کے اجداد میں ہر بزرگ حضرت شاہ اہل اللہ اور حضرت شاہ محب اللہ قدس اللہ سرہما تک دنیا سے بالکل کنارہ کش رہے اور شرف ولایت سے ممتاز رہے ان بزرگوں کے عمر کا ابتدائی حصہ تحصیل علم میں صرف ہوا اوس کے بعد ریاضت اور مجاہدہ کے جانب متوجہ ہوئے باطنی تکمیل کے بعد خلافت حاصل کی اور بقیہ تمام عمر طلبا اور مریدین کی تعلیم و تربیت ظاہری و باطنی میں صرف کر دی۔ یہ لوگ ہمہ تن متوجہ الی اللہ رہے اور عمر کا کوئی حصہ ضائع نہیں ہونے دیا۔ اون کا ذریعۂ معاش محض بقدر مایحتاج زراعت اور کاشتکاری رہا۔

حضرت شاہ وارث علی رح کا ملازمت قبول کرنا

حضرت شاہ وارث علی علیہ الرحمہ کی ولادت کے پہلے ہی ایسٹ انڈیا کمپنی کا تسلط بنگال اور بہار پر ہو چکا تھا اور منظم انگریزی حکومت قایم ہو چکی تھی۔ اوس زمانہ میں اور اوس کے بہت برسوں بعد تک اضلاع کی اعلی خدمتوں پر تو صرف انگریز ہی مامور ہوا کرتے تھے لیکن اون کی ماتحتی میں ذیلی خدمتوں کے لئے (جیسے سب ججی اور ڈپٹی کلکٹری وغیرہ) اعلی اور ذی اثر خاندان کے ذی علم اور ذی وجاہت مسلمانوں کی تلاش رہا کرتی تھی اور جس طرح

ہوسکتا گورنمنٹ اکثر ایسے ہی لوگوں کو راضی کر کے ان خدمتوں پر مامور کرتی تھی ۔ حضرت سید شاہ وارث علی قدس سرہ کے خاندان کی بزرگی اور برگزیدگی سے گورنمنٹ کے حکام پہلے ہی سے واقف تھے ۔ تکمیل علوم کے بعد لکھنؤ سے جب وطن واپس آئے تو اون کے علم و فضل کی کیفیت بھی حکام مقامی تک پہنچی اور اون کی جانب سے اُن پر سرکاری ملازمت کے قبول کرنے کا تقاضا شروع ہوا ۔ خاندانی قدیم طریقہ کے خلاف اونہوں نے خود کو دنیا کے کاروبار میں پھنسانا نہیں چاہا اور چند سال تک برابر انکار کرتے رہے آخر اون پر اس قسم کی مجبوریاں عاید کی گئیں کہ اونہیں ملازمت قبول کرنی ہی پڑی اور گورنمنٹ نے سررشتہ عدالت میں خدمت دے کر اون کا تقرر ضلع شاہ آباد کے مستقر آرہ پر کیا ۔ ضلع شاہ آباد میں اوس وقت بہت بڑے زمیندار بابو کنور سنگھ[ش] کے والد تھے ۔ وہ حضرت شاہ وارث علی قدس سرہ سے ملکر اون کی بزرگی و برگزیدگی اور اخلاق حسنہ سے بہت متاثر ہوئے اور اپنی زمینداری کی زمین میں سے ایک قطعہ شہر آرہ کے باہر شرقی جانب بطور نذر کے عقیدتاً پیش کیا اور قبول کرنے پر مصر ہوئے ۔ اونہوں نے قبول کیا اور اوس کے ایک مختصر حصہ پر اپنی سکونت کے لئے سفال پوش خام مکان تعمیر کیا اور بقیہ حصہ کو قطعہ قطعہ کر کے لوگوں کو دے کر ایک محلہ بنام ناظر گنج آباد کیا جو اب بھی موجود ہے ۔ تقریباً بیس سال تک ملازمت کی اور تمام مدت ملازمت آرہ ہی میں رہے ۔ اکیاون یا باون سال کی عمر میں

---

ش ۔ کنور سنگھ اور اُن کے آبا و اجداد ضلع شاہ آباد آرہ کے موضع جگدیس پور کے رہنے والے تھے اور بہت بڑے زمیندار تھے ۱۸۵۷ء کے غدر میں انگریزی دیسی فوج باغی ہو کر آرہ آئی اور ان فوجیوں نے بابو کنور سنگھ کو زبردستی اپنے ساتھ شریک کر لیا ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ تھوڑے ہی دنوں میں یہ باغی فوج خود بھی [illegible] اور کنور سنگھ نے بھی زخمی ہو کر دنیا کو خیر باد کہا ۔

کہ اسہال کبدی میں مبتلا ہوئے۔ جب علالت زیادہ ہوی تو پیر نگہ تشریف لے گئے اور وہاں

حضرت شاہ وارث علی رح کی رحلت۔

۹ ماہ رجب المرجب ۱۲۴۹ھ کو جمعہ کے دن نماز صبح کے وقت رہگرائے عالم جاودانی ہوئے
نماز جمعہ کے بعد جنازہ کی نماز پڑہی گئی اور پیر نگہ کی آبادی کے باہر جانب جنوب اپنے والد
ماجد حضرت شاہ محب اللہ اور عم بزرگوار حضرت شاہ اہل اللہ قدس سرہما کے جوار میں دفن
کئے گئے۔ رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً۔

حضرت شاہ وارث علی رح اخلاق اور ان کا طرز معشرت۔

حضرت شاہ وارث علی نے گو سرکاری ملازمت قبول کرلی تھی لیکن تمام عمر اونہوں نے
اپنی قدیم خاندانی روش ہی کو قایم رکہا۔ آرہ میں سکونت کے لئے جو مکان تعمیر کیا تھا وہ
مٹی کی دیواروں کا سفال پوش مکان تھا۔ اوسی میں مقیم رہے اور پختہ مکان کی تعمیر کا کبھی
خیال نہیں کیا۔ پیر نگہ میں اون کو موروثی مکان کا جو حصہ ملا تھا وہ مختصر سا تھا جب اولاد
ہوی اور مکان کی تنگی زیادہ تکلیف دینے لگی تو ارادہ کیا کہ اوس قدیم مکان پر مٹی کی
دیواروں کی ایک بالائی منزل تعمیر کرلیں تاکہ تنگی رفع ہوجائے۔ اون کے بڑے بھائی
حضرت شاہ بندہ علی صاحب قدس سرہٗ نے منع کیا اور فرمایا کہ دیکھو اگر بالاخانہ تعمیر کروگے
تو نفس اور شیطان چونکہ ہر وقت انسان کے ساتھ ہے ممکن ہے کہ کسی وقت تم اون سے
دہوکا کھاؤ اور تمھارے دل میں برادری کے غریب لوگوں پر ایک گونہ تفوق کا خیال
گزرے۔ بھائی کے فرماتے ہی اس ارادے سے باز آئے اور پھر کبھی اونہوں نے اوس
مکان میں اضافہ یا اس کے علاوہ دوسرے مکان کے تعمیر کا ارادہ نہیں کیا۔ ملازمت کے
زمانہ میں دوستوں کے مجبور کرنے سے چند گاؤں خرید لئے تھے مگر جب تک زندہ رہے
اون کی آمدنی میں سے ایک پیسہ اپنی ذات میں یا اپنی اولاد میں صرف نہیں کیا۔ جو
کچھ وصول ہوتا اپنی برادری کے لوگوں اور دوسرے اہل حاجات کی ضرورتوں میں صرف

کر دیتے اون کا دسترخوان ہمیشہ بہت وسیع رہا اور کسی سائل کے سوال کو رد نہیں کیا۔
کسی وقت اگر پاس کچھ نہیں ہوتا تو اپنے پہننے کا کپڑا سایل کو دیدیتے اور خود تکلیف اوٹھاتے
طلبہ اور مریدین کی تعلیم و تربیت کا سلسلہ اونھوں نے ہمیشہ جاری رکھا جو طلبہ اون سے
پڑہتے اُن کے تمام ضروریات کے وہ کفیل ہوتے ۔ راتوں کو بہت کم سوتے تھے نیم شب کے
بعد سے اشراق تک نماز ذکر شغل اور تلاوت قرآن پاک میں مصروف رہتے اور ایک لمحہ بھی
یاد الٰہی اور مشغولی باطن سے خالی نہیں جاتا ۔ لوگوں سے نہایت خندہ پیشانی اخلاق
اور خلوص کے ساتھ ملتے ۔ وہ نہایت با مذاق حاضر جواب اور زندہ دل تھے اون کی
حاضر جوابی کی نہایت لطیف لطیف باتیں میں نے اپنے بزرگوں سے سنی ہیں لیکن اُن کو یہاں
قلمبند کرنے کی گنجایش نہیں ہے ۔ جن لوگوں نے اُن کی تھوڑی صحبت بھی اوٹھائی تھی وہ
اس قدر متاثر ہوئے کہ اون کے اخلاق و خلوص و محبت اور برگزیدگی کو تمام عمر نہیں بھولے
راقم کی سترہ اٹھارہ سال کی عمر تک چند اشخاص جو اُن کی صحبت میں رہے تھے زندہ تھے
ان کے سامنے جب کبھی اون کا ذکر آتا وہ بے حد متاثر ہو جاتے اور دیر تک نہایت
محبت اور عقیدت کے ساتھ اون کے اخلاق اور اون کے محاسن کا ذکر کرتے رہتے ۔
اِن میں دو شخص وہ تھے جنھوں نے اون کی خدمت گاری کی تھی اون کا ذکر جب اُن کے
سامنے ہوتا تو ان کی آنکھوں سے بعض وقت بے اختیار آنسو جاری ہو جاتا ۔ اللہ اللہ
وہ کیسے مخلصانہ اخلاق ہوں گے جن کا اثر اُن کے ملنے والوں کے قلوب میں دایماً
قایم رہا اِس میں شک نہیں کہ وہ اِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ کے مظہر تھے بلا زمت قبول
کرنے کی وجہ سے اپنے ہمعصر بزرگوں میں حضرت شاہ وارث علی قدس سرہ دنیا دار خیال
کئے جاتے تھے مگر اون دنیا دار جیسے اِس زمانے کے بڑے بڑے دین دار بھی نظر نہیں آتے ۔

حضرت شاہ وارث علیؒ کی اولاد۔

حضرت شاہ وارث علیؒ کی والدہ ماجدہ حضرت شاہ یار اللہ بن مولانا محمد اعظم بن مولانا احمد کبیر بن حضرت شاہ معروف بن حضرت شاہ منصور کی صاحبزادی تھیں اور اون کی ہم جد تھیں۔ حضرت علیہ الرحمہ کی شادی حضرت مولانا میر سید عبدالقادر قدس سرہٗ کی صاحبزادی سے ہوئی۔ یہ بزرگ موضع میراںؔ بیگہ لکھاور کے رہنے والے اور حضرت سیدنا سید عبدالوہاب بن حضرت غوث الاعظم محی الدین ابو محمد عبدالقادر الحسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی اولاد میں تھے۔ تقریباً ساڑھے تین سو سال ہوئے کہ اون کے اجداد میں ایک بزرگ حضرت سید فیروز یہاں تشریف لائے اور سکونت پذیر ہوئے اون کی اولاد اس موضع میں آباد ہے۔ حضرت شاہ وارث علی کے انتقال کے بعد اون کی اہل خانہ تقریباً چالیس سال بقید حیات رہیں اور ۱۲۸۹ھ میں پیربگہ میں انتقال کیا اور اُن کے قبر کے متصل دفن ہوئیں۔ حضرت شاہ وارث علی نے دو بیٹیاں اور دو بیٹے چھوڑے۔ بڑی صاحبزادی کی شادی پیربگہ میں خاندان ہی کے ایک صاحب حضرت شاہ منور علی سے ہوی اون کے صرف ایک ہی فرزند شاہ محمد اکرم صاحب علیہ الرحمہ زندہ رہے انہوں نے پٹنہ کے محلہ حاجی گنج میں مکان تعمیر کر کے سکونت اختیار کر لی تھی اور وہیں ۱۳۱۶ھ میں اکہتر سال کی عمر میں انتقال کیا اون کے فرزند مولوی محمد شاہ صاحب مرحوم اُن کا جنازہ پیربگہ لائے اور آبائی قبرستان میں دفن کیا۔ دوسرے فرزند حضرت سید شاہ حسین علی خاں بہادرؔ تھے۔ اون کے بعد ایک صاحبزادی تھیں جنکی شادی موضع مکارم چک میں شاہ رمضان علی صاحب سے ہوی اونکی اولاد اسی موضع میں سکونت پذیر ہیں

---

[۱] موضع میران بیگہ لکھاور سادات کی بستی ہے۔ پیربگہ سے بیس میل جانب شمال مائل بمشرق اور گیا پٹنہ ریلوے لائن کے اسٹیشن جہان آباد سے چار میل پر واقع ہے۔

چوتھے فرزند حضرت سید شاہ باقر علی باقرؔ تھے۔

سید شاہ حسین علی رح کی ولادت اور تعلیم اور قبول ملازمت

حضرت شاہ وارث علی قدس سرہٗ کے بڑے فرزند سید شاہ حسین علی خاں بہادر ۹ ذی الحجہ ۱۲۳۱ھ مطابق ۱۰ نومبر ۱۸۱۶ء شب یکشنبہ طلوع صبح سے ایک گھنٹہ پیشتر موضع کھُرہ[1] میں پیدا ہوئے۔ اوایل عمر میں تحصیل علم میں مشغول ہوئے اور طلب علم ہی کے زمانہ میں والد سے مرید ہوئے اور سلاسل فردوسیہ اور ابو العلایہ نقشبندیہ اور چشتیہ اور قادریہ میں خلافت لی۔ والد کی رحلت کے بعد وہ پیر بگہ میں مقیم رہے لیکن بہت جلد اون پر نوکری کے لئے تقاضہ شروع ہوا اور ۱۲۵۶ھ (۱۸۴۰ء) میں ملازم ہوگئے ۱۸۵۷ء (۱۲۷۳ھ) میں جب غدر ہوا وہ ضلع سارن چھپرہ کے سب ڈویزن سیوان پر متعین تھے اون کے حسن انتظام کے باعث وہاں کا خزانہ اور کچھری بلکہ سارا سب ڈویزن غدر کے آفات سے محفوظ رہا۔ غدر کے فرو ہونے کے بعد گورنمنٹ نے اون کی کارگزاریوں کا بہت کچھ اعتراف کیا اور خان بہادری کا خطاب دے کر بعہدہٗ ڈپٹی کلکٹری اون کو آرہ کے صدر سب ڈویزن پر متعین کیا۔ جب تک وہ ملازم رہے اپنے فرایض کو نہایت احتیاط سے انجام دیتے رہے لیکن نوکری سے وہ ہمیشہ کارہ رہے چنانچہ ۱۸۵۸ء (۱۲۷۴ھ) میں اوہنوں نے استعفاء دے دیا لیکن گورنمنٹ نے منظور نہیں کیا۔ چند سال کے بعد کچھ خانگی ضروریات کا عذر پیش کر کے ۱۸۶۴ء (۱۲۸۰ھ) میں جب وہ بھاگل پور میں اسسٹنٹ کمشنر تھے پھر استعفا دیا لیکن اب بھی منظور نہیں کیا گیا اور ایک سال کی رخصت پوری تنخواہ پر دی گئی آخر کار پینتیس (۳۵) سال کی ملازمت کے بعد ۱۸۷۵ء (۱۲۹۱ھ) میں پنشن لے کر خدمت سے سبکدوش ہوئے پانچ چھ سال کے بعد حج بیت اللہ شریف اور زیارت مدینہ منورہ سے مشرف ہوئے۔

---

[1] موضع کھُرہ گیا پٹنہ ریلوے لاین کے اسٹیشن بیلا کے قریب سادات کی بستی ہے۔

حضرت شاہ حسین علی کا حلیہ

حضرت سید شاہ حسین علی قدس سرہ کشیدہ قامت متناسب الاعضا اور صبیح اللون تھے اُن کا سینہ چوڑا چہرہ کتابی آنکھیں بڑی اور خوبصورت اور داڑھی گھنی اور لمبی تھا چہرہ سے نہایت درجہ بزرگی اور برگزیدگی ظاہر ہوتی تھی۔ اوس زمانہ کے تمام اقسام کے کے فنون سپہ گری میں کامل تھے۔ گھوڑے کی سواری میں میر کریم اللہ صاحب مرحوم (جن کا حال بعد میں بیان کیا جائے گا) کے شاگرد رشید تھے اور صاحب کمال تھے۔ انتقال سے چند سال پہلے اون کے دونوں ہاتھ اور پاؤں میں رعشہ کی بیماری پیدا ہوگئی تھی جس سے وہ چلنے پھرنے بلکہ نشست و برخاست سے بھی بالکل معذور ہوگئے تھے لیکن دماغ کی قوت اور سماعت اور بصارت رحلت کے وقت تک ویسی ہی قایم رہی جیسی کہ جوانی میں تھی۔

حضرت شاہ حسین علی کے اخلاق و عادات

وہ بڑوں کا بہت احترام کرتے اور چھوٹوں پر بہت شفقت فرماتے تھے اپنے برابر کے لوگوں سے نہایت گرمجوشی اور محبت سے ملا کرتے اور اُن کی صحبتوں میں بہت زندہ دلی کا اظہار کرتے۔ عزیزوں اور قرابت داروں کی ہر طرح خبر لیتے رہتے اور اُن کی ہر ضرورت کے وقت امداد کرتے اہل برادری کے نادار لوگوں کی پوشیدہ طور پر امداد کرکے اون کی لڑکیوں کی شادی کرا دیتے۔ جب تک رعشہ کی وجہ سے وہ چلنے پھرنے سے معذور نہیں ہوئے اُون کا ہمیشہ معمول رہا کہ اشراق کے بعد ایک پیالی چاء پی کر ہاتھ میں لکڑی لے کر گھر سے نکلتے اور تمام بستی میں پھر کر پہلے ہر عزیز و قرابت دار کے گھر جاتے اور سب کی خیریت اور ضرورت دریافت کرتے اوس کے بعد دوسرے اہل بستی کے گھروں پر جا کر اون کی خیریت دریافت کرتے نو بجے تک گھر واپس آتے اور چاشت کی نماز کے بعد پھر چاء پیتے اور باہر کے برآمدہ میں آکر بیٹھ جاتے اس وقت جو لوگ آتے اون سے ملتے چونکہ طبیب بھی تھے اس لئے اہل بستی کا

علاج بھی کر لیتے تھے اور اُن کو اپنے پاس سے دوائیں دیتے تھے جو بیمار اون کے پاس نہیں آسکتا تھا خود اوس کے گھر جا کر اوس کو دیکھ لیتے تھے۔ چونکہ صائب الرائے تھے اس لئے لوگ ان کے پاس آتے اور اپنے معاملات میں رائے لیتے اور اون کو نہایت صایب رائے پایا کرتی۔ ملازمت کے حالت میں بھی وہ طلبا کو درس دیتے اور اہل طلب کو مرید کرتے تھے۔ بیر بگہ اور اطراف کے بستیوں کے بہت لوگ اون سے مرید تھے اون کا وقت ضائع نہیں ہوتا تھا اور ہر وقت یاد الٰہی میں مشغول رہتے تھے پنشن کے بعد اُن کا معمول رہا کہ رات کو کھانا کر ساڑھے نو بجے استراحت فرماتے۔ دو بجے بیدار ہو جاتے اور اشراق کے وقت تک نماز و وظایف اور اشغال و اذکار میں مصروف رہتے۔ اشراق کے بعد بستی میں گشت کرتے چاشت کے وقت واپس آکر چاشت کی نماز پڑھتے اور چاء پی کر برآمدہ میں بیٹھتے۔ گیارہ بجے کھانا کھا کر قیلولہ کرتے دو بجے بیدار ہو کر ظہر کی نماز ادا کرتے اور عصر تک تلاوت کلام اللہ شریف میں مصروف رہتے۔ عصر کی نماز پڑھ کر برآمدہ میں تشریف لاتے اور مغرب تک لوگوں سے ملتے رہتے۔ مغرب کی نماز کے بعد سے عشا تک وہ ذکر مراقبہ اور اشغال میں مصروف رہتے۔ سخاوت اور شجاعت صبر اور تحمل، رضا اور تسلیم میں وہ اپنے بزرگوں کے نمونہ تھے۔

حضرت شاہ حسین علیؒ کی اولاد اور اولاد کے فوت ہونے پر اُن کا صبر و تحمل۔

حضرت سید شاہ حسین علی قدس سرہ کو اللہ تعالٰی نے ایک بیٹی اور پانچ بیٹے دئے بیٹی سب اولاد میں بڑی تھیں اون کی شادی قصبہ[ف] ارول میں شاہ شجاعت حسین صاحب مرحوم سے ہوی اون کے اکلوتے فرزند سید شاہ محمد قاسم صاحب اپنے والد کی جگہ ارول میں سجادہ نشین ہیں۔ بیٹوں میں سب میں بڑے شاہ عبد الغنی صاحب تھے اون کے بعد مولوی

---

ف گیا سے آرہ کے راستہ میں اور گیا سے ۴۴ میل پر یہ قصبہ سون ندی کے کنارے واقع ہے سادات اور مشایخین کی بستی ہے۔

محمد رشید پھر مولوی محمد نقی پھر مولوی شاہ محمد تقی اور سب میں چھوٹے مولوی محمد ذکی تھے
جن کی شادی حضرت باقر کی بڑی صاحبزادی سے ہوئی تھی۔ پنشن لینے کے بعد حضرت
سید شاہ حسین علی قدس سرہ کے صبر و تحمل رضا و تسلیم کا امتحان شروع ہوا۔ وہ رعشہ کے
مرض میں مبتلا ہوئے اور ہاتھ پاؤں سے بالکل معذور ہو گئے اور اس کی وجہ سے آخر
عمر تک سخت تکلیف اوٹھاتے رہے باوجود اس کے اون کے معمولات نماز روزہ ورد و
وظایف اور اشتغال ظاہری و باطنی میں مطلق کوئی تغیر نہیں ہونے پایا اور رحلت کے وقت
تک اس حالت پر استقامت کے ساتھ قایم رہے جسمانی تکلیف کے علاوہ وہ اُن مصایب
میں مبتلا ہوئے جو انسان کے لئے سخت ترین ابتلا ہے ۔ سنہ ۱۲۹۸ھ میں اون کے چھوٹے
فرزند مولوی محمد ذکی دق میں مبتلا ہوئے اور انتقال کر گئے۔ اون کے بعد ان کے
بڑے فرزند مولوی عبدالغنی (جو سررشتہ افیون میں گماشتہ کی خدمت پر مامور تھے)
انتقال کر گئے۔ پھر بیٹی اور بیوی کا انتقال ہوا۔ تھوڑے ہی دنوں کے بعد اون کے نہایت
محبوب فرزند مولوی محمد نقی (جو سررشتۂ عدالت میں مامور ہو کر گیا کے سب ڈیویزن اورنگ آباد
پر متعین ہوئے تھے) ایک روز کچہری سے آکر عصر کی نماز کے لئے وضو کرتے کرتے بیمار
ہوئے اور چند گھنٹوں میں دنیا سے رخصت ہو گئے۔ اس پیرانہ سالی اور جسمانی معذوری
کی حالت میں تین سال کے اندر بیوی بیٹی اور تین بیٹوں کا پے در پے انتقال ہوا مگر
اون کو ذرا لغزش نہیں ہوی اور صبر و استقامت رضا او تسلیم کا دامن اُن کے ہاتھ سے
نہیں چھوٹا۔ مولوی محمد نقی کا جس وقت انتقال ہوا اون کے چچا حضرت باقر قدس سرہ
پٹنہ میں تھے۔ بڑے بھائی نے اس حادثہ کی اطلاع اُن کو تار دے کر کی۔ اِن بھتیجے کو
وہ بھی بہت عزیز رکھتے تھے خبر کے سُنتے ہی بیتاب ہو کر بیربگہ روانہ ہو گئے۔ عصر کے

وقت بھائی کے پاس پہنچے وہ حسب معمول برآمدہ میں کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے۔حضرت باقر نے بھائی کو سلام کیا اور اُن کی بوڑھی معصوم صورت دیکھ کر بے اختیار ہوگئے اور جس وقت قدمبوسی کو جھکے اُن کی آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب جاری ہوگیا۔حضرت شاہ حسین علی قدس سرہ نے فرمایا" ہاں ہاں باقر صبر صبر۔جناب باری کا ارشاد یاد کرو فرماتا ہے :۔

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنفُسِ وَالثَّمَرَاتِ ۗ وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ ۝ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ ۝ یہ وقت صبر اور استقامت کا ہے اللہ تعالیٰ سے صبر و استقامت کی التجا کرو اور ثابت قدم رہو"۔ اللہ اللہ۔پیری اور معذوری کی حالت میں تین سال کے اندر بیوی بیٹی اور تین جوان نہایت صالح اور سعادت مند بیٹے داغ مفارقت دیتے ہیں اور باپ اپنے چھوٹے بھائی کو رضا و تسلیم کی ہدایت کرتا ہے !۔ رضا اور تسلیم صبر و استقامت کی یہ حالت صرف اولیاء اللہ ہی میں پائی جاسکتی ہے اور یہ وہی لوگ ہیں جو اس بشارت کے مصداق ہیں۔ إِنَّ الَّذِينَ قَالُوا رَبُّنَا اللَّهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوا تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلَائِكَةُ أَلَّا تَخَافُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَبْشِرُوا بِالْجَنَّةِ الَّتِي كُنتُمْ تُوعَدُونَ ۝ نَحْنُ أَوْلِيَاؤُكُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ ۖ وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَشْتَهِي أَنفُسُكُمْ وَلَكُمْ فِيهَا مَا تَدَّعُونَ ۝ نُزُلًا مِّنْ غَفُورٍ رَّحِيمٍ ۝

**حضرت شاہ حسین علیؒ کی رحلت**

حضرت سید شاہ حسین علی علیہ الرحمہ کی رحلت پیر نگہ میں ۱۳ ذی الحجہ ۱۳۰۶ھ مطابق ۱۱ اگست ۱۸۸۹ء یکشنبہ کو صبح کے چار بجے نماز صبح کے آغاز وقت سے ایک گھنٹہ پہلے واقع ہوئی

نماز ظہر کے بعد جنازہ کی نماز پڑھی گئی اُس کے بعد بیر بگہہ کی مسجد کے متصل دفن کئے گئے۔

اون کی رحلت کا بھی عجیب واقعہ ہے۔ اون کی عادت تھی کہ عشا کی نماز کے بعد وہ کھانا کھاکر سوجاتے تھے۔ جس صبح کو اون کا انتقال ہوا اوس شب کو کھانا نہیں کھایا اور نماز عشا کے بعد خدمتگاروں کو جو رات کی خدمت پر متعین تھے فرمایا کہ تم لوگ حسب معمول حجرہ کے باہر بیٹھو اور مجھے جائے نماز پر بیٹھا رہنے دو۔ آدہی رات کے کچھ بعد خدمتگار کو بلایا اور استنجا کر کے وضو کیا اور تہجد کی نماز میں مشغول ہو گئے۔ تین بجے شب کو خدمتگار کو کہا کہ "تقی کو بلالاؤ"۔ خلاف معمول طلبی پر مولوی محمد تقی صاحب گھبرا گئے اور فوراً حاضر ہوئے۔ فرمایا کہ بیٹھ جاؤ اُس کے بعد فرمایا کہ دنیا میں جو پیدا ہوتا ہے وہ مرتا بھی ہے اب میرا بھی وقت آچکا ہے اور جانے والا ہوں۔ شاہ محمد تقی صاحب گھبرا گئے اور رونے لگے۔ فرمایا کہ خاموش رہو اور جو کچھ میں کہنا چاہتا ہوں کہنے دو اوس کے بعد چند منٹ تک اون سے گفتگو کر کے خاموش ہو گئے تھوڑی دیر کے بعد فرمایا "تقی کیا صبح کی نماز کا وقت ہو گیا" اونھوں نے عرض کیا کہ ابھی تو دیر ہے۔ اس کے بعد آدھے گھنٹہ تک پھر مراقب بیٹھے رہے۔ پھر دریافت کیا کہ کیا صبح کی نماز کا وقت ہو گیا شاہ محمد تقی صاحب نے کہا کہ نہیں۔ اونہوں نے حکم دیا کہ جاؤ باہر آسمان کو دیکھو وہ گئے اور آکر عرض کیا کہ ابھی تو ایک گھنٹہ کی دیر ہے۔ یہ سنکر حضرت شاہ حسین علی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ تمام عمر نماز وقت پر پڑھی ہے آج جب مہلت نہیں ہے تو قبل از وقت ہی سہی یہ کہکر اونہوں نے صبح کی سنت اور فرض نمازیں ادا کیں اور مراقب بیٹھ گئے اور رگرہ آئے عالم جاودانی ہوئے۔

فرزندان حضرت شاہ حسین علی رح

حضرت شاہ حسین علی رحمۃ اللہ علیہ کے بعد اون کے دو فرزند باقی رہے۔ ایک مولوی

محمد رشید صاحب جو سررشتۂ افیون میں گماشتہ کی خدمت پر مامور تھے اور ملازمت ہی کے
زمانہ میں ۹ر شوال ۱۳۱۶ھ مطابق ۲۰ر فروری ۱۸۹۹ء کو دوشنبہ کے روز بیر نگر میں
انتقال کیا اور والد کے قریب دفن ہوئے۔ دوسرے مولوی شاہ محمدؐ تقی صاحب تھے
اونھوں نے تکمیل علوم اور سند فضیلت حاصل کرنے کے بعد پیر نگر میں قیام رکھا اور کسی ملازمت
کی جانب توجہ نہیں کی۔ اُن کی رحلت ۸ر رمضان المبارک ۱۳۱۷ھ مطابق ۱۰ر فروری ۱۹۰۰ء
چہارشنبہ کے روز پیر نگر میں واقع ہوی اور یہ بھی اپنے والد ماجد کے قبر کے نزدیک دفن
کیئے گئے۔ مولوی محمدؐ رشید صاحب لاولد رہے۔ مولوی عبدالغنی صاحب کے اکلوتے
فرزند حکیم افتخار حسین صاحب گیا میں مطب کرتے ہیں۔ مولوی محمدؐ النقی صاحب کے فرزندان
پیر نگر میں ہیں۔ مولوی محمدؐ النقی صاحب مرحوم کے بڑے فرزند شاہ واعظ الدین محمدؐ رضی مرحوم
شب ۱۹ر جمادی الاول ۱۲۹۴ھ مطابق یکم جون ۱۸۷۷ء کو پیدا ہوئے۔ تجارت کی غرض
سے امریکہ گئے تھے وہاں صوبہ میچگین کے شہر ڈی ٹرایٹ میں بتاریخ ۱۳ر ربیع الثانی ۱۳۴۷ھ
مطابق ۲۸ر سپٹمبر ۱۹۲۸ء کو جمعہ کے دن انتقال کیا اُن کے سب میں چھوٹے بھائی مولوی
سید شاہ زین العابدین ندوی اتفاقاً وہاں اُن کے پاس موجود تھے اونھوں نے
تجہیز و تکفین کی اور جنازہ میں اوس شہر اور قرب وجوار کے شہروں کے رہنے والے ممالک
غیر کے جس قدر مسلمان تھے شریک ہوئے۔ مولوی شاہ زین العابدین سے بڑے دو بھائی
اور ہیں جن میں ایک مولوی شاہ خیر الدین مطلب کرتے ہیں اور دوسرے ملازم
ہیں۔ مولوی محمدؐ ذکی صاحب مرحوم نے دو چھوٹے چھوٹے بچے چھوڑے تھے۔ اون
میں سے ایک تو والد کی رحلت سے تھوڑے ہی دنوں بعد انتقال کر گیا اور دوسرا
جس کا نام محمود بختیار تھا چودہ سال کی عمر میں بیمار رہا۔ اثنائے علالت میں بیان کیا جاتا ہے

کہ دوا میں کسی طرح زہر مل گیا جس کے پینے سے اوس کی ہلاکت واقع ہوی۔ یہ بچہ حضرت باقؔر کا نواسہ تھا اُس کے انتقال سے اون کو بہت رنج ہوا۔ دیوان باقر کے قطعات میں قطعہ (۲۷) اِسی بچے کے انتقال کے متعلق ہے۔

حضرت شاہ حسین علی علیہ الرحمہ نے مولوی شاہ محمد تقی مرحوم کو سلسلۂ قادریہ میں مرید کرکے قادریہ و چشتیہ و فردوسیہ طریقوں میں خلافت دی۔ اُون کے فرزند مولوی شاہ واعظ الدین محمد رضی دادا سے مرید ہوئے اور اپنے والد سے ان تینوں طریقوں میں خلافت حاصل کی انتقال کے چند روز پیشتر اونہوں نے چھوٹے بھائی مولوی شاہ زین العابدین ندوی کو سلسلۂ فردوسیہ میں مرید کیا اور تینوں سلسلوں میں خلافت دی۔ مولوی زین العابدین ۱۳۱۶ھ میں پیدا ہوئے اور ابھی نوجوان ہیں مدرسۂ ندوۃ العلماء لکھنؤ میں تعلیم پائی ہے اور فارغ التحصیل عالم ہیں۔ امریکہ کے قیام کے زمانہ میں چند مختلف فنون کو سیکھا اعلیٰ سندیں حاصل کی ہیں۔ طول اللہ عمرہ

---

حضرت باقر کی ولادت اور ابتدائی تعلیم

ملک الشعراء شہید محبت الٰہی حضرت سید شاہ باقر علی المتخلص بہ باقؔر علیہ الرحمۃ ہشتم ماہ محرم الحرام ۱۲۴۷ھ مطابق ۱۹ جون ۱۸۳۱ء کو یکشنبہ کے روز طلوع صبح صادق کے وقت برگہ میں پیدا ہوئے ڈھائی سال کی عمر میں والد ماجد کا سایہ اُون کے سر سے اُٹھ گیا۔ والدین کے سب میں چھوٹے فرزند تھے اور اِس قدر کم عمری میں یتیم ہو گئے تھے اِس لئے والدہ ماجدہ نے غیر معمولی شفقت مادری کے ساتھ اُون کی پرورش کی۔ پانچویں سال کی عمر میں اُون کی بسم اللہ خوانی کی رسم ادا کی گئی اور قرآن پاک اُون کو والدہ ماجدہ نے خود پڑھایا اُوس کے بعد ایک استاد ملازم رکھے گئے جنھوں نے گلستان تک فارسی پڑھائی

اوس کے بعد عربی شروع کرائی گئی تیرہ چودہ سال کی عمر میں اونھوں نے صرف و نحو میں شرح جامی اور منطق میں شرح تہذیب اور فقہ میں قدوری اور شرح وقایہ تک نصاب کو ختم کیا۔

اوس کے بعد عربی کے درس کا سلسلہ رک گیا اور حضرت باقر نے فطری رجحان او رمناسبت کے باعث فارسی کی جانب بطور خود توجہ کی اور اِس زبان کی متداول کتابوں اور کتب لغت اور شعراء کے دواوین کا مطالعہ شروع کیا۔ سترہ اٹھارہ سال کی عمر میں زبان فارسی کی لغات اور ادب اور شعراء کے کلام پر کامل تحقیق کے ساتھ حاوی ہوگئے اور شعر بھی کہنے لگے۔

فنون سپہ گری کی تعلیم

اُس زمانہ میں شرفا کی اولاد کو جس طرح علم کا حاصل کرنا ضروری تھا اوسی طرح فنون سپہ گری کو بھی سیکھنا کم و بیش لازمی خیال کیا جاتا تھا۔ گیا اور پٹنہ کے اضلاع میں لکڑی اور گتکہ پٹا اور بانا کا بہت رواج تھا اور شریفوں کی ہر بستی میں اس فن کے ایک دو استاد (جو خلیفہ کہے جاتے تھے) ضرور موجود رہتے تھے جو لڑکوں کو اِن فنون کی تعلیم دیتے تھے۔ چنانچہ پیر بگہہ میں بھی اوس وقت اِس فن کے ایک اُستاد مداری خلیفہ نامی تھے۔ نو دس سال کی عمر میں حضرت باقر گتکہ وغیرہ کے فنون میں اون کے شاگرد ہوئے کچھ عرصہ کے بعد اون کے عزیزوں میں ایک بزرگ میر یار محمد صاحب پیر بگھوی نے جو اس فن میں نہایت کامل تھے اون کی تعلیم شروع کی اور بہت جلد اون کو کامل کر دیا۔

میر کریم اللہ صاحب سے حضرت باقر کا فنون سپہ گری حاصل کرنا

حضرت باقر کے دور کے رشتہ داروں میں میر کریم اللہ صاحب نامی ایک بزرگ تھے اون کا مکان گیا میں حضرت باقر کے مکان کے متصل تھا۔ پیر بگہہ کے قریب ایک موضع بڑہیگہ میں اون کی زمینداری تھی جس کی آمدنی پر اون کی گذر تھی۔ یہ بزرگ فنون سپہ گری کے جملہ اقسام میں اور گھوڑے کی سواری اور کوڑا مارنے کے فن میں یکتائے روزگار تھے۔ تمام صوبہ بہار میں اون کے پاسنگ کا ایک شخص بھی نہیں تھا۔ اون کو افیون کھانے کا شوق تھا اور

افیونیوں کا اون کے گھر پر مجمع رہا کرتا تھا لیکن افیونی ہونے کے باوجود اون کی تہجد اور صبح کی نماز قضا نہیں ہوتی تھی۔ دبلے پتلے آدمی تھے لیکن قوت بہت رکھتے تھے اسّی سال کی عمر میں ۱۲۹۱ھ میں اونکا انتقال ہوا۔ اس عمر میں بھی اون کے قوی ایسے تھے کہ انتقال سے کچھ پہلے تک روزانہ تین چار شاگردوں کو لکڑی اور تلوار کی مشق کرا کر تھکا دیتے تھے اون کی بہادری اور مختلف فنون سپہ گری میں اون کے کمال کے عجیب عجیب قصے میں نے والدی حضرت باقر علیہ الرحمۃ سے سنے ہیں لیکن اون کو قلمبند کرنے کی یہاں گنجایش نہیں ہے

لکڑی اور گتکہ وغیرہ کے فنون کی تکمیل کے بعد حضرت باقر علیہ الرحمۃ میر کریم اللہ صاحب مرحوم مغفور کے شاگرد ہوئے اور نو دس سال تک بہت محنت کرکے تیر اندازی شمشیر زنی پھیکی بانک بنوٹ، گھوڑے کی سواری، نیزہ بازی اور کوڑا مارنے کے فن میں اس قدر کمال حاصل کیا کہ استاد فرمایا کرتے تھے کہ "مجھے جو کچھ آتا تھا میں نے باقر کو سب کچھ سکھا دیا اور وہ میرے برابر ہو گئے"۔ ان فنون کے ساتھ ساتھ حضرت باقر نے کشتی کا فن بھی سیکھا تھا لیکن اس فن میں اون کے استاد کا حال راقم کو معلوم نہیں ہوا۔ بانک اور بنوٹ کے جاننے والے اوس وقت بھی کم تھے اور اب شمالی ہند میں ان دونوں فنون کا جاننے والا شاید ہی کوئی باقی رہا ہو۔ حیدر آباد دکن میں تیس چالیس سال قبل تک اون کے جاننے والے متعدد آدمی موجود تھے اب یہاں بھی شاذ و نادر باقی رہ گئے ہیں۔ یہہ دو فن تھے جو صرف شریفوں ہی کی اولاد کو سکھائے جاتے تھے اور ان میں بھی صرف اون لوگوں کو جن کے حلم اور ضبط نفس کی قوت کی جانب سے استاد کو اطمینان ہو لیتا تھا۔ کوڑا مارنے کا ایک خاص فن تھا جس کا مہارت رکھنے والا کوڑے سے قریب قریب تلوار کا کام لے سکتا تھا۔ میر کریم اللہ صاحب مرحوم کے زمانہ میں اس فن کا جاننے والا صوبہ بہار میں بجز اون کے دوسرا کوئی نہیں تھا اور

اونھوں نے بجز حضرت باقر علیہ الرحمۃ کے یہ فن پوری طرح کسی کو نہیں سکھایا۔ گھوڑے کی سواری میں اب چابک یا پتلی بیت ہاتھ میں رکھنے کا رواج ہوگیا ہے۔ چالیس سال قبل تک چابک سوار سواری کے وقت ہاتھ میں کوڑا رکھا کرتے تھے۔ سوت کے نہایت مضبوط تاگوں کی باریک باریک ڈوریاں بٹ لی جاتی تھیں ان ڈوریوں کو باہم بٹ کر تقریباً تین فٹ لمبی گاؤ دم چابک بنائی جاتی تھی جو ایک جانب نر انگشت کے برابر موٹی اور دوسری جانب باریک ہوتی تھی۔ اِس چابک کو موٹی بیت کے دو فیٹ کے ٹکڑے میں اس مضبوطی سے باندھ دیتے تھے کہ کبھی نکل نہیں سکتی تھی۔ صوبہ بہار کی اصطلاح میں اسے کوڑا کہتے تھے۔

کوڑے سے مارنے کا ایک ناگوار واقعہ

ایک ناگوار واقعہ کے پیش آنے کی وجہ سے حضرت باقر کے کوڑے زنی کے کمال کی صوبہ بہار میں شہرت ہوگئی۔ گیا میں جس جگہ اون کا مکان تھا اوس سے تھوڑے فاصلہ پر لب سڑک ضلع کا محبس واقع تھا اِسی لئے اِس محلہ کا نام ابھی تک محلہ پرانا جیل خانہ ہے۔ دسمبر ۱۸۵۵ء کا واقعہ ہے کہ ایک روز مغرب کی نماز کے بعد حضرت باقر محبس کے سامنے سڑک پر گھوڑا پھیر رہے تھے جیل کے دروازہ کے سامنے پولیس کا ایک سپاہی پہرہ دے رہا تھا۔ انکو گھوڑا پھیرتے دیکھ کر قریب آیا اور نہایت تحکمانہ لہجے میں گھوڑا پھیرنے سے منع کیا اونھوں نے کہا کہ ہم تو سڑک پر گھوڑا پھیر رہے ہیں اس میں تمہارا کیا ہرج ہے۔ وہ اوس زمانے کے پولیس کے سپاہی تھے اپنے حکم کے خلاف ایسا جواب سننے کی تاب اونہیں کہاں ہوسکتی تھی بے تکلف گالی دے بیٹھے۔ حضرت باقر سنتے ہی بے اختیار ہوگئے اور ایک کوڑا اوس کے کمر پر مارا وہ گر گیا اور انہوں نے گھوڑے کو گھر کی جانب موڑا۔ میر کریم اللہ صاحب مرحوم اپنے گھر میں بیٹھے دوستوں سے باتیں کر رہے تھے کوڑے کی آواز اون کے کانوں تک پہنچی خیال کیا کہ گھوڑے کو مارا اور بے ساختہ چلا اوٹھے "مار ڈالا اس لڑکے نے گھوڑے کو" اور آواز کی جانب دوڑے

راستہ میں حضرت باقر ملے اور واقعہ بیان کیا۔ میر صاحب نے فرمایا" تم نے غضب کر دیا اسی وقت اسی حالت میں آرہ روانہ ہو جاؤ اور جس قدر جلد ہو سکے وہاں پہنچ جاؤ" حضرت باقر نے بھی واقعہ کی سنگینی کا احساس کیا اور اسی گھوڑے پر اوسی وقت آرہ روانہ ہو گئے۔
اوس زمانہ میں ریل نہیں تھی اور گیا سے آرہ تک کوئی پختہ سڑک بھی نہیں تھی۔ خام راستے براہ ٹکاری ارول اور سہار بہتر میل سے کسی قدر زیادہ کا فاصلہ تھا۔ ارول اور سہار کے درمیان سون ندی واقع ہے جس کا عرض تین میل ہے۔ موسم سرما میں بھی پانی بہت رہتا ہے اور پانی کے دونوں جانب دور دور تک نہایت نرم ریت پھیلی رہتی ہے۔ حضرت باقر شبا شب چلے گئے گھوڑا قیمتی اور مضبوط تھا صبح کی نماز کے وقت اوس نے آرہ پہنچا دیا۔ وہاں پہنچکر بڑے بھائی حضرت سید شاہ حسین علیخاں بہادرؒ (جو آرہ کے صدر ڈیویزن پر ڈپٹی کلکٹر تھے) کے خدمت میں حاضر ہوئے اور واقعہ بیان کیا اونھوں نے اطمینان دلایا اور اپنے پاس ٹھہرالیا۔ وہ زمانہ شدید سردی کا تھا۔ سپاہی گرم یونیفام پر موٹی بانات کا اوور کوٹ پہن کر پہرہ دے رہا تھا۔ کوڑے کا ضرب اس قدر شدید تھا کہ اوس نے اوور کوٹ اور گرم بانات کے کوٹ کو کاٹ کر سپاہی کے کمر میں گہرا زخم ڈالدیا وہ بے ہوش ہو کر گر گیا۔ دوسرے سپاہی اوس کو اٹھا لے گئے اور جیلر نے دواخانہ بھیجدیا۔ ڈاکٹر نے تلوار کے زخم کا بعد اقتنامہ دیا اور حضرت باقر پر مقدمہ قایم ہوا اور کچھ دنوں دوران کے بعد خارج ہو گیا اور حضرت باقر کی براءت ہو گئی۔ اوس وقت کے معمولی لوگ بھی اہل کمال کے عجیب قدر شناس ہوا کرتے تھے دوران مقدمہ میں سپاہی کو معلوم ہوا کہ اون کو تلوار کا نہیں بلکہ کوڑے کا زخم لگا تھا تو نہایت متعجب ہوئے اور مقدمہ سے دست بردار ہونے کا ارادہ کیا لیکن قانوناً اس کی اجازت نہیں ملی۔ ختم مقدمہ کے بعد اونھوں نے ایک مہینہ کی رخصت لی اور چلتے ہوئے

آرہ آئے اور حضرت باقر سے ملکر بہت دیر تک اُون کا ہاتھ چومتے رہے اور اونکے کمال کی تعریف کرتے رہے۔ حضرت باقر نے اون کو اپنے پاس ٹھرایا اور بہت خاطر و مدارات کی وہ سپاہی جب تک زندہ رہے سال میں ایک دو بار آکر اوُن سے مل لیتے تھے اور حضرت باقر اوُن کی انتقال کے بعد اوُن کی اولاد کے برسوں خبر گیراں رہے۔ اِس واقعہ کی شہرت تمام ضلع گیا اور پٹنہ اور آرہ میں پھیل گئی اور "مولوی باقر صاحب کا کوڑا" جابجا ضرب المثل ہوگیا اوس واقعہ کو جاننے والے ابھی تک کچھ لوگ زندہ اور موجود ہیں۔

حضرت باقر کا فن پنجہ کشی حاصل کرنا اور اون کے استاد کا حال

حضرت باقر نے پنجہ کشی کا فن بھی بہت محنت سے سیکھا تھا اور کمال حاصل کیا تھا۔ اون کے استاد (راقم کو اُن کا نام یاد نہیں رہا) ضلع پٹنہ کے ایک موضع کے رہنے والے تھے آدمی درحقیقت نہایت عابد وزاہد اور بہت ہی بزرگ تھے لیکن وضع عجیب و غریب رکھی تھی۔ نہایت حسین اور خوشرو جوان تھے ہاتھوں میں مہندی لگاتے تھے اور دانتوں میں مسّی ملتے تھے سر کے بال بہت بڑھائے رہتے تھے اور اُسمیں خوشبو تیل خوب لگائے رہتے تھے زر کے کام کی ٹوپی گلبدن اور کامدانی کا کرتہ اور انگرکھا مشروع کا پائجامہ اور زرین جوتا پہنا کرتے تھے۔ ظاہری طریقہ اونہوں نے ایسا رکھا تھا کہ لوگ اون کی جانب اچھا خیال نہیں رکھتے تھے اور عیاش سمجھتے تھے۔ حضرت باقر راقم سے فرماتے تھے کہ میں ایک روز پٹنہ آنے کے لئے مقام اسٹیشن پر کلکتہ سے آنے والی گاڑی کے انتظار میں کھڑا تھا۔ جب گاڑی آئی تو اسُ میں استاد کو بیٹھا ہوا دیکھا اور انہیں کے پاس بیٹھ گیا اور نہایت کمزور و ناتواں دیکھکر مزاج کی کیفیت پوچھی استاد نے فرمایا کہ برادر میں بنگالہ کے ایک دیہات میں تھا ایک بنگالی عورت مبتلا ہوئی اور اوس نے ناجائز خواہش کا اظہار کیا قطعی انکار کی وجہ سے وہ بیحد ناراض ہوئی اور اِس قدر ایذا اور تکلیف مجھے پہنچائی کہ میں بیمار ہوگیا۔ دو ماہ کی علالت میں جب

حالت خراب ہوی تو بارگاہ الٰہی میں میں نے التجا کی کہ اگر موت آچکی ہے تو اس قدر قوت مرحمت ہو کہ گھر والدہ کے پاس پہنچ جاؤں حق سبحانہ وتعالیٰ نے التجا قبول کی اور میں اس قابل ہوا کہ گھر جا رہا ہوں وہاں پہنچکر دو چار روز میں رخصت ہو جاؤں گا، میں نے کچھ تشفی آمیز باتیں کیں لیکن اونہوں نے فرمایا کہ میری موت آچکی ہے اور چند روز میں تم سن لوگے۔ بختیار پور کے اسٹیشن پر وہ اتر گئے اور میں پٹنہ آیا۔ چند روز کے بعد اون کی رحلت کی خبر سنی اور معلوم ہوا کہ اون کی موت اوس طرح ہوی جیسے اولیا کی موت اکثر ہوا کرتی ہے۔"

حضرت باقر استاد کی اصلی حالت سے واقف تھے اور جب تعزیت کے لئے اون کے گھر گئے تو اون کی والدہ سے اون کے حالات مفصل طور پر معلوم ہوئے۔ اون کی والدہ نے فرمایا کہ طالب علمی ہی کے زمانہ میں اون کو شب بیداری کی عادت ہو گئی تھی عشا کی نماز کے بعد حجرہ میں بند ہو جاتے تھے اور تمام رات عبادت میں بسر کرتے تھے پچھلی رات کو سجدہ میں جاتے اور صبح تک اس قدر روتے کہ جانماز بھیگ جاتی تھی۔ چھت سے ایک رسّی لٹکا رکھی تھی کبھی جب نیند کا غلبہ ہوتا تو سر کے بالوں کو (جن کو اسی غرض سے بڑھا رکھا تھا) رسّی سے باندھ دیتے تھے تاکہ تکلیف ہو اور نیند نہ آئے۔ والدہ سے اونھوں نے اقرار لیا تھا کہ اون کا راز کسی پر افشا نہ کریں اور وہ متاہل بھی نہیں ہوے اسلئے کہ اوس سے نہ اونکا راز قایم رہے گا اور نہ یکسوئی باقی رہے گی۔ اون کے انتقال سے ایک سال کے بعد اون کی والدہ نے اپنے دو عزیزوں کو بلا کر کچھ روپیہ دیا کہ اون کے فرزند کی قبر پختہ کر دی جائے۔ اینٹ وغیرہ جمع ہونے کے بعد جب مزدوروں نے کام شروع کیا تو اون کی قبر کھل گئی اور ان کی نعش نہایت محفوظ حالت میں دیکھی گئی اور کفن بھی نہایت سفید اور محفوظ پایا گیا بستی کے لوگوں کو خبر ہوی سب نے آکر دیکھا آخر اون کی والدہ کی اجازت سے

قبر بند کر دی گئی اور پختہ نہ بن سکی

امراؤ خاں صاحب اور حضرت باقر کا ان سے بندوق بازی کا فن حاصل کرنا۔

سنہ ۱۲۹۶ھ (سنہ ۱۸۷۹ع) میں حضرت باقر ضلع موتیہاری میں متعین تھے اور قصبہ بڑہروا[1] اون کا مستقر تھا۔ ایک مرتبہ وہ بتیا گئے وہاں امراؤ خاں صاحب بھوپالی سے ملاقات ہوی۔ یہ بزرگ اوس وقت چالیس سال عمر کے تھے اور بندوق چلانے کے فن میں بہت باکمال تھے اون کا ایک کمال یہ تھا کہ کسی درخت سے پچاس ساٹھ گز کے فاصلہ پر اوس کی جانب پیٹھ کر کے اور گولی بھری ہوی بندوق کندھے پر رکھکر کھڑے ہوجاتے درخت پر کوئی چڑیا جس وقت بولتی اوس کی آواز پر بندوق سر کرتے اور گولی سے اوس کو گرا دیتے پھرتے پھراتے وہ مہاراجہ بتیا کے پاس اِس امید پر آئے تھے کہ اون کے کمال کو دیکھکر وہ ملازم رکھ لیں گے۔ یہ مہاراجہ بہت معمر آدمی تھے، فارسی اور عربی میں اچھی دستگاہ رکھتے تھے اہل کمال کے قدر داں تھے اور پرانے اخلاق کے نمونہ تھے امراؤ خاں صاحب کے کمالات کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے لیکن کسی وجہ سے ملازم نہیں رکھ سکے اور معقول انعام واکرام کے ساتھ رخصت کر دیا۔ حضرت باقر اون سے بتیا میں ملے اون کے کمال سے واقف ہوئے اور اون کو اور اون کے سات آٹھ ہمراہیوں اور ملازموں کو ہمراہ لے کر بڑہروا آئے اور چار پانچ ماہ تک اون کو اور اون کے ساتھیوں کو نہایت احترام اور آرام سے اپنے پاس ٹھہرا کر اون سے بندوق کا فن سیکھا۔ حضرت باقر سے رخصت ہو کر امراؤ خاں صاحب آرہ آئے اور آرہ سے ڈمراؤں گئے۔ مہاراجہ ڈمراؤں نے اون کو اپنے پاس رکھ لیا وہاں وہ آخر عمر تک رہے اور سنہ ۱۹۰۱ع یا سنہ ۱۹۰۲ع میں وہاں انتقال کیا۔

بندوق بازی اور دوسرے فنون سپہ گری کے حاصل کرنے سے حضرت باقر کا منشا

حضرت باقر نے تقریباً پچاس سال کی عمر میں امراؤ خاں صاحب سے بندوق کا فن سیکھا

---

[1] یہہ قصبہ بتیا سے چودہ میل جانب جنوب واقع ہے

تھا اور اُن کی اور اُن کے ہمراہیوں کی مہمانداری اور خاطر و مدارات میں بہت روپیہ صرف کیا تھا لوگوں کو تعجب ہوتا تھا کہ اس عمر میں اور اس قدر روپیہ صرف کرکے اس فن کو سیکھنے کی کیا ضرورت تھی۔ چونکہ اون کو شکار کا مطلق شوق نہیں تھا اس لئے لوگ اور بھی زیادہ متعجب ہوتے تھے لیکن کسی کو اُن سے پوچھنے کی جرات نہیں ہوتی تھی۔ بہت دنوں کے بعد ایک روز اُن کے چند دوست اون کے پاس بیٹھے باتیں کر رہے تھے اثنائے گفتگو میں فنون سپہ گری کا بھی ذکر آیا۔ حضرت باقر علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ مسلمان کو لازم ہے کہ جہاں تک ہوسکے فنون سپہ گری کو سیکھے اور اون میں مشق کو قایم رکھے ہمارے اعمال کے بدولت جہاد کے شرف سے ہم بالکل محروم ہوچکے ہیں لیکن حق سبحانہ و تعالی کا فضل منقطع نہیں ہوا ہے ممکن ہے کہ کسی وقت اوس کی عنایت مبذول ہو اور جہاد کا موقع ہاتھ آئے فنون سپہ گری اوس وقت کام آئیں گے ورنہ جو شخص اون سے ناواقف ہے وہ یا تو پست ہمت ہو کر پیچھے رہ جائیگا یا مفت میں جان دے گا۔ حضرت باقر نے جس وقت یہ کہا اوس وقت لوگوں کو معلوم ہوا کہ ان فنون کو اس قدر محنت اور شغف سے حاصل کرنے میں ان کی نیت کیا تھی سچ ہے نیت المومن خیر من عملہ اور انما الاعمال بالنیات و انما لکل امرئ ما نوی

حضرت باقر کے استاد مولانا مہدی حسن رح اور استاد الاستاد قاضی القضات مولانا فضل اللہ

حضرت باقر قدس سرہٗ کی عربی تعلیم ملتوی ہوگئی تھی اوس کی وجہ غالباً یہ تھی کہ منطق اور فقہ کی ابتدائی کتابوں کے پڑھنے کے بعد اون کو پیرگہ میں اون کی مرضی کے مطابق استاد نہیں مل سکے مزید براں فنون سپہ گری اور گھوڑے کی سواری کی مشق میں اون کو انہماک ہو گیا۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد اونھوں نے عربی کی درسیات کی تکمیل کی جانب پھر توجہ کی اور اون کو استاد بھی اون کی مرضی کے مطابق مل گئے یہ بزرگ موضع بیتھو کے رہنے والے مولانا مہدی حسن صاحب علیہ الرحمۃ تھے اونھوں نے ابتدائی درسی

کتابیں صوبہ بہار کے علما سے پڑھیں اوس کے بعد کلکتہ چلے گئے۔ اوس زمانہ تک کلکتہ میں بڑے بڑے علما و فضلا موجود تھے اور علوم قدیمہ کے درس و تدریس کا سلسلہ جاری تھا۔ اوس وقت کے علما میں سب سے زیادہ فاضل متبحر قاضی القضات مولنا فضل الرحمن بن مولانا محمد واجد بردوانی تھے۔ یہ بزرگ علم و فضل میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے اور صاحب تصنیف بھی تھے۔ حضرت سید عبد الرحمن چشتی صابری لکھنوی کی مشہور کتاب کلمۃ الحق کی نہایت عالمانہ شرح موسوم بالتشیید فی مبانی کلمۃ التوحید ۱۲۶۹ھ میں لکھی اور ۱۲۷۰ھ میں کلکتہ میں طبع کرائی تھی۔ مولانا مہدی حسن علیہ الرحمہ کلکتہ پہنچکر اون کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ہدایہ کا سبق شروع کیا اور معقولات کی کتابیں بھی پڑھنے کی خواہش ظاہر کی لیکن قاضی القضات صاحب نے انکار کیا اور فرمایا کہ معقولات کے پڑھانے سے میں نے توبہ کر لی ہے۔ تھوڑے ہی دنوں کے بعد مولنا مہدی حسن صاحب کی ذہانت اور جودت طبع کو دیکھ کر وہ اس قدر خوش ہوئے کہ معقولات کے پڑھانے کے لئے خود بخود راضی ہو گئے۔ مولانا نے فقہ اور اصول فقہ عقاید اور کلام تفسیر اور اصول تفسیر اور حدیث کی دو تین کتابیں اور حساب اور ریاضی کی سب متداول کتابیں اون سے پڑھکر سند فضیلت حاصل کی۔ حضرت قاضی القضات صاحب کبھی کبھی فرمایا کرتے تھے کہ معقولات کے پڑھانے سے میں نے توبہ کر لی تھی لیکن مہدی حسن کی ذہانت اور ذکاوت نے میری توبہ توڑ دی۔

حضرت باقر کا علوم عربیہ کی تکمیل کرنا

۱۲۷۲ھ میں حضرت باقر علیہ الرحمہ نے مولانا مہدی حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پیر نگر میں پڑھنا شروع کیا لیکن ۱۲۷۳ھ میں آرہ چلے آئے اور درس ملتوی ہو گیا اوس سال جب غدر ہوا حضرت باقر آرہ سے پیر نگر چلے گئے اور درس کو پھر جاری کیا۔ غدر کے فرو ہونے کے بعد حضرت باقر کے بڑے بھائی حضرت شاہ حسین علی قدس سرہ سیوان سے

متبدل ہوکر آرہ آئے اور حضرت باقر بھی مولانا مہدی حسن صاحب کو ہمراہ لے کر آرہ آئے اور اپنے پاس ٹھہرایا اور اون سے پڑھنا شروع کیا۔ اور تین سال میں تمام متداول کتابیں ختم کیں ۔ مولانا مہدی حسن صاحب مرحوم کو حضرت شاہ حسین علی صاحب نے ایک ملازمت بھی دلوادی جس کی وجہ سے وہ سات آٹھ سال آرہ میں مقیم رہے اوس کے بعد ترک ملازمت کرکے بیتھو چلے گئے اور وہاں ۱۲۹۳ھ میں راہی ملک بقا ہوئے رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً استاد اور شاگرد میں بے حد محبت ہوگئی تھی حضرت باقر جس قدر شوق سے پڑھتے تھے اوسی قدر محبت اور توجہ سے مولنا اونھیں پڑھاتے تھے ۔حضرت باقر اپنی آخر عمر تک استاد کے علم و فضل اور اُن کی عنایت اور شفقت کا بہت ہی محبت سے ذکر کیا کرتے رہے ۔ فرمایا کرتے تھے کہ راتوں کو استاد استراحت فرماتے اور میں کتاب کا مطالعہ کیا کرتا جب کبھی ایسا مضمون پیش آجاتا جس کے حل میں دشواری ہوتی میں بے تکلف جاتا اور استاد کا پاؤں دباکر اون کو بیدار کرتا وہ فوراً اوٹھ بیٹھے اور نہایت مسرور ہوکر مطلب بیان فرما دیتے ۔حضرت باقر کو استاد کے انتقال کا بہت رنج ہوا۔ اون کے رحلت کا ایک قطعہ تاریخ لکھا ہے جو اِس دیوان کے (صفحہ ۲۹۵) پر ہے اوس کے ایک ایک مصرعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ استاد کے انتقال کا حضرت باقر کو کس قدر صدمہ ہوا ۔

حضرت مولنا مہدی حسن علیہ الرحمہ کے اکلوتے فرزند مولنا عبد العلیم صاحب بسمل تخلص اپنے وطن بیتھو میں قیام فرما ہیں اور اون کے فرزند ارجمند گیا میں بیرسٹر ایٹ لا ہیں ۔

جمیع اقسام علوم پر حضرت باقر کی وسعت نظر

حضرت باقر قدس اللہ سرہ العزیز بڑے پایہ کے اور بہت ہی وسیع النظر اور صاحب تحقیق عالم ہوے ۔ فقہ اور اصول فقہ عقاید اور کلام فلسفہ اور معقولات کی سب درسی کتابیں

اونھوں نے بالاستیعاب پڑہی تھیں فقہ کی درسی کتابوں کے علاوہ فتاوے عالمگیری اور
فتاوے قاضی خاں اور رد المحتار کا چند بار مطالعہ کیا تھا اور مولنا عبد العلی بحر العلوم
کی شرح مسلم الثبوت کے مضامین اون کو تقریباً حفظ تھے تفسیر جلالین تفسیر بیضاوی اور
تفسیر احمدی استاد سے پڑھی تھی اون کے علاوہ تفسیر کبیر تفسیر مدارک تفسیر روح البیان اور
چند دوسری تفسیروں کا بالاستیعاب مطالعہ کیا تھا حدیث میں مشکوۃ شریف اور ترمذی
شریف اور صحیح مسلم شریف استاد سے پڑھی تھی بقیہ کتابوں کو پڑھ کر سند کے حاصل کرنے کا
اونھیں موقع نہیں ملا۔ عقاید میں شرح مقاصد اور شرح مواقف مولنا مہدی حسن صاحب سے
پوری پڑھی تھیں اور تجرید طوسی کی دونوں شرحیں (قوشجی اور لاہیجی) کا مطالعہ کیا تھا اور
جہاں جہاں دشواری پیش آئی استاد سے حل کیا تھا فلسفہ وغیرہ میں درسیات کے علاوہ
شیخ بوعلی سینا کی شفا، اور اشارات اور علامہ قطب الدین شیرازی کی شرح حکمۃ الاشراق
استاد سے پڑھی تھیں اور اشارات کی دونوں شرحیں (رازی اور طوسی) کا مطالعہ استاد کی
موجودگی میں کیا تھا۔ صدر الدین شیرازی اور میر باقر داماد کی اکثر تصانیف پر اون کو
عبور تھا۔ عربی ادب کی کتابیں بھی مولانا مہدی حسن صاحب سے پڑھی تھیں اور صحاح جوہری
اور قاموس کا از اول تا آخر چند بار مطالعہ کیا تھا جس سے عربی لغات پر وہ خوب
حاوی تھے۔ ریاضی میں ملا عصمت کی شرح خلاصہ الحساب اور تحریر اقلیدس اور تشریح
الافلاک اور شرح چغمنی اور محقق طوسی کی شرح مجسطی مولنا سے پڑھی تھی۔ طب کی سب
درسی کتابیں بھی تا نوبچہ سے قانون شیخ تک اونھوں نے پڑھی تھیں مگر اس فن میں اُن کے
اساتذہ کا حال راقم کو معلوم نہ ہوسکا۔ تصوف کی کتابوں پر اون کی نظر بہت وسیع تھی۔
قوت القلوب۔ تعرف۔ رسالہ قشیریہ۔ فتوح الغیب۔ عوارف المعارف۔ احیاء العلوم

فصوص الحکم اور فتوحات مکیہ کا جو تصوف اور سلوک اور حقایق اور معارف کی اصولی اور جامع کتابیں ہیں چند بار مطالعہ کیا تھا۔ ان کے علاوہ تصوف کی صدہا کتابیں اون کی نظر سے گزری تھیں۔ حق سبحانہ تعالیٰ نے اون کو بہت ہی ذہین اور قوی الحافظہ پیدا کیا تھا اِس لئے جو کچھ وہ پڑھ لیتے تھے کبھی نہیں بھولتے تھے اور مشکل ترین مسایل کو آسانی سے حل کر دیتے تھے۔ درس دینے کا موقع اون کو بہت کم ملا اور ملازمت اور دوسری مشاغل کے باعث درسی کتابوں کی مزاولت بھی نہیں رہی لیکن بارہا دیکھا گیا کہ کسی مسئلہ کے بحث کے وقت وہ کتاب کے مضمون کا حوالہ دیدیتے اور بعض وقت اپنی پڑھی ہوئی کتابوں کے صفحات بھی بتا دیتے تھے۔ شہرت سے بچنے کی وہ بہت کوشش کرتے تھے بریں ہم اون کے علم و فضل کی شہرت نہ صرف خطۂ بہار میں بلکہ صوبہ بنگال میں بھی پھیل گئی تھی اپنا وقت اونھوں نے کبھی ضائع ہونے نہیں دیا۔ فرصت کے وقت مختلف علوم کی کتابیں اور شعرا کے دواوین دیکھا کرتے تھے۔ علوم و فنون کی کتابوں کی اشاعت کا اونھیں بہت خیال تھا۔ غدر کے دو چار سال بعد کلکتہ میں چند علما نے ایک مجلس موسوم بہ "جماعت اشاعت علوم" قایم کی تھی جس کے صدر مولانا محمد وجیہہ اور نائب الصدر مولوی سید کرامت علی الحسینی اور مولوی سید زین الدین حسین خاں بہادر اور مولوی سید اعظم الدین حسین خاں بہادرؒ (نواب عماد الملک سید حسین بلگرامی مرحوم کے والد اور چچا) تھے اور حضرت باقر اس "جماعت" کے خاص رکن تھے اور اس کے قیام کے اصل محرک بھی وہی تھے۔ اِس مجلس نے عربی اور فارسی کی بہت سی مفید کتابیں طبع کرایں جن میں امام جلال الدین سیوطیؒ کی اتمام الدرایہ لقراء النقایہ اور ابن یمین کے قطعات راقم کی نظر سے بھی گزرے ہیں۔

حضرت باقر کی گفتگو اور تقریر نہایت مسلسل اور مدلل اور صاف صاف ہوتی تھی

جس مسئلہ کو وہ بیان کرتے اس طرح سلاست اور وضاحت کے ساتھ بیان کرتے کہ سننے والوں کو ذہن نشین ہو جاتا اور کسی طالب علم کو چون وچرا کی گنجایش نہیں ملتی۔ میری عمر جب کم تھی رانوں کو اپنے قریب سلاتے اور نماز روزہ کے مسایل کو اس لطیف طریقوں پر بیان فرماتے کہ میرے ذہن نشین ہو جاتا اور یاد رہ جاتا۔ اوسی کم عمری کے زمانہ میں منطق کے اصطلاحات اور اُن کے معانی کو قصہ کے پیرایہ میں یاد کرا دیا تھا" ایک بادشاہ تھا اوس کا نام تھا علم اوس کے دو بیٹے تھے جن کا نام تھا تصور اور تصدیق الخ"

منشی واصل حسین صاحب خوشنویس سے حضرت باقر کا فن خطاطی سیکھنا

حضرت باقر نے خط نسخ اور خط نستعلیق کی بھی مشق کی تھی اور دونوں خط بہت اچھا لکھتے تھے خصوصاً خط نسخ کے بہت اچھے خوشنویس تھے۔ اِس فن کو اونھوں نے منشی واصل حسین صاحب سے سیکھا تھا۔ یہ بزرگ آگرہ کے قریب کے رہنے والے تھے کسی وجہ سے وطن سے آرہ آئے اور یہاں متاہل ہو کر سکونت پذیر ہوئے اور عدالت میں کسی خدمت پر مامور ہو گئے تھے۔ آخر عمر تک وہ اِسی شہر میں رہے اور ۱۲۹۶ھ ہجری (۱۸۷۹ء) میں موضع دولت پور[1] میں انتقال کیا اور وہیں دفن ہوئے۔ اپنے فن میں یکتائے روزگار تھے اور صوبہ بہار میں اون جیسا خوشنویس کوئی نہیں تھا خط نسخ اور خط نستعلیق دونوں میں کامل تھے۔ حضرت باقر علیہ الرحمہ کے پیر حضرت مولانا شاہ قیام الصدیق قدس اللہ سرہٗ کے مرید تھے۔ اِس حیثیت سے حضرت باقر سے اُون کو بہت محبت تھی اور فن خوشنویسی کی مشق اون کو کمال توجہ سے کرائی تھی۔ یہ عام طور پر مشہور رہے کہ پنجہ کش خوشنویس نہیں ہو سکتا لیکن حضرت باقر دونوں میں صاحب کمال تھے۔

حضرت باقر کا ملازمت قبول کرنا

غدر ۱۸۵۷ء کے فرو ہونے کے بعد حضرت سید شاہ حسین علیخاں بہادر علیہ الرحمہ آرہ

---

[1] یہ موضع آرہ سے تین میل شمال کی جانب واقع ہے۔

متبدل ہوگئے تھے اون کی قیام کی وجہ سے حضرت باقر اپنے استاد حضرت مولانا مہدی حسن کو ہمراہ لے کر آرہ آگئے۔ اس اقامت کے زمانہ میں حضرت سید شاہ حسین علی صاحب جب کبھی انگریز افسروں کی ملاقات کو جاتے تو حضرت باقر کو بھی ہمراہ لیجاتے۔ ایک مرتبہ لفٹیننٹ گورنر دورہ پر آئے حضرت شاہ حسین علی صاحب نے حضرت باقر کو اُن سے ملایا اون کی وجاہت دیکھکر اور مقامی افسروں سے اون کے حالات کو سن کر لفٹیننٹ گورنر نے ملازمت کرنے کے لئے کہا۔ حضرت باقر اون کا کہنا ٹال نہیں سکے اور ۱۲۷۵ھ (۱۸۵۹ء) میں سررشتہ افیون میں اون کو گماشتہ کی خدمت دی گئی اور آرہ ہی میں متعین ہوئے ۱۸۷۸ء میں اون کا تبادلہ ضلع موتیہاری میں بڑہرواکے مقام پر ہوا وہاں سے ۱۸۸۲ء میں متبدل ہو کر پٹنہ آئے چار سال کے بعد اون کا تبادلہ گیا ہوا وہاں ۱۸۸۹ء (۱۳۰۶ھ) تک مامور بکار رہکر پینشن پر سبکدوش ہوئے۔ چونکہ اون کے اہل وعیال کی متقل سکونت آرہ میں تھی اس لئے پنشن لے کر آرہ چلے آئے اور آخر عمر تک یہاں قیام پذیر رہے۔

حضرت باقر کا حلیہ

حضرت باقر کشیدہ قامت تھے قد چھ فیٹ تھا اعضا ورزشی اور نہایت متناسب تھے۔ پیشانی کشادہ اور چوڑی تھی۔ آنکھیں بڑی اور نہایت حسین تھیں اور حیا اور مروت اور شجاعت سے لبریز نظر آتی تھیں دونوں ابرو گھنے اور ملے ہوئے تھے ناک لمبی تھی ہونٹ باریک مائل تھے۔ دانت مسلسل اور ملے ہوئے اور نہایت چمکدار تھے۔ چہرہ بھرا ہوا اور کتابی تھا داڑھی گھنی تھی جس کو وہ ترشوا کر شرعی حد کے مطابق ایک مشت سے کچھ زیادہ رکھتے تھے، سر کے بال بطریق مسنون گردن تک رکھتے تھے۔ چوبیس سال کی عمر میں سر اور داڑھی مونچھ کے بال سفید ہوگئے تھے اس لئے اوس وقت سے اونھوں نے خضاب لگانا شروع کیا تھا اور ۱۳۱۰ھ (۱۸۹۳ء) تک لگاتے رہے اون کے چہرہ سے حلم و وقار

رعب وشجاعت تقوی و برگزیدگی اور سرور واطمینان قلب ظاہر ہوتا تھا۔ ہاتھ قوی اور ہتیلیاں پر گوشت اور انگلیاں لمبی اور موٹی تھیں اور با وجود پنجہ کشی کی مشق کے اون کی ہتیلیاں اور انگلیاں نرم تھیں۔ شانہ اور سینہ بہت عریض تھا اور پیٹ کسی قدر نکلا ہوا تھا پاؤں کی ہڈیاں موٹی اور قوی تھیں اور پاؤں کی انگلیاں لمبی تھیں۔ گھوڑے کی سواری چونکہ کم عمری میں شروع کی تھی اور بہت عمر تک کرتے رہے تھے اس لئے رانوں کی ہڈیوں میں اندر کی جانب خم آگیا تھا آخر عمر میں جب مسلسل علالتوں کی باعث دبلے ہو گئے تھے ان ہڈیوں کا خم ظاہر میں بھی محسوس ہونے لگا تھا۔ چونکہ جسمانی ورزش بہت کی تھی اس لئے طاقت بھی بہت رکھتے تھے۔ برہڑوا میں ایک مرتبہ دورہ پر جانے والے تھے اور سامان ایک بیل گاڑی پر پہلے روانہ ہونے والا تھا۔ ملازمین کسی دوسرے کام میں مصروف تھے اور ڈھائی من کا چاول کا ایک تھیلہ گاڑی پر رکھا نہیں گیا تھا اونھوں نے اوس کو نہایت آسانی سے اوٹھا کر گاڑی پر رکھدیا۔ سنہ ۱۳۰۹ھ (سنہ ۱۸۹۲ع) سے اون کی آنکھوں میں پانی آنا شروع ہوا یہاں تک کہ سنہ ۱۳۱۳ھ (سنہ ۱۸۹۵ع) میں دونوں آنکھوں کی روشنی بالکل زائل ہوگئی اوس سال پٹنہ میں ایک کحال سے ایک آنکھ قدح کرائی مگر قدح اچھا نہیں ہوا اور وہ آنکھ خراب ہوگئی اور پانچ سال تک اوس آنکھ میں درد رہا اور اونھوں نے بے حد تکلیف اوٹھائی۔ آخر کار شعبان سنہ ۱۳۱۵ھ (جنوری سنہ ۱۸۹۹ع) میں لکھنؤ جا کر ڈاکٹر عبد الرحیم سے جو آنکھ کے علاج میں بہت ماہر تھے علاج کرایا اور اچھے ہوئے اور آنکھ کے درد کی شدید تکلیف سے اونھیں نجات ہوئی۔ اس آنکھ کی مشارکت سے دوسری بھی خراب ہو گئی اور قدح کے قابل نہیں رہی اس لئے آخری عمر تک وہ بینائی سے بالکل معذور رہے۔

حضرت باقر کا لباس

حضرت باقر قدس سرہٗ کا لباس تمام عمر ایک ہی وضع کا رہا سر پر سبز مخمل کی ٹوپی اور

علما کے وضع کا عمامہ جسم پر ململ کا کرتا اور اُس وقت کے وضع کا بند دار انگرکہ اوس پر عبا کبھی کبھی عبا کے نیچے صدری بھی پہن لیتے تھے۔ پاؤں میں بہار کی وضع کا چوڑی دار پائجامہ اور دھلی کا سادہ جوتا پہنتے تھے لباس اکثر بہت قیمتی پہنتے تھے اور چونکہ نہایت متناسب الاعضا تھے اس لئے جامہ زیب بھی بہت تھے۔ خاندان کی قدیم وصیت کی پابندی میں سیاہ رنگ کا کپڑا کبھی نہیں پہنا۔ بود و باش میں تکلفات سے نہایت نفور رہے لیکن مکان اور فرش وغیرہ نہایت صاف اور ستھرا رکھتے تھے اور ذرا سی کثافت بھی اونھیں بہت ناگوار ہوتی تھی۔ لطیف اور اچھی اور خوش ذائقہ غذا کا اونھیں شوق تھا۔ بہترین باورچی جو مل سکتے ملازم رکھے جاتے تھے۔ دسترخوان بہت وسیع تھا اور دونوں وقت سب کے ساتھ ایک ہی دسترخوان پر کھاتے تھے اور جو خود کھاتے وہی کھانا اون کے تمام ملازمین کو دیا جاتا تھا کسی قسم کی تفریق نہیں ہوتی تھی کھانا پکانے اور اچار اور مربے اور شربت کے بنانے میں بہت دخل رکھتے تھے۔ چاء پینے کا بہت شوق تھا کلکتہ میں جو بہترین چاء مل سکتی تھی منگائی جاتی تھی، اور صبح کو اشراق کے بعد اور شام کو بعد عصر گھر کے سب لوگوں کو اور دوست آشنا کو جو ملاقات کو آتے ہمراہ لے کر ناشتہ کرتے اور چاء پیتے اور پلاتے۔ ناشتہ میں بسکٹ میوہ اور دو ایک قسم کا حلوا ہوا کرتا تھا۔ اچھے اچھے کھانے اور اچھے فرش فروش کا شوق اون کو تقریباً پچاس سال کی عمر تک رہا اوس کے بعد محبت اور یاد الٰہی میں انہماک اور انجذاب باطنی کا غلبہ جیسے جیسے بڑھتا گیا ان چیزوں کی جانب سے اون کی طبیعت ہٹتی گئی یہاں تک کہ چند سال کے بعد یہ حالت ہوگئی تھی کہ کسی چیز کی جانب توجہ باقی نہیں رہی تھی نہ کھانے کی نہ کپڑے کی نہ فرش فروش کی۔ جو کچھ سامنے آجاتا کھا لیتے، جیسا کپڑا ملتا پہن لیتے اور بغیر بستر کے خالی تخت پر سو جاتے۔ پان کھاتے تھے

لیکن صرف دو وقت کھانا کھانے کے بعد۔ حقہ تمبا کو اور زردہ وغیرہ کا اونہیں کبھی شوق نہیں ہوا لیکن مہمانوں اور دوستوں کے لئے تکلف کا حقہ اور تمبا کو مہیا رکھتے تھے۔

حضرت باقر کا مذہب ومشرب۔

حضرت باقر قدس اللہ سرہ العزیز صوفی مشرب حنفی المذہب سنی تھے اور اہل سنت کے عقاید میں نہایت استوار تھے احکام دین کو قرآن سنت اجماع امت اور قیاس شرعی پر منحصر سمجھتے تھے اور اہل بیت نبوی اور اصحاب رسول کی محبت اور اتباع کے بغیر ہدایت اور نجات کو ناممکن خیال کرتے تھے۔ اہل بیت علیہم السلام اور اصحاب رسول رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ساتھ عقیدت رکھنے کا جب تذکرہ ہوتا تو اکثر یہ چار حدیثیں تلاوت فرمایا کرتے

(۱) انی تارک فیکم الثقلین (خلیفتین) کتاب اللہ حبل ممدود ما بین السماء والارض وعترتی اهل بیتی وانهما لن یتفرقا حتی یردا علی الحوض

(۲) مثل اهل بیتی مثل سفینة نوح من رکبها نجا ومن تخلف عنها غرق۔

(۳) اصحابی کالنجوم بایهم اقتدیتم اهتدیتم (۴) الله الله فی اصحابی لاتتخذوهم غرضاً من بعدی فمن احبهم فبحبی احبهم ومن ابغضهم فببغضی ابغضهم

خلفائے راشدین رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں فضیلت علی الترتیب الخلافت اور حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق افضل البشر بعد الانبیاء ہونے کا عقیدہ رکھتے تھے خلفائے راشدین اور اصحاب رسول کے خلاف کسی کی کوئی بات سننے سے بیتاب ہو جاتے تھے۔ ایک بار حضرت غالب کا فارسی دیوان دیکھ رہے تھے اون کی نظر سے یہ رباعی گزری :-

| | |
|---|---|
| شرطست کہ بہر ضبط آداب رسوم | خیزد بعد از نبی امام معصوم |
| زاجماع چگوی بعلی باز گرائے | مہ جانشین مہر باشد نہ نجوم |

اس کو پڑھکر وہ بہت آزردہ ہوئے اور مکدر بیٹھے ہوئے تھے کہ اتفاقاً میں سامنے آگیا مجھے بلایا اور بٹھا کر دیوان میرے جانب بڑھایا اور فرمایا دیکھو تو غالب نے یہ کیا لکھدیا کیا یہ صریح تبرا نہیں ہے۔ حضرت غالب کی شاگردی پر اونھیں ہمیشہ فخر رہا اور اون کی مدحت اور اُن کے ساتھ اظہار عقیدت میں بیسیوں شعر ان کے دیوان میں نظر آئیں گے تاہم اون سے ضبط نہ ہوسکا اور اُسی وقت اس رباعی کے جواب میں ایک قطعہ لکھا جو اس دیوان میں شریک ہے۔ (صفحہ ۲۹۰)

جناب امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ اور اہل بیت سے حضرت باقر کی عقیدت و محبت۔

حضرت باقر علیہ الرحمۃ صوفی تھے چشتیہ طریقہ میں اون کو بیعت تھی اور چشتیہ و قادریہ میں اون کو خلافت تھی۔ صوفیوں کے تمام سلاسل حضرت سیدنا امیر المومنین امام المسلمین علیؑ ابن ابی طالب اسد اللہ الغالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ و کرم اللہ تعالیٰ وجہہ پر ختم ہوتے ہیں اور صوفیوں کے تمام فیضان باطنی اور تمام مدارج ولایت اور معرفت الٰہی کا سرچشمہ اونہیں کی ذات پاک ہے اس لئے بمقتضائے جبلت القلوب علی حب من احسن الیھا حضرت باقر قدس سرہ کو اون کی اور اون کی اولاد کی ذات پاک کے ساتھ بے حد محبت تھی اور اوس میں وہ ہر وقت سرشار رہتے تھے۔ اون کے کلام میں اون کے دل سے بے ساختہ نکلے ہوئے بکثرت ایسے اشعار ہیں جو آیت شریف قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا کو یاد دلا دیتے ہیں۔ چند اشعار نقل کئے جاتے ہیں:—

| | |
|---|---|
| با عترت و اصحاب بود روئے نیازم | در بارگہِ آل نبی بندۂ پیرم |
| آگہ نیم از تفرقۂ حاصل و محصول | دانم کہ سگِ درگہ صدیقؓ و امیرمؓ |
| از دست برد دل خبرِ ما طلع الشمس[1] | ہم مست کند زمزمۂ خم غدیرم[2] |

---

[1] اشارہ ہے اس حدیث شریف کی جانب :— ما طلعت الشمس علی رجل خیر من ابی بکرؓ

(بقیہ حاشیہ برصفحہ ۵۲)

تنگ آمدم ز شورش رُوباہ سیرتاں | فریادِ من بحضرت شیرِ خدا اگر شتافت
بر سرم مشکل شدو شینہ آمد از کرم | مشکلِ ما را ز لطفِ خویش آساں کرد و رفت
ہیبت شان رخت لشکرِ قیصر شکند | زور بازوئے تو شاہا درِ خیبر شکند
قساں ز لطف بہ نظارۂ رخت آئے | دلم بہجر تو یا بوتراب[۲] می سوزد
نصیب اوست فسرداجام کوثر | کسے شد مست عشقِ حیدر امروز
گذشت عمر و نہ شد سرمہ قسمتِ چشمم | ز گرد راہ شہنشاہ بوتراب دریغ
مرید حضرت عشقم بجو دہی نازم | کہ حب آل عباہست دین و ایمانم
بندۂ عشقیم روئے ما بو دسوئے علی | سجدہ گاہ ما بود محراب ابروئے علی
میکشی ما را سوئے جنت نمیدانی مگر | ما ہمہ ہستیم رضواں ساکن کوئے علی
آتش دوزخ چہ سوزد یک سرِ مُوئے مرا | رشتۂ جانم بود از تار گیسوئے علی
فرض شد بعد از نبی بروے درود و ہم سلام | فرض شد ہم بر مسلمان عشق باروئے علی
کشف شد سرِ خفی بہ بسم اللہ تمام | نقش شد تا در دلِ من بیت ابروئے علی

---

(و فی روایت خیر من عمر) (حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کسی بہتر شخص پر آفتاب طلوع نہیں ہوا اور ایک روایت میں عمر سے بہتر شخص پر بھی آیا ہے)۔ فردوسی نے شاہنامہ کے دیباچہ میں جہاں خلفاے راشدین کے مناقب بیان کئے ہیں اسی حدیث کی جانب اشارہ کرکے کہا ہے ؎

چہ گفت آں خداوند تنزیل وحی | خداوند امر و خداوند نہی
کہ خورشید بعد از رسولاں مہ | نتابید بر کس ز بوبکر بہ

[۲] حجۃ الوداع کے بعد مدینہ منورہ تشریف لاتے وقت حضرت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا ایک روز غدیر خم کی منزل پر مقام ہوا وہاں جناب امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے شان میں ارشاد ہوا من کنت مولاہ فعلی مولاہ۔

پایگاہِ عشق را در غایت قصوی رسانند | عاشق روئے نبی شد عاشق روئے علی
باقر از سیر جہان فرسودہ شد پایم عبث | بعد ازیں دستِ من است و دامن کوئے علی

حضرت باقر کا تعصب سے نفور رہنا۔

حضرت باقر قدس سرہ سنیت اور حنفیت میں نہایت پختہ تھے لیکن تعصب سے نہایت نفور رہتے تھے۔ کتب بینی کا اونہیں ہمیشہ شوق رہا اور جب تک آنکھوں سے معذور نہیں ہوئے تھے اور انجذاب باطنی نے اون کو کلیتہً محو فی الذات نہیں کر دیا تھا فرصت کے وقت کتابیں دیکھا کرتے تھے علوم و فنون اور تصوف کی کتابوں کے علاوہ مقلد، غیر مقلد، شیعہ، سنی اور دوسرے مذاہب کی کتابیں بھی بکثرت اُن کی نظر سے گزری تھیں لیکن ایسی کتابوں کا مطالعہ صرف تفنن کے طور پر اور مذاہب مختلفہ کے خیالات وعقائد و دلایل کے معلوم کرنے کے لئے ہوا کرتا تھا۔ مباحثہ اور مناظرہ سے اون کو ہمیشہ نہایت نفرت رہی۔ اگر کوئی شخص مباحثہ کے طور پر کسی مذہبی مسئلہ پر اون کے سامنے گفتگو شروع کرتا اوس کو فوراً نہایت لطیف طریقہ پر روک دیتے تھے جس طرح وہ اپنے معتقد علیہم بزرگوں کے خلاف شان کسی بات کے سننے کی تاب نہیں لاسکتے تھے اوسی طرح دوسرے فرقوں کے بزرگوں کے خلاف شان کوئی بات اپنی زبان سے نکالنی نہ تو جائز سمجھتے تھے اور نہ دوسروں کی زبان سے سن سکتے تھے۔ اگر کوئی شخص کبھی ایسی باتیں شروع کرتا تو فوراً یہہ آیت تلاوت فرماتے

وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًا بِغَيْرِ عِلْمٍ (سورۂ انعام)۔

اون کی دوستی ہر فرقہ کے لوگوں سے تھی اور جس سے تھی نہایت مخلصانہ تھی۔ اون کے دوستوں میں ہندو انگریز غیر مقلد شیعہ سب ہی تھے۔ آرہ میں سادات بلگرام کا ایک خاندان آباد ہے ان لوگوں سے اون کو جس قدر محبت تھی ویسی کم کسی سے تھی۔ اُن میں سے ایک بزرگ سید حسن عسکری صاحب بلگرامی اور دوسرے سید فرزند احمد صفیر صاحب اون سے

عمر میں بڑے تھے میں نے دیکھا ہے کہ وہ اُن بزرگوں کا اس قدر ادب کرتے تھے جیسے خود اپنے بزرگوں کا۔ سید نور الحسن صاحب عرف نواب میاں بلگرامی اور اُن کے بھائی سے اونھیں اس قدر محبت تھی جیسے اوس زمانہ میں سگے بھائیوں سے ہوا کرتی تھی۔

حضرت باقر کا اپنے بڑوں چھوٹوں اور دوستوں کے ساتھ طرز معشرت

حضرت باقر اپنے بزرگوں کا اس قدر ادب کرتے تھے کہ ویسا ادب اب دیکھنے میں نہیں آتا۔ میں دیکھا کرتا تھا کہ اپنے بڑے بھائی حضرت سید شاہ حسین علی علیہ الرحمہ کے خدمت میں جب حاضر ہوتے تو بہت تعظیم سے آداب بجا لاتے اور اُن کے ہاتھوں کو چومتے اور جب تک وہ بیٹھنے کا حکم نہیں دیتے کھڑے رہتے اور جب بیٹھتے تو بہت مودب ہو کر دو زانو بیٹھتے اور اُن کے ساتھ گفتگو میں کبھی پیش قدمی نہیں کرتے وہ خود جب کچھ استفسار فرماتے تو نہایت ادب سے جواب دیتے اور اگر خود کچھ عرض کرنا ہوتا تو اجازت لے کر عرض کرتے ورنہ خاموش مگر متوجہ ہو کر بیٹھے رہتے۔ اسی طرح علی قدر مراتب وہ بڑوں کا ادب کرتے تھے۔ اُن عزیزوں کا بھی جو رشتہ میں چھوٹے لیکن عمر میں بڑے تھے پاس ادب ملحوظ رکھتے تھے۔ حضرت باقر کے والد ماجد کے دو خدمتگاروں کو میں نے دیکھا ہے۔ ان میں سے جب کوئی صاحب اون کے پاس آتے تو وہ دیکھتے ہی کھڑے ہو جاتے اور اپنی جگہ پر بٹھاتے اور خود اُن کے رُوبرو مودب بیٹھتے اور ناشتہ اور چاء سے اون کی تواضع کرکے اون کو رخصت کرتے۔ زمانہ کا انقلاب دیکھئے۔ حضرت باقر کو اون کے والد کے خدمت گاروں کا جس قدر ادب کرتے میں نے دیکھا ہے اوس کا عشر عشیر بھی آج کل کے نوجوان اپنے باپ کا نہیں کرتے۔ اپنے چھوٹے عزیزوں سے اور دوستوں کے لڑکوں سے وہ نہایت ہی بزرگانہ شفقت اور محبت لیکن وقار کے ساتھ ملتے تھے اور بغیر حلوا یا شیرینی کھلائے ہوئے جانے کی اجازت نہیں دیتے تھے۔

حضرت باقر دوستی میں نہایت استوار تھے۔ جس سے دوستی کا تعلق ہو گیا تمام عمر قایم رہا۔ بزرگوں کے سامنے نہایت باادب اور چھوٹوں کے سامنے باوقار رہتے تھے لیکن برابری کے دوستوں کے ساتھ بے تکلفانہ اور نہایت محبت اور اخلاص سے ملتے تھے اور بے تکلفی کی صحبتوں میں اپنی زندہ دلی خوش مذاقی لطیفہ گوئی بذلہ سنجی اور حاضر جوابی سے دوستوں کو خوش اور محفوظ کیا کرتے۔ آرہ میں سالہا سال تک یہ معمولی رہا۔ کہ ہر اتوار کے روز عصر کے وقت شہر کے دس بارہ[12] دوست اون کے مکان پر جمع ہوتے ناشتہ اور چاء اور میاں[13] پناہ علی مرحوم کی قوالی سے مغرب کے وقت تک اون کی تواضع کی جاتی اور بعد مغرب سب کو کھانا کھلا کر رخصت کرتے۔ حضرت باقر دوستوں کی مجلس میں بے تکلف رہتے لیکن جب تک بیٹھتے دوزانو یا چارزانو بیٹھتے تھے۔ بے تکلف سے بے تکلف دوست کے سامنے بھی وہ پاؤں پھیلا کر کبھی نہیں بیٹھتے۔ اون کی مجلسیں ہر قسم کی غیبت اور لغو اور فحش گفتگو سے بالکل پاک ہوتی تھی۔ خود اون کی زبان غیبت اور فحش اور دشنام سے کبھی آلودہ نہیں ہوی۔ اجلاف اور اراذل کی صحبت سے اون کو ہمیشہ اجتناب رہا۔ اس قسم کے لوگوں میں سے اگر کوئی شخص کسی کام یا ضرورت سے اون کے پاس آتا تو خندہ پیشانی سے اوس کی باتیں سنکر اوس کا کام انجام دیتے اور رخصت کر دیتے تھے۔

حضرت باقر کی سخاوت

حضرت باقر سخاوت میں اپنا نظیر بہت کم رکھتے تھے۔ بیوہ، یتامی، مساکین اور

---

[13] میاں پناہ علی صاحب مرحوم قوال تھے۔ شہسرام کے رہنے والے تھے لیکن اپنے عزیزوں کے ہمراہ زیادہ تر آرہ میں رہتے تھے۔ حضرت باقر کے بے تکلف دوستوں میں تھے۔ ستار نوازی اور گانے میں نہ صرف صوبہ بہار میں بلکہ دور دور اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔

طلبہ کی پرورش کرتے تھے۔ کوئی سایل اون کے پاس سے خالی نہیں جاتا تھا۔ کوئی مہمان آتا تو بہت خوش ہوتے اور اُس کو احترام اور آرام کے ساتھ ٹھہراتے اور بہت خاطر و مدارات کرتے۔ حکیم ڈاکٹر مولوی سید عبدالسبحان عرف فریدشاہ وارثی صاحب سلمہ آبگلہ[1] کے رہنے والے راقم کے قریبی رشتہ سے بھتیجے ہیں۔ سنہ ۱۲۹۸ہجری (سنہ ۱۸۸۱ع) میں وہ پٹنہ کے ڈاکٹری کے مدرسہ میں داخل ہوئے۔ (سنہ ۱۸۸۲ع میں جب حضرت باقر کا بڑہر واسے پٹنہ تبادلہ ہوا تو وہ اون کے پاس قیام پذیر ہوئے ایک خط میں اونھوں نے حضرت باقر کی مہماں نوازی کا ایک واقعہ مجھے لکھا جو اونھیں کے الفاظ میں یہاں نقل کرتا ہوں:- "... سنہ ۱۸۸۲ع میں دادا صاحب رح (یعنی حضرت باقر) پٹنہ آگئے ..... اوس وقت مجھ سے ایک نہایت خوب کام لیا گیا یعنی ایک عرب دادا صاحب کی ملاقات کو آئے سو، اتفاق سے اوس وقت آپ کے پاس کچھ موجود نہ تھا مجھے پچاس ساٹھ روپیہ کا قیمتی شال کا ایک چغہ دیکر کہا کہ اسے بیچ لاؤ چاہے کتنی قیمت ملے۔ مجھے بازار میں صرف پندرہ روپے ملتے تھے اس لیے میں واپس لایا خفگی کے لہجہ میں ارشاد فرمایا "میں نے تو کہدیا تھا جو کچھ بھی دام ملیں بیچ لاؤ"۔ پندرہ روپیہ میں بیچ لایا پانچ روپے تو عرب صاحب کی دعوت میں خرچ ہوئے اور دس روپے نقد دیکر رخصت کئے گئے۔ ....." حضرت باقر کو تین گاؤں بلا شرکت غیرے اون کے والد کے وارثت میں ملے تھے اون کی آمدنی کے علاوہ اونہیں ملازمت بھی تھی جسکی تنخواہ کے علاوہ گورنمنٹ سے نتیجہ کارگزاری پر سالانہ بکشش بھی ایک مقدار میں ملا کرتا تھا لیکن انھوں نے اپنی اور

---

[1] گیا کا شہر پھلگو ندی کے غربی کنارہ پر واقع ہے۔ اس ندی کے شرقی کنارہ پر موضع آبگلہ واقع ہے۔ یہ موضع سادات کی بستی ہے اور یہاں کے سادات سے حضرت باقر کی قرابت داری ہے شمس العلماء نواب سید امداد امام صاحب مرحوم نے آخر عمر میں یہیں سکونت اختیار کی تھی اور یہیں اون کا انتقال ہوا۔

پرایوں یتیموں اور بیواؤں فقرا اور مساکین پر سب کچھ صرف کر دیا یہاں تک کہ پیر بگہہ گیا اور آرہ میں اون کا ذاتی مکان تک نہ رہا اور عمر کا آخری حصہ انہوں نے کرایہ کے مکانوں میں کاٹا۔

حضرت باقر کی شجاعت

حضرت باقر علیہ الرحمہ جس طرح سخاوت میں بے مثل تھے شجاعت میں بھی بے نظیر تھے ملازمت کے زمانہ میں اپنے حکام بالادست کا ادب کرتے تھے مگر کبھی کسی سے مرعوب نہیں ہوئے اور اُن سے بیباکانہ ملا کرتے تھے اس لئے انگریز حکام بھی ان کی بہت عزت کرتے تھے۔ ۱۸۵۷ء میں جب انگریزی دیسی فوج باغی ہو کر آرہ آئی اور آرہ میں غدر ہو گیا انگریز حکام ایک مکان[15] میں متحصن ہو گئے۔ مولوی سید اعظم الدین حسین خاں (نواب عمادالملک مولوی سید حسین بلگرامی کے چچا) بھی جو آرہ میں ڈپٹی کلکٹر تھے اُون کے ساتھ اُس مکان میں پناہ گزیں ہوئے۔ حضرت باقر اوس وقت آرہ میں تھے اور گو اون کی عمر اوس وقت صرف چھبیس سال کی تھی اور ملازمت کے سلسلہ میں بھی داخل نہیں ہوئے تھے بریں ہم آرہ کے مسلمان عہدہ داروں کے پاس مشورہ کے لئے آئے۔ رائے یہ قرار پائی کہ فوراً آرہ چھوڑ دینا چاہئے اور جس قدر جلد ہو سکے اس ضلع کی حد کو عبور کر کے ارول تک پہنچ جانا چاہئے چنانچہ اُسی شب کو یہ سب لوگ جن کی تعداد بارہ تیرہ تھی آرہ سے روانہ ہو گئے۔ صبح کو یہ سب لوگ جا رہے تھے کہ ایک گاؤں کے قریب کنور سنگھ کے علاقہ کے ساٹھ ستر راجپوتوں نے اس جماعت کو گھیر لیا اور تلواریں نیام سے نکال کر سب کو قتل کر دینا چاہا۔ حضرت باقر تلوار لے کر آگے بڑھے اور پہلے بہت کچھ فہمایش کی۔ لیکن جب اون لوگوں نے حملہ ہی کرنے

---

[15] یہ مکان اب بھی موجود ہے اور گورنمنٹ کے زیر نگرانی ہے اور آرہ ہوس کے نام سے مشہور ہے لارڈ کرزن نے ایک تختی پر اون تمام انگریز اور دیسی آدمیوں کے (جو اس میں متحصن ہوئے تھے) نام کندہ کرا کر نصب کرا دیا ہے۔

کا ارادہ کیا تو یہ تنہا اون سب سے مقابل ہوئے۔ اون میں سے کچھ لوگ زخمی ہو کر گرے باقی سب بھاگ گئے۔ اون کی شجاعت اور وہ فن جس کو اونھوں نے برسوں محنت کر کے سیکھا تھا اوس دن کے اور اون کے سب ہمراہیوں کے کام آیا اور سب لوگ خیریت سے اردل پہنچ گئے۔ ایک وقت حضرت باقر گیا سے آرہ تنہا یکہ پر آرہے تھے رات کے وقت ڈاکوؤں نے یکایک گھیر لیا وہ لڑے اور سب کو بھگا دیا۔ اون کے شجاعت اور بہادری کے بہت سے واقعات ہیں جن کے جاننے والے چند لوگ ابھی تک بقید حیات ہیں۔

حضرت باقر کا زہد اور اعراض عن الدنیا

حضرت باقر قدس اللہ سرہ العزیز دنیا طلبی سے بالطبع نفور تھے۔ جب بہت مجبور کئے گئے تو نوکری قبول کر لی تھی لیکن مدارج اور اضافہ تنخواہ کے لئے کوشش کا کرنا تو درکنار اوس جانب اون کو کبھی خیال تک نہیں آیا اور کسی کے پاس دنیا کی غرض لے کر نہیں گئے۔ جس زمانہ میں پٹنہ میں پڑھ رہا تھے اون کو دو مرتبہ ترقی دی گئی لیکن اونھوں نے شکریہ ادا کیا اور قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ جس خدمت پر وہ ۱۸۵۹ء سنہ میں مامور ہوئے تھے تمام مدت ملازمت اوسی پر رہے۔ سنہ ۱۸۸۹ء میں جس وقت اونھوں نے پنشن لی اوس وقت تک اون کی موروثی جائداد بالکل جا چکی تھی اوس کے باوجود اونہوں نے صرف پنشن کی رقم پر قناعت کی اور گو اون کے وسیع تجربہ کے لحاظ سے ایک عارضی خدمت پیش کی گئی لیکن اونہوں نے معذرت کیا اور انکار کر دیا۔ دنیا داری کی صورت میں رہکر زہد و اعراض عن الدنیا کی ایسی مکمل شخصیت دیکھنے میں نہیں آئی بعض اشعار میں اونھوں نے دنیا کی جانب سے کنارہ کشی کا اشارہ کیا ہے یہاں دو شعر نقل کئے جاتے ہیں ؎

قانع بماندہ است بنانِ جوین خشک ۔۔۔ باقر برائے جیفہ دنیا ز جا نرفت

باقر ارحمت حق باد بر آنکس کہ چو من ۔۔۔ طالبِ جیفہ دنیا و زر و مال نشد

حضرت باقر کا علم اور عفو

علم اور عفو میں بھی حضرت باقر علیہ الرحمۃ آپ اپنی نظیر تھے۔ ظاہر ہے کہ جو شخص مذہبی معاملات میں بالکل بے تعصب ہو اور دنیا سے اعراض کلی رکھتا ہو اور جس کو دنیا کے معاملات میں کسی سے کچھ سروکار نہ ہو اُس کو دینی اور دنیوی معاملات میں نہ کسی سے نفرت ہو سکتی ہے نہ مخالفت اور دشمنی۔ چنانچہ حضرت باقر خود کسی کے مخالف اور دشمن نہیں ہو سکتے تھے اور نہیں ہوئے لیکن بمقتضائے وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيَاطِينَ الْإِنسِ وَالْجِنِّ يُوحِي بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُورًا کبھی کبھی اون کے مخالف اور دشمن پیدا ہو جایا کرتے تھے۔ اون لوگوں نے جنمیں اون کے بعض عزیز بھی تھے اونھیں مسلسل سالہا سال تک بے حد ایذائیں اور تکلیفیں پہنچائیں۔ اگر وہ چاہتے تو بہت سخت انتقام لے سکتے تھے مگر اونھوں نے اِن لوگوں کی مخالفت کا کبھی خیال تک نہیں کیا اور اون کی ایذا رسانی اور تکلیف دہی کی شکایت میں کبھی ایک لفظ زبان سے نہیں نکالا بلکہ بعض وقت اپنے کسی دوست یا عزیز کو اِن معاملات کے متعلق اون لوگوں کی شکایت کرتے سنا تو منع کیا اور فرمایا کہ حضرت سعدی علیہ الرحمۃ کا شعر ہمیشہ یاد رکھو ؎

از خدا دان خلاف دشمن و دوست — کہ دلِ ہر دو در تصرف اوست

ایک مرتبہ پیرنگہ میں ایک شخص نے اون کو زہر کھلا دیا۔ اون کے ایک قریبی رشتہ دار ڈاکٹر سید ابوالحسن[۱۶] صاحب مرحوم و مغفور اوس وقت اتفاقاً پیرنگہ میں موجود تھے۔ زہر کے اثر سے حضرت باقر کی حالت نازک ہو گئی اور بظاہر مرنے میں کوئی بات باقی نہیں رہی تھی لیکن ڈاکٹر صاحب نے علاج کیا اور بہت مشکل سے اون کی جان بچی۔ صحت کے بعد ہرچند

---

[۱۶] یہ بزرگ قدیم زمانہ کے کلکتہ کے پاس کئے ہوئے ڈاکٹر تھے اور گیا میں مطب کرتے تھے۔ حضرت سید شاہ منور علی صاحب کے (جن سے حضرت باقر کی بڑی ہمشیر منسوب تھیں) چھوٹے بھائی تھے اور قریبی رشتہ سے حضرت باقر کے بھائی بھی ہوتے تھے۔

لوگوں نے اون سے دریافت کیا کہ کس نے زہر دیا لیکن اونھوں نے اپنے جد اعلیٰ حضرت سبط اکبر سید شباب اہل الجنۃ لخت جگر سید الکونین رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم امیر المومنین امام المسلمین سیدنا و مولانا امام شہید حسن مجتبیٰ علیہ السلام کی پوری اتباع کی اور کسی پر ظاہر نہیں کیا۔ یہاں تک کہ اون کی والدہ ماجدہ رحمۃ اللہ علیہا نے جو اوس وقت بقید حیات تھیں استفسار فرمایا لیکن اونھوں نے ماں کے قدموں پر سر رکھدیا اور بہت عجز سے آبدیدہ ہو کر معافی مانگی اور نہ بتایا۔ قراین سے لوگوں کو آخر معلوم ہو ہی گیا کہ کس نے زہر دیا تھا لیکن خود اونھوں نے کبھی کسی پر اوس کا نام ظاہر نہیں کیا۔ دشمنوں کی جانب سے لاپروائی کا اظہار اونھوں نے بعض اشعار میں بھی کیا ہے۔ یہاں دو شعر نقل کئے جاتے ہیں ؎

زبس گردید صلح کل سرشت طبع بے کینم
نہ دارم فرقے اندر دوستان و دشمنان خود

بکیش من نبود امتیاز دشمن و دوست
کسیکہ دشمن من شد عزیز من باشد

صبر و شکر رضا و تسلیم

صبر و شکر رضا و تسلیم کے صفات میں بھی حضرت باقر علیہ الرحمہ یگانۂ روزگار تھے سخت سے سخت بیماریوں کی تکلیف کو نہایت صبر اور استقامت کے ساتھ برداشت کر لیتے تھے اور اوس حالت میں جب کوئی اگر اون کی مزاج پرسی کرتا تو الحمد للہ ایسے صمیم دل سے کہتے تھے کہ اون کے چہرہ پر بشاشت دوڑ جاتی تھی۔ ۱۲۹۸ھ (۱۸۸۱ء) میں اون کے سینہ میں ایک عجیب قسم کا درد شروع ہوا۔ عشا کے وقت شروع ہوتا اور تھوڑی دیر میں بہت بڑھ جاتا اور صبح کی نماز کے وقت تک باقی رہتا۔ دن کے وقت نہیں ہوتا۔ بعض وقت درد کی اس قدر شدت ہوتی کہ ٹھنڈا پسینہ جاری ہو جاتا اور نبض کی حرکت رک جاتی۔ اس بیماری میں وہ ساڑھے تین مہینے مبتلا رہے اوس کے بعد صحت ہوئی۔ پھر ۱۳۰۴ھ ہم

(۱۸۸۷ء) میں اون کے سیدھے ہاتھ اور سیدھے پاؤں میں زخم پیدا ہوئے اور بڑھتے بڑھتے بہت بڑھ گئے ہر وقت اون میں درد رہتا تھا اور کبھی کبھی خون جاری ہو جاتا تھا یہ تکلیف اون کو تقریباً پانچ مہینے رہی ۱۳۱۰ھ (۱۸۹۲ء) میں اون کے داہنے پاؤں کی ہڈی میں درد شروع ہوا اور چار پانچ ماہ تک رہا اوس کی شدت سے بعض وقت وہ بیہوش ہو جاتے تھے۔ ان شدید بیماریوں میں وہ نہایت صابر رہے اور خداوند تعالی کا شکر کرتے رہے۔ یہ پہلی دو بیماریاں اون کی ملازمت کے زمانہ میں ہوئی تھیں لیکن باوجود اس قدر تکلیف کے جو اونھوں نے اوٹھائیں اپنا کام برابر انجام دیتے رہے۔

اولاد کا مرنا انسان کے لئے نہایت سخت ابتلا ہے۔ حضرت باقر کی بہت سی اولاد (لڑکے اور لڑکیاں) اون کے سامنے فوت ہوئے تقاضائے بشریت سے اون کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتا تھا لیکن اون کی استقامت اور رضا و تسلیم میں ذرا فرق نہیں آتا تھا۔ پیر کے ساتھ اون کو جس قدر محبت تھی اور اون کی ذات میں جس قدر فنائیت تھی وہ نہ اس زمانہ میں دیکھی گئی اور نہ سنی گئی۔ پیر کی رحلت جب ہوی اون کی قلب پر کیا گزری اوس کا علم صرف اللہ کو ہے لیکن ظاہر میں جو حالت پیدا ہوئی وہ یہ تھی کہ تمام دن آنکھوں سے مسلسل آنسو جاری رہا اور دو روز تک نہ وہ کچھ کہا سکے اور نہ پی سکے اور نہ کسی سے کوئی بات کی۔ خاموش بیٹھے رہے۔

حضرت باقر کو پیر کی تلاش

حضر باقر قدس سرہ کا خاندان صوفیوں کا خاندان گزرا ہے اون کے اجداد بڑے پایہ کے عالم اور عارف ہوتے آئے۔ حضرت باقر کو ابتداے عمر سے بزرگوں ہی کی صحبت رہی اور شریعت اور طریقت ہی کی آب و ہوا میں اون کی نشو و نما ہوئی۔ اون کا فطری رجحان بھی اوسی جانب تھا۔ اُون کے شباب کے زمانہ میں گیا اور پٹنہ کے اضلاع میں اچھے

اچھے بزرگ موجود تھے اور حضرت باقر اون سے ملا کرتے تھے لیکن پیر کامل کی تلاش باقی رہی ۔ پیر و رہبر کامل کی شناخت کے متعلق مجھ سے دو تین بار جو کچھ ارشاد فرمایا اوس کا خلاصہ لکھنا خالی از منفعت نہ ہوگا۔ فرماتے تھے ۔

مرد کامل کی شناخت بندی کے لئے نہایت دشوار بلکہ محال ہے۔ اِس لئے طالب کو چاہئے کہ ہر لحظہ و ہر آن بارگاہ الٰہی جل شانہٗ میں شیخ کامل کے ملنے کے لئے دل سے دعا کرتا رہے حق سبحانہ وتعالیٰ دعاؤں کا سننے والا اور قبول فرمانے والا ہے دعا پر اگر صدق دل سے مداومت کی جائے تو وہ قبول کر ہی لیتا ہے۔

طالب حق کے لئے ایسا پیر رہبر لازم ہے جو ظاہر و باطن کے کمالات میں کامل و مکمل ہو تاکہ وہ مرید کی تربیت کما حقہ کر سکے اور اُس کو منزل مقصود تک پہنچا سکے۔ ظاہری حیثیت سے پیر کو ان تین صفات سے متصف ہونا ضرور ہے ۔

(۱) قرآن وحدیث وفقہ وعقاید کا عالم ہو

(۲) اہلِ سنت وجماعت کے صحیح عقاید کا بلا افراط وتفریط و بلا تعصب پورا پابند ہو ۔ اوس کے اوقات معمور ہوں اور فرایض و واجبات وسنن ونوافل ومستحبات پر عامل ہو اور ہر قسم کے محظورات اور مکروہات اور بدعات اور عقاید فاسدہ سے قطعاً مجتنب ہو ۔

(۳) اوس کا مسلک اور سلسلہ طریقت از ابتدا تا آخر صحیح ہو اور وہ خود بھی صحیح الاجازت ہو ۔

پیر کو قرآن حدیث فقہ اور عقائد کا عالم ہونا ضرور ہے اگر کتاب و سنت سے واقفیت نہ ہو گی تو احکام الہی اور سنت نبوی کی اتباع کیونکر ہو سکے گی اسی لئے بزرگان سلف مرید کو باصرار تمام علم کے حاصل کرنے کی ہدایت کیا کرتے تھے۔ ایسے بزرگ بھی گزرے ہیں جو ظاہری علم نہیں رکھتے تھے پر یں ہم عرفان الہی اور کمالات باطنی میں کامل تھے اُن لوگوں کو علم من لدنی دیا گیا تھا مگر ایسے لوگوں کی تعداد بہت کم ہے اور اُن کی مثال حجت نہیں ہو سکتی۔

ان صفات سے متصف اگر کوئی بزرگ مل جایں تو اون کے ہاتھ پر بیعت تو یہ جایز ہے لیکن سلوک باطن کی رہبری کے لئے پیر طریقت میں کمالات باطنی اور عرفان کامل کا ہونا بھی ضرور ہے تا کہ مرید کو سلوک باطن میں سیدہے راستہ پر لیجا کر منزل مقصود تک پہنچا سکے لیکن ان کمالات باطنی کا پہچاننا مبتدی کے لئے محال ہے اور صرف فضل الٰہی ہی طالب کو ایسے پیر تک پہنچا سکتا ہے۔ مگر ایک صورت ہے جس سے ممکن ہے کہ طالب مرشد کامل کو پا سکے وہ یہہ ہے کہ طالب اگر کسی ایسے بزرگ کو پائے جو متذکرہ بالا تینوں صفات ظاہری سے متصف ہو تو چاہیئے کہ عقیدت کے ساتھ بغرض استفادہ (نہ کہ امتحان کی نیت سے) اون کی خدمت میں حاضر ہو اور دل کو متوجہ کر کے بیٹھے اگر اوس کے قلب پر ہیبت حق کا غلبہ پیدا ہو اور اللہ جل شانہٗ کے سوا تمام اشیاء کا خیال اوس کے دل سے محو ہو جائے اور چند صحبتوں میں اوس کو یہی کیفیت حاصل ہوتی رہے تو اوس کو سمجھنا چاہیئے کہ اوس بزرگ کے یہاں اوس کا حصّہ ہے اور اوس کی باطنی تکمیل

اون سے ہوسکیگی اور اگر یہ حالت پیدا نہ ہو تو اون بزرگ سے اوس کو بدعقیدہ ہونے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ یہہ سمجھنا چاہیئے کہ اون کے یہاں اوس کا حصہ نہیں ہے ۔

کمال باطنی کا دارومدار دو چیزوں پر ہے (۱) محبت الٰہی اور (۲) تخلقوا باخلاق اللہ و تخلقوا باخلاق الرسول ۔ محبت الٰہی کے ساتھ سنت نبوی کی اتباع قولاً و فعلاً و حالاً جس قدر زیادہ ہوتی جائے گی سالک کو اُسی قدر زیادہ تقرب بارگاہ رسالت کے ساتھ اور اس ذریعہ سے بارگاہ الٰہی کے ساتھ ہوتا جائیگا ۔

حضرت شاہ قیام اصدق چشتی

حضرت باقر کو جس زمانہ میں پیر کی تلاش تھی اوس زمانہ میں ایک بزرگ حضرت شاہ قیام اصدق چشتی قادری فخری قدس اللہ سرہ العزیز کی شہرت صوبۂ بہار میں بہت ہو رہی تھی ۔ وہ حضرت سید ابوالعباس سعید الدین قمیصی القادری الملقب بہ سید صادق علی شاہ مونس اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے مرید اور خلیفہ تھے ۔ حضرت سید صاحب قدس سرہ قصبۂ سادھورا کے رہنے والے اور حضرت قادر قمیص علیہ الرحمہ کے سلسلے سے حضرت سیدنا سید عبدالرزاق بن حضرت غوث الاعظم غوث الثقلین سید عبدالقادر الحسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ عنہما کی اولاد میں تھے ۔ سولہ سترہ سال کی عمر میں تحصیل علم کی غرض سے سادھورا سے دہلی تشریف لائے ۔ اون کے دہلی آنے سے کچھ قبل ۱۱۶۰ھ میں حضرت مولٰنا فخرالدین محب النبی چراغ چشت قدس اللہ تعالیٰ سرہ العزیز اورنگ آباد دکن سے دہلی تشریف لا چکے تھے اور اون کے کمالات ظاہری و باطنی کی شہرت ہو رہی تھی حضرت سید صادق علی شاہ قدس سرہ اُن کی خدمت مبارک میں حاضر ہو کر اون کے

مدرسہ میں داخل ہوئے اور بعد چندے مرید بھی ہو گئے اور تحصیل علم ظاہری کے ساتھ ساتھ ریاضت و مجاہدات باطنی میں مشغول ہوئے چند سال کے بعد حضرت مولنا علیہ الرحمۃ نے سید صاحب کو سلسلۂ چشتیہ نظامیہ اور سلسلہ قادریہ کبرویہ کی زبانی اجازت دے کر سفر کا حکم دیا اور حج اور زیارت مدینہ منورہ کے لئے ارشاد فرمایا۔ چلتے وقت یہ بھی ہدایت فرمائی کہ واپسی میں بخارا ہوتے ہوئے شاہ محب اللہ بخاری سے ملتے آنا۔

حضرت غواص بحر لی مع اللہ سید شاہ محب اللہ بخاری علیہ الرحمۃ کا مولد اور مسکن بخارا تھا۔ تحصیل علم کے بعد پیر کی تلاش میں گھر سے نکلے اور جا بجا سیاحت کرتے ہوئے دہلی پہنچے یہاں آکر اونہوں نے حضرت مولنا فخرالدین محب النبی قدس اللہ سرہ کا شہرہ سنا اور اون کی خدمت میں حاضر ہو کر مرید ہوئے اور آٹھ دس سال کی ریاضت اور مجاہدہ کے بعد خلافت سے مشرف ہوئے۔ اثنائے قیام دھلی میں حضرت سید صادق علی شاہ اور حضرت سید شاہ محب اللہ بخاری میں باہم بے حد اتحاد ہو گیا تھا۔ جب حضرت شاہ محب اللہ قدس سرہٗ پیر سے رخصت ہو کر بخارا واپس جانے لگے حضرت مولنا نے حضرت سید صادق علی شاہ علیہ الرحمۃ کے نام کا خلافت نامہ لکھکر اونھیں دیا اور فرمایا کہ صادق علی بخارا آئیں گے اون کو دیدیجیو۔

پیر سے رخصت ہو کر حضرت سید صادق علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ برسوں مختلف ممالک میں سفر کرتے رہے بالآخر حجاز پہنچے اور گیارہ حج ادا کئے۔ بارہویں حج کے ارادہ سے حجاز میں ٹھہرے تھے کہ ایک پیر بھائی سے ملاقات ہو گئی اور اُن سے حضرت مولنا فخرالدین محب النبی رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت (۲۷ جمادی الثانی ۱۱۹۹ھ) کا حال معلوم ہوا اوسی وقت اونھوں نے ہندوستان کا قصد کیا اور روانہ ہو گئے۔ پیر کا حکم یاد تھا سفر کرتے ہوئے

بخارا پہنچے اور حضرت سید محب اللہ بخاری سے ملے اونھوں نے پیر کا مرحمت کیا ہوا خلافت نامہ اونھیں دیا۔ بخارا میں قلیل قیام کے بعد حضرت سید صادق علی شاہ صاحب ہندوستان روانہ ہوئے اور دہلی آئے وہاں سے پورب کا سفر کیا اور ڈھاکہ گئے اور چند سال تک بنگالہ اور چھوٹا ناگپور اور بہار میں سفر کرتے رہے، سفر کرتے ہوئے ایک مرتبہ وہ ضلع بردوان کے قصبہ میاپور تشریف لائے اور وہاں کے ایک ذی وجاہت بزرگ حضرت قاضی شیخ محمد صادق صاحب کے مکان پر فروکش ہوئے۔ چند روز کے بعد حضرت قاضی صاحب اور اون کے ہمراہ اون کے بھائی اور برادری اور بستی کے بہت لوگوں نے بیعت کی۔ اون کے فرزند حضرت شاہ قیام الدین الملقب بہ شاہ قیام اصدق قدس اللہ سرہ العزیز نے بھی جو ابھی صرف سات سال کی عمر کے تھے بیعت کی۔ حضرت سید صادق علی شاہ صاحب علیہ الرحمۃ اون کو دیکھکر بہت خوش ہوئے اور ان کے متعلق اون کے والد کو بہت بشارتیں دیں۔ چھ سات سال کے بعد جب حضرت سید صادق علی شاہ صاحب قدس سرہ میاپور آکر یہاں سے رخصت ہوئے حضرت شاہ قیام اصدق صاحب قدس سرہ بھی والدین کی رضا و رغبت اور اجازت سے پیر کے ہمراہ ہو گئے اور اون کے ساتھ اون کی رحلت کے وقت تک سفر میں رہے اور ہر قسم کی تعلیم و تربیت اون سے حاصل کر کے درجۂ کمال پر فائز ہوئے۔ علوم باطن کے علاوہ علوم ظاہر بھی اونھوں نے تمامتر پیر ہی سے حاصل کیا۔

اثنائے سفر میں حضرت سید صادق علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے حج کا ارادہ کیا اور بندر چاٹگام سے جہاز پر روانہ ہوئے۔ بندر پیناگ پر پہنچکر جہاز ایک مہینے تک ٹھہرنے والا تھا اس لئے حضرت جہاز سے اتر پڑے اور وہاں بیمار ہو گئے اور ۲۷ صفر ۱۲۴۸ھ کو انتقال کیا۔ حضرت شاہ قیام اصدق قدس سرہ کو انتقال سے پہلے خلافت دیدی تھی اور خلافت نامہ

لکھدیا تھا اوس میں اونھوں نے تحریر فرمایا تھا "فرزند قیام را بفرزندی خود گرفتیم و قایم مقام خود کردیم و ہمہ اشیائے مملوکہ خود را با و دادیم و عطا کردیم ہر کہ از مریدان و مسترشدان و خلفایان من ہمچو من نداند او از من مرتد است"۔

پیر کے رحلت کے بعد اون کی ہدایت کے مطابق حضرت شاہ قیام اصدق قدس اللہ سرہٗ العزیز صوبہ بہار میں تشریف لائے اور پٹنہ کے محلہ دریاپور میں مقیم ہوئے اون کی بزرگی کی شہرت بہت جلد پھیل گئی اور موضع جمواں[1] کے زمیندار میر تفضل حسین خاں صاحب مرحوم پٹنہ آکر اُن سے مرید ہوئے اور با صرار تمام حضرت کو جمواں لے گئے کچھ عرصہ تک قیام کرنے کے بعد حضرت قدس سرہ (پیر کی وصیت کے مطابق) قصبہ شیر گھاٹی گئے اور وہاں سے موضع امارت جاکر وہاں کے ایک بزرگ حضرت شیخ محمد صادق حسین علیہ الرحمہ کی صبیہ محترمہ سے نکاح کیا۔ دو تین سال وہاں قیام کیا تھا کہ حضرات جمواں باصرار تمام اونھیں واپس لائے۔ اِس قریہ کے متصل میر تفضل حسین خاں صاحب مرحوم نے چند بیگہ زمین حضرت کو نذر دی اونھوں نے اِس زمین پر مسجد اور خانقاہ اور سکونت کے لئے مکان تعمیر کیا اور مستقل طور پر قیام پذیر ہوئے۔ یہ جگہ چشتی چمن بیر بگہہ کے نام سے مشہور ہوئی حضرت شاہ قیام اصدق قدس سرہ کے والد ماجد بھی بردوان کے ضلع سے یہاں تشریف لے آئے اور یہاں اون کی رحلت ہوی۔

حضرت شاہ قیام اصدق چشتی قادری فخری قدس اللہ تعالیٰ سرہٗ العزیز نہایت کامل مکمل اور کامل گر بزرگ تھے۔ مجمع البحرین علوم ظاہر و باطن تھے حافظ کلام اللہ شریف تھے فن قراءت و تجوید میں بے مثل تھے۔ حدیث و فقہ میں ایمہ متقدمین کے ہم پلہ تھے۔

---

[1] یہ قریہ قصبۂ بہار شریف سے ۱۶ سولہ میل مغرب کے جانب ہے۔

علم کلام اور حکمت میں نہایت وسیع النظر تھے تفسیر کی نہ صرف بہت سی مستند کتابیں اون کی نظر سے گزری تھیں بلکہ کلام شریف کے حقایق و دقایق کا علم من لدنی حق سبحانہ و تعالیٰ نے اونہیں دیا تھا۔ اون کے ایک مرید مولوی تیسیر علی صاحب علیہ الرحمۃ نے اون کی خدمت میں ایک عریضہ "متضمن استفسار حقایق آیت نور" بھیجا۔ حضرت نے جواب میں اِس آیت شریف کی نہایت عارفانہ مبسوط تفسیر تحریر فرمائی اور لفظ مبارک " نور " کے معانی کو شرح و بسط کے ساتھ لکھا اور آخر میں تحریر فرمایا :-

"و این چند سطور کہ نوشتہ شد بے ملاحظہ وجوہ تفاسیر است بلکہ تفسیر 'نور' از نور دل است و اگر ملاحظہ معانی تفاسیر چہ از محقق و متکلم کردہ میشد بہا نا دفترے می ارزید و از ین است کہ معانی متعارف مفسران را ذکر نکردیم تا بطوالت نکشد و آں خود معلوم باشد یا معلوم شود۔ والحمد للہ علیٰ ذالک کہ سالے چند بر آمد کہ جمال معانی قرآں را بما نمودہ بودند و پیالۂ دل را از بادۂ اسرار قرآن لبالب کردہ بودند......"

ماسوئ اللہ سے انقطاع تعلق اور اتباع سنت میں وہ صحابہ رضی اللہ عنہم کے نمونہ تھے۔ ابتدائے حال میں اونھوں نے کیا کیا ریاضتیں اور مجاہدات کئے اوس کا علم تو کسی کو نہیں ہے لیکن میں نے متعدد ثقہ لوگوں سے سنا ہے کہ صحت کی حالت میں نیم شب کے بعد وہ ہمیشہ اپنے بستر پر بیٹھے ہی ہوے دیکھے گئے اور ان کے چہرہ میں اِس قدر لمعان ہوتا تھا کہ تاریک حجرہ کے اندر سے باہر صاف دکھائی دیتا تھا۔ اون کے کمالات کا اندازہ کون کرسکتا ہے اون کے زمانہ کے بڑے بڑے اکابر طریقت اون کی مجلس میں نہایت مودبانہ بیٹھا کرتے تھے۔ اون کے یہاں سماع کی مجلسیں اونھیں سخت پابندیوں کے ساتھ ہوتی تھیں جو تصوف

کی اصولی کتابوں میں بیان کی گئی ہیں اور جن پر قدمائے اکابر صوفیہ کا عمل تھا۔ اون کی سماع کی مجلسوں میں مزامیر کی قسم میں سے کوئی چیز نہیں ہوتی تھی۔ قوالوں کو باوضو ہو کر آنا لازم تھا اور جن لوگوں کو مجلس میں شریک ہونے کی اجازت ملتی تھی اونھیں بھی باوضو آنا لازم تھا اہل مجلس کو مودب اور متوجہ الی القلب ہو کر بیٹھنے کی تعلیم دی گئی تھی اہل مجلس میں کوئی شخص دوسرے سے بات نہیں کرسکتا تھا اور نہ کوئی شخص قوال پر فرمائش کرسکتا تھا۔ اون کی صحبت میں بیٹھنے والے اپنی اپنی استعداد کے مطابق کچھ نہ کچھ ضرور مستفید ہو کر اوٹھتے تھے۔ اون کے مرید باہم دیگر اس قدر اتحاد اور محبت رکھتے تھے کہ اوس زمانہ میں سگے بھائیوں میں بھی کم پائی جاتی تھی۔ اون کی فیض رسانی کا حلقہ بہت وسیع تھا۔ صوبہ بہار و بنگال میں اور دوسرے مقامات میں اون کے مریدوں کی تعداد ہزاروں تک پہنچ گئی تھی۔ اون کے خلفا کی بھی تعداد بہت بڑی تھی۔

حضرت شاہ قیام اصدق قدس سرہ کو فارسی نظم و نثر میں بھی بڑی دستگاہ تھی۔ صدہا شعراء کے دواوین اون کی نظر سے بالاستیعاب گزرے تھے۔ شعر فہمی میں کم کوئی اون کے برابر تھا فارسی نثر نہایت برجستہ اور لطیف تحریر فرماتے تھے اور عربی اور فارسی میں کبھی کبھی برجستہ اور نہایت اعلیٰ پایہ کے اشعار اور غزلیں کہہ دیتے تھے۔ حافظہ اور ذہن بھی اونھوں نے خداداد پایا تھا۔

حضرت سیدنا شاہ قیام اصدق رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت ۲۱ ماہ رمضان المبارک ۱۳۰۱ھ کو بروز چہارشنبہ عصر کے وقت ہوی دوسرے دن آخر وقت عصر اپنے والد بزرگوار کے قبر شریف کے متصل دفن کئے گئے۔ رحلت سے تقریباً تین ماہ پیشتر وہ علیل ہو گئے اور علالت کا سلسلہ آخر وقت تک رہا۔ جس روز رحلت واقع ہوی اوس روز حالت میں کسی قسم کا

تغیر نہیں ہوا۔ اوس روز عصر کے وقت سے کچھ پہلے سے اونکی خدمت میں اون کے بڑے صاحبزادے
حضرت شاہ شہود الحق صاحب علیہ الرحمہ اور حضرت کے داماد شاہ شاہد حسین صاحب اور
حضرت کے بھائی مولنا شاہ بشیرالدین صاحب اور حضرت کے خلیفہ جناب ملا محمد عمر الملقب
بہ ملا سرمست علیہ الرحمۃ حاضر تھے جب عصر کا وقت آیا یہ حضرات نماز عصر کے لئے باہر آئے اور
نماز کے تہیہ میں تھے کہ یکایک خبر آئی کہ حضرت کا حال متغیر ہو گیا ہے یہ سب بزرگ اُن کے
حجرے میں گئے دیکھا کہ حالت متغیر ہے اور چند منٹ میں انتقال ہو گیا۔ انتقال کے دو چار
روز کے بعد حضرت شاہ شہود الحق قدس سرہٗ نے مولانا محمد سعید صاحب عظیم آبادی[۱۸] علیہ الرحمہ
کو ایک خط لکھا جس میں حضرت شاہ قیام اصدق رحمۃ اللہ علیہ کے رحلت اور دفن وغیرہ کے
حالات کو بالتفصیل لکھا تھا۔ اوس خط کا جستہ جستہ مضمون یہاں نقل کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔
خط میں یہ لکھکر کہ ہم چار شخص (یعنی شاہ شہود الحق صاحب و شاہ شاہد حسین صاحب و شاہ بشیرالدین
صاحب و ملا سرمست صاحب رحمۃ اللہ علیہ) حضرت کے حجرہ میں اون کے پاس حاضر تھے کہ
یکایک "پرسیدند کہ آج کون تاریخ رمضان کی ہے، حضرت عمی (یعنی مولوی بشیرالدین صاحب)
عرض کردند کہ 'بیسویں'۔ بریں سکوت فرمودند۔ من بعد ملا صاحب (یعنی ملا سرمست) عرض
کردند کہ 'اکیسویں'، بمجرد شنیدن فرمودند سر مبارک خود بجانب قلب شریف مایل بطور مراقبہ
بالمعنی العام المطلق 'تب آج تو ضرور کسی طرح سے ٹلنا نہیں چاہئے'۔ . . . من بعد سر مبارک
بل خد شریف خود بہ تبادر تمام و ناز تام برکف دست راست نہادہ بہ راحت تمام آرام
فرمودند" اِس کے بعد یہ چاروں حضرات نماز عصر کے لئے باہر چلے آئے تھوڑی ہی دیر میں

---

[۱۸] یہ بزرگ پٹنہ کے محلہ مغلپورہ کے رہنے والے تھے۔ بہت بڑے زمیندار تھے اور نہایت متبحر عالم تھے۔ مولنا شاہ سلامت اللہ صاحب کانپوری کے شاگرد رشید تھے۔

"یکایک خبر از حویلی مرۃً بعد اُخری در رسید کہ حالت حضرت سرکار دگرگون است ما یان از خود رفتہ بے سروپا دویدیم و بچشم سر معاینہ کردیم و بشہادت قلب خود مومن شدیم کہ بندگی حضرت ایشاں بطیب قلب بعیں راحت کلمہ شریفہ اللھم الرفیق الاعلی متوجہا الی الملاء الاعلی میسرانید ...... بالجملہ بعد وصال حضرت ایشاں چادرے ہم اگرچہ پارینہ بودہ باشد در بقچہ جناب ایشاں بہم نرسید کہ آں جسم نازنیں را یک شب بپوشانیم جز چادرے کہ در مرض شریف در خدمت بود ...." دوسرے دن بیست و دوم رمضان کو بوقت ظہر" در غسل شریف خیار ناس مثل جناب مولوی نور محمدؐ صاحب و جناب مولوی شہود الحق صاحب ہمنام من و جناب حکیم ارشد علی صاحب و امثال ایشاں کہ بسط آں خیلے بسیط است والوقت لا یسعہ حاضر بودیم و از شرف ایں سعادت مشرف شدیم۔ و از جملہ عجائب انچہ در آں روز رونمود آنکہ دہن شریف بوقت غلطانیدن کشادہ میشد و بوقت نشانیدن بستہ می شد والامر قد وقع مراراً کثیرۃً بشہادت من الاثبات والثقات و ہمہ اعضائے مبارک مشابہ کودک دو سہ ماہہ زندہ ملایم بودہ است ..... و از اعاظم خرق عادات حضرت قدس سرہٗ ..... ایں بود کہ از روز اول تا روز ثانی وقت غسل در رگہائے گردن شریف و در قلب شریف و ہم در محاسن شریف و در نبض مبارک حرکت تحریک بضرب محسوس میشد ......
(و از اجتماع مردم) معلوم می شد کہ میلہ بزرگ است و باوجود منع بسیار ہنوز ہم برائے تبرک باز نماندند از انداختن گل چنانکہ رسم ایں دیار است۔ چنانچہ مایان مستقبل قبلہ نماز میخواندیم ایشاں جنوباً و شمالاً ہر دو طرف صفوف خود درست کردہ بحسرت تمام نظارہ می کردند ...."

اِس اقتباس سے دو باتیں ظاہر ہوتی ہیں ایک یہ کہ صفت فقر میں حضرت مولانا شاہ قیام اصدق قدس اللہ سرہ العزیز نے صحابہ رضوان اللہ علیہم کی طرح سنت نبوی کی

اتباع کو اس درجۂ کمال تک پہنچایا تھا جس سے بالاتر اس زمانہ میں تو قیاس میں بھی نہیں آسکتا۔ اللہ اللہ جس شخص کے گھر میں انتقال کے بعد ایک پرانی چادر موجود نہ ہو کہ جسم پہ ڈالی جاسکے اوس کے فقر کا اندازہ کیا ہو سکتا ہے۔ دوسرے یہ کہ موت کے وقت اور موت کے بعد جو باتیں ہوئیں وہ صرف اخص الخواص اولیاء اللہ ہی میں پائی جاسکتی ہیں۔ سچ ہے ؎

ہرگز نمیرد آن کہ دلش زندہ شد بعشق　　ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

حضرت کے وصال کا مادۂ تاریخ بھی خوب ہی ملا الفقر فخری (۱۳۰۱ھ)۔

حضرت شاہ قیام اصدق علیہ الرحمۃ نے اولاد ذکور میں تین صاحبزادے چھوڑے۔ سب میں بڑے حضرت مولانا حافظ شاہ شہود الحق قدس سرہ تھے۔ وہ بڑے پایہ کے عالم اور علم تجوید و قرأت میں بے مثل تھے زہد و تقوی فقر و توکل، علم و عمل میں اپنے والد ماجد کے نمونہ تھے تمام عمر مجرد اور عما سوی اللہ سے ہمیشہ منقطع رہے۔ ابتدائی عمر میں والد ماجد سے مرید ہوئے تھے اور شب سہ شنبہ ۲۷ صفر ۱۲۹۵ھ کو خلافت اور سجادہ نشینی اور عطائے خرقہ سے مشرف ہوئے۔ والد قدس سرہ کے وصال کے بعد تیس سال تک سجادۂ ارشاد پر متمکن رہکر ۶ ربیع الثانی ۱۳۳۱ھ روز شنبہ کو رہگرائے عالم بالا ہوئے اور اپنی والدہ ماجدہ اور جد امجد کے قبروں کے درمیان دفن ہوئے رحمۃ اللہ علیہ۔

دوسرے فرزند حضرت مولانا شاہ ظہور الحق صاحب قدس سرہ تھے۔ یہ بزرگ بھی نہایت ہی ذی علم تھے اور فقر و توکل زہد و تقوی میں اپنے بزرگوں کے نمونہ تھے بیعت اور خلافت اون کو والد بزرگوار سے تھی لیکن تمام عمر کسیکو مرید نہیں کیا۔ تقریباً پچاسی سال کی عمر میں تھوڑے دن گزرے کہ شب پنجشنبہ ۱۱ ماہ صفر ۱۳۵۵ھ کو جمواوان پیر بگہ میں اون کی

رحلت ہوئی رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً۔ تیسرے صاحبزادہ حضرت شاہ جنود الحق صاحب تھے جن کے وصال کو تقریباً چار سال گزرے۔ حضرت شاہ شہود الحق صاحب نے حضرت شاہ ظہور الحق صاحب کے منجھلے فرزند حضرت شاہ ہاشم صاحب طول اللہ عمرہ کو خلافت دے کر صاحب سجادہ کیا تھا اور اب وہ سجادۂ ارشاد پر متمکن ہیں۔ حق سبحانہٗ تعالیٰ اُن کے فیض کو جاری رکھے۔

حضرت باقر علیہ الرحمۃ کے دل میں آتش طلب تیز ہوتی جاتی تھی اور اسی نسبت سے پیر و رہبر کامل کی جستجو میں سرگرمی بھی زیادہ ہوتی جاتی۔ حضرت سیدنا شاہ قیام اصدق قدس سرہٗ کی بزرگی کی شہرت صوبہ بہار میں پھیلی ہوئی تھی اور حضرت باقر بھی سنا کرتے تھے۔ ۱۲۷۴ھ (۱۸۵۸ء) میں غدر کے فرو ہونے کے بعد اونھوں نے آرہ میں مستقل سکونت اختیار کر لی تھی حضرت شاہ قیام قدس سرہ بھی کبھی کبھی آرہ تشریف لایا کرتے تھے چنانچہ ایک مرتبہ جب وہ آئے ہوئے تھے حضرت باقر اونکی خدمت مبارک میں حاضر ہو کر قدمبوس ہوئے اور گرویدہ ہو گئے۔ گرویدگی جلد جلد بڑھتی گئی۔ یہاں تک حضرت شیخ قدس سرہ جب ۱۲۷۵ھ میں پھر آرہ تشریف لائے حضرت باقر اون سے سلسلہ علیہ چشتیہ فخریہ میں مرید ہو گئے۔ حضرت شیخ علیہ الرحمۃ کے منجھلے فرزند حضرت شاہ ظہور الحق اصدقی قدس سرہ بھی والد ماجد کے ہمراہ آرہ آئے تھے اور حضرت باقر کے مرید ہونے کے وقت موجود تھے۔ سرفراز نامہ مورخہ ۲۹ رجمادی الاول ۱۳۵۰ھ (جس میں حضرت باقر کے مرید ہونے کی کیفیت مجھے تحریر فرمائی تھی) تحریر فرمایا تھا۔ کہ مرید ہونے کے روز حضرت باقر نے آرہ کے عمائد کی نہایت پر تکلف دعوت کی جس میں شہر کے تقریباً سب سر برآوردہ حضرات شریک ہوئے جن میں حضرت صوفی سجاد حسین صاحب۔ منشی اقبال حسین صاحب۔ منشی واصل حسین صاحب خوشنویس۔ خواجہ سید فخر الدین حسین صاحب سخن تخلص۔ چودھری غلام قادر صاحب۔ چودھری عبد الرحمٰن صاحب چودھری صفدر حسین صاحب

خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں اور دعوت میں شریک ہونے والے اصحاب میں بہت سے حضرات حضرت باقر کے ہمراہ سلسلہ بیعت میں داخل ہوے۔

انما الاعمال بالنیات و انما لکل امرئ ما نوی جسقدر جوشِ عقیدت سے اور جس قدر خالصاً مخلصاً لوجہ اللہ حضرت باقر نے بیعت کی اوسی قدر پیر کی شفقت محبت اور عنایات اون پر مبذول ہوی۔ حضرت سیدنا شاہ قیام اصدق رحمۃ اللہ علیہ کے متعدد بلند پایہ مریدوں سے میں نے سنا اور حضرت شاہ ظہور الحق اصدقی قدس سرہٗ بھی مجھ سے فرماتے تھے کہ "جس قدر شفقت اور توجہ سے حضرت قدس سرہٗ نے بھائی صاحب (یعنی حضرت باقرؒ) کی تعلیم و تربیت کی وہ کم کسی مرید کو نصیب ہوی۔ اپنے روبرو بٹھا کر اون سے اذکار وغیرہ کی مشق کرایا کرتے تھے"۔ ابتدائی زمانہ کا ایک واقعہ حضرت باقر نے خود مجھ سے فرمایا تھا جو تقریباً اونہیں کے الفاظ میں یہاں بیان کرتا ہوں:-

"حضرت صاحب قدس اللہ سرہٗ ایک بار آرہ تشریف لائے اور ایک صاحب کے یہاں قیام فرمایا۔ ہم روزانہ عصر کے بعد حاضر ہوا کرتے اور عشا کے بعد گھر واپس آتے تھے۔ ایک شب حضرت قدس سرہٗ کے پاس دیر ہو گئی۔ حضرت صاحب نے فرمایا "بھائی باقر اب رات زیادہ گئی یہیں سو رہو" سائباں میں بڑا تخت بچھا ہوا تھا حضرت صاحب نے اپنا بستر وہاں بچھوایا اور ہم اندر دالان میں کچھ دور پر لیٹے اور سو گئے دو بجے ہونگے کہ میرے کانوں میں ایک بھیانک آواز آئی جس کی ہیبت میرے قلب پر طاری ہوی۔ ہم اوٹھ بیٹھے دیکھا کہ حضرت صاحب ذکر کر رہے ہیں اور تمام مکان انوار و تجلیات سے بھرا ہوا ہے۔ وضو کرنے کا موقع کہاں تھا ہم نے فوراً تیمم کیا اور حضرت صاحب کے پیچھے کچھ دور پر بیٹھ گئے۔ حضرت صاحب ذکر کرتے رہے پھر خاموش ہو کر کچھ دیر مراقب بیٹھے رہے پھر پلٹے اور مجھے بیٹھا دیکھ کر

فرمایا "کون ہے۔ بھائی باقر" ہم نے مودبانہ عرض کیا "غلام ہی ہے"۔ فرمایا "تم نے دیکھا ہم ذکر کر رہے تھے۔ ہمارے طریقہ میں ذکر ایسے ہی کیا کرتے ہیں تم نے ہم کو کرتے دیکھا اب تم بھی اسی طرح کیا کرو"۔ اوس کے بعد ذکر کے طریقہ اور تعداد کو بہ تفصیل ارشاد فرمایا"۔

حضرت شیخ قدس سرہ نے حضرت باقر کی تعلیم و تربیت جس کمال توجہ اور شفقت سے کی اور اونھوں نے جس جوش عقیدت اور فرط محبت اور کمال محنت و مجاہدہ کے ساتھ پیر کی تعلیم سے فائدہ اوٹھایا اوس کی تفصیل کا نہ یہ موقع ہے اور نہ ان صفحات میں اوس کی گنجائش ہے۔ آرہ میں حضرت باقر کے مکان سے (جو شہر کے باہر تھا) آدھے میل کے فاصلہ پر دو شہیدوں کے مزارات ہیں۔ اوس زمانہ میں ان مزارات سے دور دور تک کوئی آبادی نہیں تھی اور دن کے وقت بھی یہ مقام سُن سان رہا کرتا تھا۔ یہ جگہ چونکہ بہت پاک صاف اور ستھری تھی اور راتوں کو کسی کی آمد و رفت نہیں ہوتی تھی۔ اس لئے حضرت باقر نے اپنے اشغال کے لئے اس کو پسند کر لیا تھا۔ آدھی رات کو بیدار ہوتے اور وضو کر کے وہاں تنہا چلے جاتے اور اون مزارات کے احاطہ میں صبح تک اذکار و اشغال و اوراد میں مشغول رہا کرتے یہ معمول سالہا سال تک رہا۔ مرید ہونے کے بعد صحت کی حالت میں وہ نیم شب کے بعد کبھی سُوتے ہوئے دکھائی نہیں دئے اور رحلت سے چودہ پندرہ سال قبل سے تو اون کا یہ معمول ہو گیا تھا کہ عشا کی نماز پڑھ کر جائے نماز پر ہی بیٹھے ہوئے صبح کر دیتے تھے اور مطلق نہیں لیٹتے تھے۔ اوس حالت میں اون پر محویت ایسی طاری ہوتی تھی کہ کسی چیز کی خبر نہیں ہوتی تھی سپتمبر ۱۸۹۵ء میں روڑکی سے جہاں میں انجینیرنگ کی تعلیم پا رہا تھا تعطیل میں آرہ آیا تھا۔ ایک رات نہایت زور کی بارش ہو رہی تھی جس سائبان میں حضرت باقر تھے اوس کے [illegible] کا ایک حصہ یکایک گر پڑا۔ میں دوسرے سائبان میں کچھ فاصلہ پر سو رہا تھا

آواز سے بیدار ہوا اور دوڑا دیکھا کہ وہ اس واقعہ سے بالکل بے خبر اپنی حالت میں محو و مستغرق جائے نماز پر بیٹھے ہیں چونکہ بقیہ حصہ بھی گرا ہی چاہتا تھا میں نے ان کو اوٹھالیا اور باہر لے آیا اور باہر آتے ہی جو کچھ باقی تھا گر گیا۔

حضرت سیدنا شاہ قیام اصدق قدس اللہ سرہ ہر سال ماہ صفر کی ستائیسویں تاریخ کو اپنے پیرو مرشد حضرت سید صادق علی شاہ مونس اللہ رحمۃ اللہ علیہ کا عرس کیا کرتے تھے ۱۲۹۴ھ کے عرس میں حضرت باقر علیہ الرحمۃ بھی حاضر ہوسے۔ عرس کی تقریب کے ختم ہونے کے بعد یکشنبہ کے روز دوم ماہ ربیع الاول ۱۲۹۴ھ کو حضرت شیخ قدس سرہٗ نے اون کو سلسلۂ علیہ چشتیہ نظامیہ فخریہ اور سلسلہ علیہ قادریہ کبرویہ فخریہ میں خلعت خلافت سے اور اوس کے ساتھ "شاہ شہید المحبت چشتی" کے نہایت ہی محترم لقب سے مشرف فرمایا حضرت باقر ۱۲۷۵ھ میں مرید ہوسے تھے۔ پیر کی زیر تربیت انیس ۱۹ سال تک مجاہدہ اور ریاضت شاقہ کرنے کے بعد اوس روز اونھیں یہ نعمت جاودانی ملی۔

تشریف خلافت سے مشرف ہونا حضرت باقر کے سوانح حیات کا ایک ممتاز ترین واقعہ ہے اور خلافت نامہ جو اونھیں دیا گیا وہ بھی ایک ممتاز حیثیت رکھتا ہے اس لیئے (گو طوالت ہوتی ہے) خلافت نامہ کی عبارت کو تمام و کمال یہاں نقل کر دینا مناسب خیال کرتا ہوں لیکن اردو ترجمہ صرف ابتدا اور آخر کے مضامین کا درج کرتا ہوں۔ درمیان میں یہ سلسلہ چشتیہ پاک کا شجرہ ہے جس کا ترجمہ درج کرنے کی چنداں ضرورت نہیں ہے۔ خلافت نامہ کے سر صفحہ پر حضرت شیخ قدس سرہٗ کی تین مہریں ہیں اون کی عبارتیں بھی لکھدی جاتی ہیں۔ وَهُوَ هٰذَا :-

(نقل خلافت نامہ صفحہ (۷۷) پر درج ہے)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شجرۃ طیبۃ اصلہا ثابت وفرعہا فی السماء

## ھٰذہ الخلافت فی الطریقۃ العالیۃ الچشتیۃ من مشائخنا رضوان اللہ علیہم اجمعین ۝

۱۲۸۰
غلام خواجہ ہند الولی عطائے نبی
قیام صدق چشتی صادقی فخر

ز قول کلمہ طیب بصدق تمام گرفتہ
ز خویش صادق قیام دوام

مہر چشتیہ فخریہ صادقیہ ۱۲۹۲
مریداں را بود حامی و پشتی
حبیب اللہ معین الدین چشتی

الحمد للہ الذی اصطفے آدم بالخلافۃ فجعلہ خلیفۃً فی الارض جمیعا ثم تم الخلافۃ باشرف اولادہ محمد المصطفے صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم تسلیما۔ ثم جعل فی امتہ خلافۃً فی الظاہر وخلافۃً فی الباطن وخص بعضہم بخلافت الظاہر وخص بعضہم بخلافت الباطن وخص بعضہم ظاہرًا وباطنًا جمیعا کخلفاء الراشدین ہادیا ومہدیا۔ فجل من منّ علی الخلق بخلق وجود من لولاہ لم یخلق الخلق

سب تعریف ہے اللہ کو جس نے آدم کو خلافت کے ساتھ برگزیدہ کیا پس اونکو تمام زمین پر خلیفہ کیا پھر اوس نے تمام کیا خلافت کو اون کے بزرگترین اولاد سیدنا محمد مصطفیٰ سے جن پر اللہ نے درود بھیجا اور سلام بھیجا از روئے سلام بھیجنے کے پھر معین کیا اون کی امت میں خلافت کو ظاہر میں اور خلافت کو باطن میں اور اون میں سے بعض کو مخصوص کیا خلافت ظاہری سے اور مخصوص کیا بعض کو خلافت باطنی سے اور خصوصیت دی اون میں سے بعض کو ظاہر اور باطن سے ایک ساتھ جیسے خلفائے راشدین جو ہادی اور مہدی ہیں پس بزرگ ہے وہ جسنے مخلوق پر احسان کیا اوس وجود کو پیدا کرکے جو اگر نہ ہوتے

من العدم وخلق من نوره نوره وخلق
الخلق من نوره فهو صلى الله عليه وآله
وسلم مظهره الاتم - فصلوته وسلامه
عليه وعلى آله واصحابه تشريفاً وتعظيماً
**امابعد فهذه الخلافت فى الطريقت**
العالية الچشتيه من مشايخنا رضوان
الله تعالىٰ عليهم اجمعين - فيقول العبد
الراجى بمغفرت ربه القوى العلى العاصى
**قيام اصدق الصادقى الچشتى**
عفاء الله عنه وعن اسلافه قدجاء
الينا اخونا ومحبنا وخليفتنا سيد شاه
**محمد باقر على** وطلب منى الاجازت
الطريقة العالية الچشتية من مشايخنا
رضوان الله تعالىٰ عليهم اجمعين - وانا
اخاطبه **بشاه شهيد المحبت چشتى**
فاجزته ورخصته لسائر الخلفاء و
المريدين والبستهه من لباس مشايخنا -
نرجوا من الله تعالىٰ ان يلبسه لباس
التقوى والورع - كما اجازنى ورخصنى

تو مخلوق عدم سے ہرگز پیدا نہ ہوتی اور اوس نے اپنے
نور سے اون کا نور پیدا کیا اور مخلوق کو اون کے نور سے پیدا کیا پس وہ
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوس کے مظہر اتم ہیں۔ پس درود ہو اور سلام ہو
اوس کا اون پر اور اون کے آل واصحاب پر از روئے تشریف و تعظیم کے
امابعد پس یہ خلافت ہے طریقہ عالیہ چشتیہ میں ہمارے
مشایخین سے خوشنودی ہو اللہ تعالیٰ کی اون سب پر پس
کہتا ہے بندہ امیدوار اپنے رب قوی برتر کی مغفرت کا گنہگار
**قیام اصدق الصادقی الچشتی اللہ**
اوس سے اور اوس کے اسلاف سے درگزر فرمائے
کہ آئے ہمارے پاس ہمارے بھائی اور ہمارے
محب اور ہمارے خلیفہ **سید شاہ محمد**
**باقر علی** اور طلب کی مجھ سے اجازت طریقہ عالیہ
چشتیہ میں (جو) ہمارے مشایخین سے (آرہی ہے)
خوشنودی ہو اللہ تعالیٰ کی اون سب پر۔ اور میں خطاب
دیتا ہوں اون کو **شاہ شہید المحبت چشتی** کا
پس میں نے اجازت دی اون کو اور اذن دیا اون کو
واسطے جمیع خلفا اور مریدین کے اور ہمارے مشایخین کے
لباس میں سے اون کو میں نے لباس پہنایا۔ میں امید رکھتا ہوں
اللہ تعالیٰ سے کہ اون کو تقویٰ اور ورع کا لباس پہنائے

| | |
|---|---|
| والبسنی سیدی ومولائی وشیخی و | جیسا کہ اجازت دی مجھ کو اور اذن دیا مجھ کو اور لباس پہنایا |
| مرشدی ومسلکی وھادئ سید الموحدین | مجھ کو میرے سید اور میرے مولا اور میرے مرشد اور میرے مسلک |
| سلطان العارفین قدوۃ المحبین زبدۃ | اور میرے ہادی سید الموحدین سلطان العارفین قدوۃ المحبین |
| الواصلین حضرت خواجہ سید | زبدۃ الواصلین حضرت خواجہ سید |
| سعید الدین الملقب والمشتھر | سعید الدین جو ملقب اور مشہور ہیں خواجہ سید |
| بخواجہ سید صادق علی شاہ | صادق علیشاہ مونس اللہ الچشتی |
| مونس اللہ الچشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ | کے (نام) سے اللہ تعالیٰ راضی ہوا اون سے اور |
| وارضاہ عنا وافاض علینا فیضانہ | راضی کرے اون کو ہم سے اور اون کے فیضان اور |
| وبرکاتہ الشریف۔ | برکات شریفہ کو ہم پر جاری رکھے۔ |

وھو[۲] عن شیخہ الخلافت والاجازت شیخ المشائخ غواص بحر لی مع اللہ حضرت خواجہ سید شاہ محب اللہ البخاری الچشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھما[۳] عن شیخہما بیعۃً وصحبۃً وتربیۃً لشیخنا ولشیخ شیخنا الاجازت بیعۃً وصحبۃً وتربیۃً وخلافۃً واجازۃً شیخ المشائخ حضرت خواجہ قدوۃ العاشقین وتاج المعشوقین فخر الملت والدین قطب المشائخ حضرت خواجہ مولانا محمد فخر الدین الملقب بمحب النبی شاہ فخر جہاں چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[۴] عن ابیہ وشیخہ شیخ المشائخ سلطان العارفین مرشد ربانی حضرت خواجہ نظام الدین ثانی النکراوین ثم اورنگ آبادی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[۵] عن شیخہ شیخ المشائخ المتخلق باخلاق اللہ والمتصف باوصاف اللہ حضرت خواجہ شیخ کلیم اللہ جہان آبادی چشتی

رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[6] عن شیخ المشایخ معشوق الٰہی قطب المدینۃ الشریفۃ شیخ رضی الدین یحیی المدنی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[7] عن شیخہ شیخ المشایخ مظہر اللہ الصمد محو العشق فی الذات حضرت خواجہ شیخ محمد چشتی قطب گجرات رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[8] عن شیخہ شیخ المشایخ قطب الاولیا شیخ الاتقیا حضرت خواجہ حسن محمد چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[9] عن شیخہ شیخ المشایخ جمال الحق والدین حضرت خواجہ جمال الدین چشتی عرف شیخ جمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[10] عن شیخہ شیخ المشایخ الوسیلۃ الی المقصود حضرت خواجہ محمود چشتی عرف شیخ راجھن رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[11] عن شیخہ شیخ المشایخ علم الحق والدین حضرت خواجہ علیم الدین چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[12] عن شیخہ شیخ المشایخ سراج الحق والدین حضرت خواجہ سراج الدین چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[13] عن شیخہ شیخ المشایخ زائر البیت الحرام کمال الحق والدین حضرت خواجہ کمال الدین چشتی المشہور بعلامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[14] عن شیخہ شیخ المشایخ مستغرق بحر شہود شمس العارفین حضرت خواجہ محمد و نصیر الدین بن محمود چراغ دھلی اودھی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو[15] عن شیخہ الفائح فی الاقطار فوائح نفحاتہ الرائحۃ فی الافاق لوامع رحمتہ سلطان المشایخ والعاشقین رحمۃ للعالمین محبوب الٰہی سلطان المشایخ حضرت خواجہ نظام الدین محمد بن احمد بداونی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو[16] عن شیخہ الفائح فی الاقطار فوائح نفحاتہ الرائح فی الافاق لوامع کراماتہ

السایح فی العالم القدس افکارہٗ البایح بمحبت الرحمن اذارہٗ قطب الوری علامۃ
الدنیا والدین حضرت خواجہ فرید الحق والدین مسعود اجودھنی شکر بار
شکر گنج رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۱۷] ملک المشایخ سلطان الطریقت
قتیل محبت الجبار حضرت خواجہ قطب الملت والدین بختیار اوشی چشتی
رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۱۸] بدر العارفین غیاث الدارین نائب
رسول اللہ حبیب اللہ حضرت خواجہ معین الحق والملت والدین الحسن السجزی
چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۱۹] حجت الحق علی الحق حضرت خواجہ
مقتداء اھل عرفان عثمان الھارونی چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن[۲۰] شیخہٖ
شیخ المشایخ سدید النطق حضرت خواجہ حاجی شریف الزندنی الچشتی
رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۱] شیخ المشایخ ظل اللہ فی الخلق حضرت
خواجہ مودود چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۲] شیخ المشایخ
ملک العارفین اھل التمکین ناصر الملت والدین ابو یوسف چشتی رضی اللہ
تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۳] شیخ المشایخ ملجاء العباد حضرت خواجہ
محمد الچشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۴] شیخ المشایخ عمدۃ الابرار
وقدوۃ الاخیار حضرت خواجہ ابی احمد چشتی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو[۲۵]
عن شیخہٖ شیخ المشایخ سراج الاتقیا حضرت خواجہ ابی اسحٰق الچشتی رضی اللہ
تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۶] شیخ المشایخ شمس الفقراء حضرت خواجہ علو
دینوری ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۷] شیخ المشایخ اکرم اھل الایمان حضرت خواجہ
ھبیرۃ البصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ ۔ وھو عن شیخہٖ[۲۸] شیخ المشایخ سلطان

الصالحین برہان العاشقین حضرت خواجہ حذیفۃ المرعشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[29] عن شیخہ شیخ المشائخ سلطان السالکین برہان الواصلین تارک المملکت والسلطنت حضرت خواجہ ابراھیم بن ادھم البلخی رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو[30] عن شیخہ شیخ المشائخ قطب الولایت وغوث الدرایت مکین المکنۃ ابی الفضل والفضائل حضرت خواجہ فضیل بن عیاض رضی اللہ تعالیٰ عنہ وھو[31] عن شیخہ شیخ المشائخ قطب العالم والشیخ المعظم حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[32] عن شیخہ رئیس التابعین امام العالمین حضرت خواجہ حسن البصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ وھو[33] عن شیخہ امیر المومنین فی اعالی المقامات المنتھی الیہ خرقۃ کل طالب سیدنا علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ وقدس اللہ اسرارھم وابقی الی یوم القیامۃ انوارھم۔ وھو[34] عن سید الکونین رسول الثقلین سید المرسلین خاتم النبیین المنوط باتباعہ محبت رب العالمین محمد المصطفیٰ صلی اللہ علیہ والہ وسلم وعلی کل من بہ انتمی واقتدی الی یوم الدین۔ وھو[35] عن جبرئیل علیہ السلام۔ وھو عن تحت رب العالمین جل جلالہ وعم نوالہ۔

| | |
|---|---|
| وکذالک وصیتہ لدوام التقوی والورع | اور اسی طرح وصیت کی میں نے اون کو دوام تقویٰ اور پرہیزگاری کے لئے |
| واجزتہ فی السماع والتواجد والوجد | اور میں نے اون کو اجازت دی سماع کی اور تواجد اور وجد کی |
| فی العشق ھو اللہ من اللہ مع اللہ واعطیتہ | عشق میں اللہ کے اللہ ہی کی جانب سے اللہ ہی کے ساتھ اور |
| عمامتی وجبتی ولقنتہ ذکر الرنخ | میں نے اون کو عطا کیا میرا عمامہ اور میرا جبہ اور اون کو تلقین |
| وحفظ الانفاس ومشی الاقدام۔ | کیا میں نے ذکر رنخ اور حفظ انفاس اور مشی الاقدام |

والمراقبة والمشاهدة والذكر الجلي
والخفي ورخصته لسائر اوراد
مشايخنا في هذه الطريقة الشريفة
فعليه ان يحفظ الشريعة بالجوارح
الاعمال والاقوال وبدوام الطريقة
والمعرفة بالافعال والاحوال باجتناب
من محبت الدنيا ويجعل مقصوده حب الله
وعشقه ومعرفته في كل الحال ونسأله
الله تعالى ان يجعله هاديا ومهديا ومتقيا
ويبعثه في الآخرة مع مشايخنا نجيا۔ و
وقع هذا الامر بحضور المشايخ في مقام چشتي
چمن من هجرة النبويه في شهر ربيع الاول
وفي التاريخ الثاني وفي اليوم الاحد الرابع ١٢٩٤
والتسعين بعد الف ومائتين وصلى الله
عليه وآله وبارك وسلم فنحمد الله تعالى
ونستعينه ونستغفره ونعوذ بالله من
شرور انفسنا ومن سيئات اعمالنا
ونتوكل عليه وبه الخير وبه نستعين
وصلى الله على سيدنا محمد وآله واصحابه
وامته اجمعين۔

اور مراقبہ اور مشاہدہ اور ذکر جلی
وخفی اور میں نے اونکو اجازت دی ہمارے مشایخ کے تمام اوراد کی
اس طریقہ شریفہ میں۔
پس اون پر لازم ہے کہ جوارح اور اعمال اور اقوال سے
شریعت کی حفاظت کریں اور افعال اور
احوال سے طریقت اور معرفت پر مداومت رکھیں
اور دنیا کی محبت سے کنارہ کش رہیں اور اللہ کی
محبت اور عشق اور معرفت کو ہر حال میں اپنا مقصود معین کرلیں اور طلب
کرتا ہوں میں اللہ تعالیٰ سے یہہ کہ اون کو کرے ہادی اور مہدی
اور متقی اور اون کو اٹھاے آخرت میں ہمارے مشایخ کے ساتھ نجات یافتہ
اور یہہ امر (یعنی خلافت کا عطا ہونا) واقع ہوا مشایخین
کے روبرو مقام چشتی چمن میں ماہ ربیع الاول کی دوسری تاریخ
یکشنبہ کے روز سنہ ایک ہزار اور دوسو چورانوے ١٢٩٤
ہجری نبوی میں۔ اور درود بھیجے اللہ اون پر
اور اونکی آل پر اور برکت نازل کرے اور سلام بھیجے۔
پس ہم حمد کرتے ہیں اللہ تعالیٰ کی اور اوس سے مدد مانگتے ہیں
اور اوس سے مغفرت طلب کرتے ہیں اور اوس پر توکل کرتے ہیں
اور اوسی کے ساتھ خیر ہے اور درود بھیجا اللہ نے اوپر ہمارے
سردار محمدؐ کے اور اوپر اون کے آل و اصحاب کے سب پر۔

بسم الله الرحمن الرحيم۔ وصلى الله
على النبي الامى الكريم سيدنا محمد وآله اجمعين
اما بعد هذه الخلافت بشاخنا
فى الطريقة العالية الچشتيه رضوان
الله تعالى عليهم اجمعين اعطينا الاخى فى
الدين مولوى سيد باقر على انا اخاطبه
بشاه شهيد المحبت الچشتى فعليه
ان يلازم التقوى والورع ويعمل
عمل المحبين من مشايخنا ويسلك
سلوك السالكين العاشقين
من مشايخنا فحبا لله وكل مايعمل
من النوافل والاوراد وغير ذلك
من الحسنات فيحب الله ولوجه الله
ولرضائه بغير ان يخطر بباله لغرض نفسه
والاخلاص بعمله والتوجه الى
المقصود بكل حاله سمعا وبصرا
وقلبا وهما وان يجعل همومه
هما واحدا الى الله وبالجملة
يسلك طريق مشايخنا بكل ماهو

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اور درود بھیجا اللہ نے
نبی امی کریم سیدنا محمدؐ اور اون کے آل پر سب پر۔
اما بعد ہمارے مشایخ (جن پر اللہ تعالے کی
خوشنودی ہو) سے طریقہ عالیہ چشتیہ میں یہہ خلافت
ہے جو ہم نے دی ہمارے دینی بھائی
**مولوی سید باقر علی** کو جن کو میں خطاب دیتا
ہوں **شاہ شہید المحبت چشتی** کا پس اون پر
واجب ہے کہ دواماً اختیار کرلیں تقوی اور ورع کو اور عمل کریں
وہ عمل جو ہمارے مشایخین محبین کا تھا اور چلیں وہ راہ
جو ہمارے مشایخین عاشقین کی راہ تھی۔
پس (سب عمل) اللہ کی محبت میں (کیا جائے) اور
حسنات میں سے نوافل اور اوراد اور اون کے علاوہ
جو کچھ عمل کریں پس وہ اللہ ہی کی محبت میں اور خاص اوس کے لئے
اور اوسی کی رضا کے لئے ہو اور (ان اعمال کو بجالانے میں) غرض نفس کا
اون کے دلمیں کچھ بھی دخل نہو اور اپنے عمل میں اخلاص کو
اور ہر حال میں مقصود کی جانب توجہ کو سمعاً و بصراً
وقلباً وہماً قایم رکھیں اور اپنے جملہ مقاصد کو صرف ایک مقصد
کرکے اللہ ہی کی جانب متوجہ کرلیں اور مختصر یہہ کہ
چلیں وہ ہمارے مشایخین کے طریقہ پر اون

| | |
|---|---|
| المقصود عندهم وعندنا بغير | تمام (امور) میں جو اون کے اور ہمارے نزدیک مقصود |
| افراط وتفريط والتوفيق من الله | تھا بغیر افراط اور تفریط کے اور اللہ ہی سے |
| هو الموفق والمعين وبه الخير و | توفیق ہے اور وہی توفیق دینے والا اور معین ہے |
| به نستعين ۔ وصلّى الله | اور اوسی کے (قبضۂ قدرت میں) خیر ہے اور اوسی سے |
| تعالىٰ على سيّدنا محمّد و | ہم مدد مانگتے ہیں اور درود بھیجا اللہ تعالیٰ نے سیدنا |
| آله واصحابه اجمعين | محمدؐ اور اون کے آل اور اون کے اصحاب پر سب پر۔ |
| وانا العبد الراجي الى رحمت ربه القوی | اور میں ہوں اپنے رب قوی و برتر کے رحمت کا |
| العلى المخاطب من حضرت شيخي | امیدوار جس کو خطاب دیا ہے میرے پیر نے |
| شاہ قیام اصدق الصادقی | **شاہ قیام اصدق** کا جو ہے صادقی |
| المحبی الفخری الچشتی عفا الله عنه | محبی فخری چشتی اللہ تعالیٰ معاف فرمائے اوس کو |
| وعن والديه وعن اخوانه في الدنيا | اور اوس کے والدین کو اور اوس کے دینی اور دنیاوی |
| والدين فالحمد لله رب العالمين | بھائیوں کو پس سب حمد ہے اللہ کو جو رب العالمین ہے |
| وكان الله لنا ولكم ۔ | اور ہو جائے اللہ ہمارا اور تمہارا۔ |

حضرت باقر علیہ الرحمہ کو جس وقت یہہ خلافت نامہ دیا گیا حضرت سیدنا شاہ قیام صدق چشتی کی آنکھوں میں پانی آچکا تھا۔ اس لئے اوس کو اون کے بھائی اور خلیفہ حضرت شاہ نثیرالدین عرف شاہ عزیز چشتی علیہ الرحمہ نے لکھ کر اور حضرت شیخ کی مہریں لگا کر دیا تھا۔ حضرت شاہ قیام صدق رحمۃ اللہ علیہ چند سال تک بینائی سے معذور رہے لوگوں نے عرض کیا کہ ڈاکٹر یا کحال جس کے متعلق حکم ہو حاضر کیا جائے لیکن اونھوں نے ہمیشہ انکار کیا۔ لوگ جب زیادہ اصرار کرتے تو فرماتے کہ جس نے روشنی لی ہے وہی دیگا تو لیں گے۔ بالآخر ۱۲۹۷ھ میں ایک شب دونوں

آنکھوں میں روشنی آگئی اور آخر عمر تک قایم رہی۔

حضرت باقر رحمۃ اللہ علیہ کو اون کے شیخ قدس سرہٗ نے طریقۂ چشتیہ کے ساتھ ساتھ طریقۂ قادریہ کبرویہ میں بھی خلافت دی تھی لیکن اس طریقہ کا خلافت نامہ مجھے نہیں ملا میں نے ایک بار حضرت شاہ ظہور الحق قدس سرہٗ سے اس بارہ میں دریافت کیا اوںھوں نے تحریر فرمایا۔"ہم کو خوب معلوم ہے اور ہم اس کے گواہ ہیں کہ دونوں سلسلوں میں چشتیہ و ہم قادریہ میں خلافت تھی"۔حضرت باقر کے طریقہ قادریہ کبرویہ کا سلسلہ حضرت سیدنا غوث الاعظم غوث الثقلین سید محی الدین ابو محمدؐ عبد القادر الحسنی الحسینی الجیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تک مختصر الفاظ میں یہاں لکھ دینا مناسب خیال کرتا ہوں:۔

حضرت [۱] سید شاہ باقر علی عن حضرت [۲] سیدنا شاہ قیام اصدق عن سید [۳] صادق علیشاہ مونس اللہ عن غواص [۴] بحر لی مع اللہ سید محب اللہ بخاری عن سیدنا [۵] فخر الدین دہلوی۔ محب النبی عن حضرت [۶] نظام الدین اورنگ آبادی عن خواجہ [۷] کلیم اللہ جہاں آبادی عن خواجہ [۸] یحیٰی مدنی عن خواجہ [۹] شیخ محمدؐ گجراتی عن خواجہ [۱۰] حسن محمدؐ عن خواجہ [۱۱] محمدؐ غیاث المشہور بنوربخش عن خواجہ [۱۲] شیخ محمدؐ علی المشہور بنوربخش عن خواجہ [۱۳] سید محمدؐ المشہور بنوربخش عن خواجہ [۱۴] ابو اسحٰق ختلانی الحسنی عن خواجہ [۱۵] علی ہمدانی عن خواجہ [۱۶] سید محمودؒ۔ عن خواجہ [۱۷] علاء الدین المشہور بہ علاء الدولہ سمنانی عن خواجہ [۱۸] نور الدین المشہور بالکبیر عن خواجہ [۱۹] احمدؐ جرجانی عن حضرت [۲۰] رضی الدین علی لالا عن خواجہ [۲۱] مجد الدین بغدادی عن حضرت [۲۲] نجم الدین کبری عن خواجہ [۲۳] عمار بن یاسر اندلیسی عن خواجہ [۲۴] ضیاء الدین ابی النجیب بن عبد القاہر سہروردی عن قطب [۲۵] الاقطاب سید عبد القادر الحسنی الحسینی الجیلانی۔

زہد و قناعت۔ اعراض عن الدنیا۔ ورع و تقویٰ۔ عبادت ریاضت اور مجاہدہ

صبر و شکر۔ رضا و تسلیم وغیرہ ان سب پر حق سبحانہٗ و تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اگر استقامت مرحمت فرماوے تو انسان صالحین اور اصحاب الیمین کے زمرہ میں داخل کیا جاتا ہے اور اگر ان تمام چیزوں کے ساتھ اعراض کُلّی اور انقطاع تام عن کُلِّ شیٔ مَاسِوَی اللّٰہ اور اللّٰہ و رسُول کی عشق و محبت میں فناء الفنا بھی نصیب ہو تو پھر کیا کہنا۔ انسان اون برگزیدہ ترین جماعت میں شامل کرلیا جاتا ہے جو قرآن پاک میں اولیا، صدیقین، سابقین اور مقربین کے عالی مرتبت خطابات سے مخاطب کئے گئے ہیں ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَّشَآءُ۔

انسان اپنی زندگی میں جس چیز میں کمال حاصل کرتا یا کرسکتا ہے اوس کا مادہ بدو فطرت سے اپنے ساتھ لاتا ہے۔ مبدءِ فیاض نے حضرت باقر کے دل میں محبت و عشق الٰہی کی آگ بدو فطرت سے مہیا کردی تھی۔ شباب کا جب زمانہ آیا تو وہ آگ بھڑکنا شروع ہوی۔ طلب صادق (جو محبت کے ساتھ لازم ہے) نے اون کو رہبر کامل تک پہنچایا پیر کی مروحہ جنبانی نے شعلہ کو تیز کیا اور تیز سے تیز تر کرتی گئی۔ ذکر فکر مراقبہ اور وہ تمام مشاغل جن کی تعلیم پیر نے اونھیں دی اوس کے اندر اونھوں نے عشق و محبت الٰہی ہی کو دواماً پیش نظر رکھا یہاں تک کہ خلافت دیکر بھی خلافت نامہ میں اونھوں نے جو وصیتیں لکھیں وہ بھی عشق و محبت ہی کی بابت تھیں کہ:۔

"ورع اور تقوی پر مداومت رکھو۔ جوارح اور اعمال اور اقوال میں شریعت کی پوری پابندی کرو اور اوس کے ساتھ افعال و احوال میں دوام سلوک اور معرفت الٰہی کو پیش نظر رکھو۔ سماع اور تواجد اور وجد جو کچھ بھی ہو محض اللہ کے لئے ہو اور من اللّٰہ اور مع اللّٰہ ہو دنیا سے اجتناب کلی اختیار کرو اور ہر حال میں تمہارا مقصود صرف اللہ کی محبت اور اوس کا

عشق اور اوس کی معرفت ہو"۔

خلافت نامہ کے آخر میں پھر مکرر یہہ وصیت کی کہ :۔

"تقوی اور ورع پر دایمی التزام رکھو اور عمل وہی کرو جو ہمارے مشایخین محبین کا عمل رہا ہے اور سلوک وہی اختیار کرو جس کو ہمارے مشایخین عاشقین نے اختیار کیا۔ نوافل و اوراد اور اعمال حسنہ جو کچھ بھی کرو وہ صرف اللہ کی محبت میں اور خالصاً مخلصاً لوجہ اللہ و لرضائہ ہو اور اون کو کرتے وقت تمہارے قلب میں اغراض نفسانی میں سے کسی غرض کا گزر تک ہونے پلئے اور تمہارے عمل میں سراسر اخلاص ہی اخلاص ہو۔ اور سمعاً و بصراً و قلباً و ہمّاً تمہارا مقصود اللہ ہی اللہ ہو اور ہمارے اور ہمارے مشایخین کا جو مقصود رہا ہے اوسی مسلک پر اوسی مقصود کی جانب بغیر افراط و تفریط کے بڑھتے رہو"۔

اہل طریقت کے مذہب میں پیر نائب رسول ہے اور آیت کریمہ وَمَا اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْہُ وَمَا نَھٰکُمْ عَنْہُ فَانْتَھُوْا (سورۂ حشر) کے تبعیت میں پیر کا حکم مرید کے لئے واجب العمل ہے۔ عشق و محبت کا مادہ بدرجۂ کمال حضرت باقرؒ کے وجود میں بدو فطرت سے مہیا کر دیا گیا تھا۔ پیر نے اون کو عشق و محبت ہی کے راستہ پر چلایا اور ہمیشہ کے لئے وہ اسی کی وصیت کر گئے۔ حضرت باقرؒ کے مشرب میں پیر کی وصیت پر عمل کرنا فرض عین تھا اوس پر کاربند ہوے اور کاربند رہے یہاں تک کہ اللہ کی محبت کی آگ نے اون کو جلاتے جلاتے خاکستر کر دیا ؎

آگ تھے ابتدائے عشق میں ہم     اب جو ہیں خاک انتہا ہے یہہ

عشق الٰہی کی ہمہ گیری اور ہمہ سوزی نے اون کے دل و جاں پر تسلط پا کر ہر قسم کے جذبات و خواہشات کو جلا کر فنا کر دیا تھا اور اون کو ہر قسم کے تعلقات ماسوی اللہ سے

منقطع اور کونین سے بیخبر کردیا تھا اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْيَةً اَفْسَدُوْهَا وَجَعَلُوْا اَعِزَّةَ اَهْلِهَا اَذِلَّةً (نمل) ؎

دنیا و دین وصبر و ہوش از من برفت اندر غمش
جائیکہ سلطاں خیمہ زد غوغا نماند عام را

اون کی نماز اون کا روزہ اون کے اذکار و اشغال اون کی عبادت و ریاضت اون کا جینا اور مرنا بہ تبعیت فرمان آلہی قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ (انعام) صرف اسی کے لئے رہ گیا تھا و لعمری وہ اون مومنین صدیقین مقربین کی جماعت کے ایک فرد فرید تھے جن کی صفت ہے وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ (بقر)۔

حضرت رئیس المحدثین شیخ عبدالحق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اخبار الاخیار میں حضرت امیر خسرو دہلوی قدس اللہ سرہٗ کے حالات کے ضمن میں لکھا ہے "اگرچہ تعلق بہ بادشاہان داشت و با ملوک و امرا لعنوان خوش طبعی و ظرافت مخالط بود اما توجہ دل او نہ بآں جانب بود وایں معنی را از برکات آثارش تواں دانست چہ در دلہائے اہل معصیت برکت کمتر تواں یافت و آثار ایشاں را قبول دلہا و جذب خواطر نبود" اس عبارت سے مراد یہہ ہے کہ جو لوگ اہل دل ہیں اور جن کے قلوب محبت آلہی اور عشق حقیقی سے مملو ہیں اونہیں کے کلام میں جذب ہوتا ہے اور اونہیں کے کلام سے اہل ذوق کے دل متاثر ہوتے ہیں۔ مثل مشہور ہے "ہرچہ از دل خیزد بر دل ریزد" اور حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ نے اوس کو بہت زیادہ لطیف پیرایہ میں ادا کیا ہے ؎

کہ ہرچہ از جاں فرود آید نشیند لاجرم بر دل

یہی وجہ ہے کہ حضرت خواجہ احمد جام۔ سعدی۔ خسرو۔ حسن دہلوی۔ عراقی۔ حافظ۔ فغانی

کمال خجندی کے کلام ذوق سلیم رکھنے والوں کے دلوں میں تیر کی طرح چبھ جاتے ہیں اور اون کے پڑھنے اور سننے سے جو گہرا اثر دل وجان پر پڑتا ہے اوس کا شائبہ بھی کمال اسمٰعیل اصفہانی۔ سلمان ساوجی۔ خواجوے کرمانی۔ عرفی۔ نظیری۔ صائب۔ طالب آملی کے کلام میں نہیں پایا جاتا حالانکہ یہ سب بزرگ فارسی شاعری کے امام تھے اور شاعری کی حیثیت سے ان اساتذہ کا کلام اس قدر ارفع اور اعلیٰ ہے کہ اون کی لطافت اور خوبیوں اور باریکیوں کو پوری طرح بیان کرنا بھی دشوار ہے۔ اس کی وجہ صرف یہہ ہے کہ ان کا عشق محض شاعرانہ عشق تھا۔ اور اون کے معشوق شاعرانہ تخیل کے پیدا کئے ہوئے معشوق تھے ان کی تمام شاعری مجازہی مجاز تھی حقیقت سے کوئی واسطہ نہیں تھا۔

حضرت باقر کی شاعری کی کسیقدر تفصیلی کیفیت اس مقالہ کے آخر میں بیان کی جائیگی یہاں صرف اس قدر عرض کیا جاتا ہے کہ اون کو شاعری میں کبھی انہماک نہیں ہوا اور شاعروں کی طرح اونہوں نے اس کا مشغلہ کبھی اختیار نہیں کیا۔ اون کی غزل گوئی خصوصاً اواخر عمر کی غزل گوئی زیادہ تر اون واردات غیبی کے اظہار کا ذریعہ رہ گئی تھی جو اون کی روح پر اور روح سے قلب پر نازل ہوتی تھیں اور قلب سے بیساختہ زبان قلم پر آکر (شاعری کا مادہ اون میں فطری ہونے کے باعث) اشعار اور غزلوں کا لباس اختیار کرلیتی تھیں۔ وجدان صحیح اور ذوق سلیم کے ساتھ اگر اون کا دیوان دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ فصاحت بلاغت اور زبان کی سلاست لطافت روانی اور پاکیزگی اور اعلیٰ شاعری کے ساتھ ساتھ اون کا کلام اثر سے کس قدر مملو ہے اور یہہ بھی کسیقدر اندازہ ہوسکیگا کہ عشق اور محبت حقیقی میں وہ کس قدر سرشار اور ازخود رفتہ تھے اور عرفاں اور تقرب الٰہی کے کس درجہ پر پہنچ چکے تھے اون کے دیوان سے چند اشعار ذیل میں نقل کئے جاتے ہیں ممکن ہے کہ اون سے حضرت باقر کی خدا اور رسولؐ اور پیر کے ساتھ

عشق و محبت۔ انقطاع ما سوی اللہ فنا و بقا۔ عرفان و تقرب اور مشاہدہ کا کچھ اندازہ ہو سکے۔

(۱) مرید کے لئے پیر ہادئ طریقت ہے اور پیر ہی کی تعلیم اور اوس کی متواتر مسلسل اور غیر منقطع توجہ کی بدولت مرید منزل مقصود اور مطلوب حقیقی تک پہنچتا اور پہنچ سکتا ہے اس لئے مرید کو پیر کی محبت میں انہماک کلی اور اوس کی ذات میں فنائیت تامہ کا حاصل کرنا لازمی ہے حضرت باقر اپنے شیخ کی محبت میں اس قدر سرشار رہتے تھے کہ بمقتضائے من احب شیئاً اکثر من ذکرہٖ اکثر پیر ہی کا ذکر کیا کرتے تھے اور اونھیں کے فضائل اور محامد بیان کرتے رہتے تھے اشعار مرقومۃ الذیل سے شیخ کے ساتھ اون کی محبت کا اندازہ ہو سکیگا۔

غیر ازیں ہیچ ندانم نہ بخوانم باقر | اصدق اصدق ہمہ دم ورد زبان است مرا
فیض اصدق بے نیازم ساخت از دنیائے دوں | آنکہ سنگِ آستانش کعبۂ دیں ساختند
شاہنشہیست اصدق در ظل کفش پا بیت | تا ثیر ایں سعادت بال ہما ندارد
ایں ہستی موہومم در ذات تو شد پنہاں | من قطرہ و تو دریا یا پیر قیام اصدق
بخواجہ اصدق از باقر بگوئید | کہ من چشم خود از غیرِ تو بستم
من فدائے نگہِ فیض تو گردم یا شیخ | کہ مسِ خویش ز اکسیر تو زر ساختہ ام
در طریق عشق باقر چوں نباشم مستقیم | چوں جنابِ پیر اصدق رہبرے میداشتم
از سرِ کونین دست افشان شدم | پیر اصدق داد دستم بے بلے

ان اشعار کے علاوہ دیوان میں چار غزلیں شریک ہیں جو تمامتر پیر کی مدح اور اون کے ساتھ عشق و محبت کے اظہار میں ہیں اون سے پیر میں حضرت باقر کے فنائیت کا اندازہ ہو سکیگا۔

(۲) حضرت خواجۂ خواجگاں خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ چشتیہ طریقہ کے

امام ہیں۔ حضرت باقر کو اون کی ذات پاک کے ساتھ خاص تعلق تھا دیوان میں تین غزلیں تمامتر اون کی منقبت میں ہیں اور مندرجہ ذیل اشعار بھی ملاحظہ کردنی ہیں:-

خداوندا! نصیبم ساز طوف روضۂ خواجہ — بکن زیب جبینم سجدۂ آں آستانے را

شاہا چو توئی معیں بکن دور — از بندہ غم گزندہ را

یا خواجۂ معیں گہ درد و مصیبتم — برلب بغیر نام تو نام خدا نرفت

اشک ریز آمدہ ام بر در تا اے خواجہ معیں — بادل پر غم و با نالہ و آہے عجبے

(۳) حضرت امیر المومنین امام المسلمین اسد اللہ الغالب علیؑ ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ و کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کی ذات پاک صوفیوں کے تمام فیوض و فیضان باطنی اور عرفان الٰہی و مدارج ولایت کا سرچشمہ ہے اون کی اور اون کی اہل بیت و اولاد کی محبت نہ صرف منجانب اللہ و رسولؐ فرض ہے بلکہ صوفیوں کے لئے اضطراری ہے۔ حضرت باقر اون کی اور اہل بیت اطہار کی محبت میں جس قدر از خود رفتہ رہا کرتے تھے اوس کا اندازہ تو ہو نہیں سکتا۔ اون کے عقائد کے بیان میں اون کے چند اشعار نقل کئے گئے ہیں جو اس حقیقت کو کسی قدر ظاہر کرسکیں گے۔

(۴) سب سے بالاتر نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت کا درجہ ہے لا یومن احدکم حتی اکون احب الیہ من ولدہ و والدہ والناس اجمعین صوفیوں کے نزدیک یہہ مسئلہ مسلم ہے کہ سالک کو فنا فی اللہ کا درجہ فنا فی الرسول کے بعد ہی حاصل ہوسکتا ہے اور حق سبحانہ و تعالیٰ جل شانہ کی ذات پاک کے ساتھ محبت کا دارومدار تمامتر اطاعت رسولؐ اور اتباع سنت نبوی پر ہے قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَ یَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ۔ حضرت باقر کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عشق و محبت میں جو فنائیت حاصل تھی اوس کا تو اندازہ ہو نہیں سکتا تاہم اون کی دیوان سے

چند شعر یہاں نقل کئے جاتے ہیں :-

تو ئی نتیجہ ایجاد و ثمرۂ موجود — کہ جز بذات تو مقصود آفریدن نیست

چوں حسن دل افروز تو در جلوہ گری شد — در ملک عجم غلغلہ و در عرب افتاد

از داغ غلامی تو شد جبہ نشانمند — عشق تو بدل اے شہ امی لقب افتاد

قربان جلوۂ تو کہ از زیر تو رخت — اینجا ہزار یوسف کنعاں بر آمدہ

پویندہ در رکاب تو با بانگ طرقوا — جبریل بر تو مروحہ جنباں بر آمدہ

دور از تو چہ حال است بہ بیں تاب و تب ما — اے سرور عالی نسب امی لقب ما

دورم ز دیار تو مگر سجدہ بسویت — پیوستہ بود مشغلۂ روز و شب ما

جا کرد خیال رخت اندر جگر و دل — از عشق تو مملو است درید و عصب ما

عطا کن اے خدا آں چشم پاکم — کہ باشد محو دیدار محمدؐ

اگر خواہی مراد خویش باقر — بکن ہر لحظہ تکرار محمدؐ

اے خواجۂ ہر دو کون دریاب — بر خاک درت طپیدۂ را

جاں میدہد بقالب بیجاں نسیم تو — شرمندہ آب خضر ز خاک حریم تو

تا کے بدوری تو بسوزم بساں شمع — اے من فدائے شہرۂ خلق عظیم تو

یا رسول اللہ چہ دارم تا کنم بر تو نثار — از من مسکیں رسد بر تو درودے کاشکے

اشتیاق جلوہ ات باد ابجانم سر بلند — داغ عشقت در دلم ہر دم فزودے کاشکے

راحت جانی دہم نور نظر چوں مردمک — جائے تو جانانہ ام در دیدہ بودے کاشکے

کمترین بندگانت ہست باقر یا نبیؐ — بر در تو جبہہ را لو سجدہ سودے کاشکے

ردیف میم میں دیوان کے صفحہ ۱۹۳ پر نعت میں ایک غزل ہے جس کا مطلع یہ ہے :

ح ہدایت روئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم　　　شام سعادت موئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت شاہ ظہور الحق قدس اللہ سرہٗ نے ایک خط میں مجھے لکھا کہ حضرت باقر کی یہ
ل جب شائع ہوئی لوگوں میں اس قدر مقبول ہوئی کہ تمام ضلع گیا اور پٹنہ اور آرہ میں اس کی
رت ہو گئی اور برسوں لوگوں کے زبان پر رہی اور سماع کی شاید ہی کوئی مجلس ایسی ہوئی ہوگی
میں قوال نے یہ غزل نہ گائی ہو۔

(۵) زہد عن الدنیا۔ قناعت۔ رضا و تسلیم اور انقطاع عما سوی اللہ کے متعلق فرماتے ہیں:۔

رمائدہ دولت دنیا کہ حرام است　　　ہرگز نہ بیالائے تو دست و دہنے را
نیا ہمہ پوچ است و عیش پوچ تر از پوچ　　　بردار ز دل این ہمہ رنج و محنے را
ر آنچہ خدا داد تواں کرد قناعت　　　در دل ندہی راہ ہوا و ہوسے را
ناعت شیوہ ام باشد توکل خوئے طبع من　　　بہ مسکینی غنی ہستم چہ سازم مال و دولت را
ز فکر این و آں بگذر ز حرص و آز شو خالی　　　ز دست خویشتن مگذارد کانِ قناعت را
لو ہر مقصود می آید بدستش ہر کسے　　　پا بدامانِ توکل باقر آسا بشکند
ہر کہ شد بادشہ ملک قناعت باقر　　　خاطر او طرف ملک سلیماں نرود
دست تہی نرزر دل خالی ز مدعا　　　خوش دولتے ز بخشش مولا بما رسید
از دلِ خویش بکن دور تمنا باقر　　　دل آگاہ پے ہیچ تمنا نرود
باید بہر کسے کہ بجوید رضائے حق　　　خود را با و سپارد و محو رضا کند
ز بارگاہ خدا جز خدا مخواہ دگر　　　بہ بارگاہ خدا گر دعا توانی کرد
اے خوشا آنکس کہ شب را با تو فردا میکند　　　خویش را در انجمن بہر تو تنہا میکند
سیر از سیرِ دو عالم فارغ از کون و مکان　　　پا بدامان کردہ در کوے تو ماوا میکند

| | |
|---|---|
| در بروئے خویشتن بربستہ از ہر دو جہاں | بر مصلّےٰ کردہ جا ذکرِ تو شبہا میکند |
| در تمنائے تماشائے جمالِ روئے تو | خویشتن را خالی از دنیا و عقبیٰ میکند |
| از عبادت نتواں خواست بجز مرضاتش | خدمت حضرت او بر طمع حور مکن |

(۶) ریا اور عجب انسان کی تمام عبادتوں کو بیکار کر دیتا ہے اور دل میں اگر اللہ کے محبت کی چاشنی نہو زہد خشک سے کام نہیں چلتا اور خشک عبادت سے ریا اور عجب اور دوسرے مہلکات میں گرنے کا ہمیشہ اندیشہ رہتا ہے چنانچہ فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| لافِ عرفاں میزنی زاہد تو با عجب و ریا | سوز از آہِ نہانی پردۂ پندار را |
| ترا بدرگہ حق زاہدا رسائی نیست | اگر ز عجب و ریا در دلت صفائی نیست |
| دردِ دل عشاق و کجا زہد تو زاہد | ویں درد نباشد چو توئے بلہوسے را |
| مایلِ پاکی ظاہر چہ توئی اے زاہد | کار با پاکی احوال درون افتادہ است |
| بتقویٰ سر برافرازی بزہدِ خشک مینازی | برو زاہد کہ از تو بوئے عرفانم نمی آید |
| زاہد از من تو مرنج ار نکنم با تو نماز | لائقِ سجدۂ حق نیست وضوہم چکنم |

(۷) اللہ کا عشق اور اس کی محبت ہی وہ چیز ہے جو سالک کے تمام خواہشات اور جذبات نفسانی کو جلا کر خاکستر کر دیتی ہے۔ یہی وہ چیز ہے جسکی بدولت انقطاع عما سوی اللہ نصیب ہوتا ہے۔ یہی وہ چیز ہے جو کونین سے فارغ و مستغنی کر کے سالک کو ہمہ تن حق سبحانہٗ و تعالیٰ جل شانہٗ کی ذات پاک کی جانب متوجہ کر دیتی ہے۔ یہی وہ چیز ہے جو تمام عبادات کے جملہ تکالیف کے احساس کو فنا کر دیتی ہے۔ یہی وہ چیز ہے جو برق خاطف کی رفتار سے بھی سبکتر عاشق کو کھینچتی ہوئی لیجاتی ہے اور درِ رب العزت پر کھڑا کر دیتی ہے اور یہی وہ چیز ہے جو عاشق کو دوام مشاہدہ کے شراب طہور سے ابدالاباد کے لئے مخمور کر دیتی ہے سے

مست مے ہشیار گردد از و بود — مست حق ناید بخود از نفخ صور

حق تبارک و تعالیٰ نے حضرت باقر کے وجود میں بدو فطرت سے عشق کی آگ بھر دی تھی پیر نے اون کو عشق ہی کے راستہ پر چلایا اور اسی پر چلنے کی وصیت کر گئے۔ مرقومۃ الذیل اشعار ملاحظہ فرماتے جائیں:۔

چناں از بدو فطرت شد گریباں گیر عشق او — کہ در طفلی بخواندم قصۂ فرہاد و مجنوں را

بدرس عاشقی باقر بمکتب — عجائب بحث با استاد میکرد

پروردۂ دردیم ندانم اب و عم — ما عشق نژادیم مپرس از نسب ما

ذرۂ درد بدل ناصح ز صد تقوی بہ است — پند ترک عشق از تو با من از نادانی است

من از میخانۂ مے خوردہ ام باقر کہ تا محشر — افاقت روئے ننماید ز بدمستی خرابش را

کسے کو مست افتادہ است و بیخود در سر کویت — کجا ممکن کہ روز حشر ہم ہشیار برخیزد

برداشتن بار عبادت بود آساں — آں کیست چو باقر کہ کشد بار محبت

درد در دل عشق در جاں ریختند — گل بگلشن دُر بعُماں ریختند

حامل بار محبت کس نبود — ایں بلا بر جان انساں ریختند

شہرۂ حسن رخت شد ز سمک تا سماک — طنطنۂ عشق من عالم امکاں گرفت

بسیار مشکل است سلوک طریق عشق — سالک بہوش رو کہ دریں رہ خطر بسے است

در رہ عشق ندانستہ نہادند قدم — کیست آنکس کہ دریں راہ خبردار آمد

بکوئے عشق باقر ہیچگاہے نے زخود رفتم — برنگ کاہ سوئے خود کشد بیجادۂ عشقم

گرچہ بے جذبہ او تا در وصلش نرسی — تو دریغ از طلبش تا حد مقدور مکن

عقل بیچارہ نہاں بود پس پردہ ہنوز — عشق سفاک بجا نہا علم افراخت دریغ

ازدلِ زار چہ پرسی کہ چگونہ است ترا | مائلِ صورتِ بیچون وچگوں افتادہ است
---|---
براہِ تو مہ من شد چناں عدم باقرؔ | نماند ہیچ ازو جز کفِ غبارِ راز تو

(۸) صبح خیزی اور شب بیداری کے فضائل عجیب وغریب پیرایہ میں بیان فرماکر ترغیب دیتے ہیں:۔

چہ میخسپی دلِ شب جلوۂ حق را تماشا کن | بہشیاری سرِ پائے بزن ایں خوابِ غفلت را
---|---
کہ شبہا نورِ حق بینی بہ بیداری وہشیاری | مدہ در چشمِ خود جا مستِ غفلت خوابِ غفلت را
ہر سعادتہا کہ خواہی زیرِ دامانِ وے است | تا توانی کوشش شبہا در پئے تسخیرِ صبح
صبحدم بیدار شو از خواب تا آری بجا | از تہِ دل حرمت روئے سپید پیرِ صبح

(۹) اولیا اور صدیقین کی محبت کیمیا کا اثر رکھتی ہے۔ انھیں کی توجہ اور فیض صحبت سے آدمی معمولی انسان سے انسان کامل ہوجاتا ہے۔ ان کی صحبت کے اختیار کرنے کا حکم محکم ہمکو خود جناب باری عز اسمہٗ نے دیا ہے یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِیْنَ متفرق احادیث میں بھی اس کی تاکید آئی ہے۔ اولیا چونکہ انبیا کے متبع ہیں اور علیٰ قدر مراتب اون کی صفات سے متصف ہیں اس لئے اون کی موت ظاہری کے بعد بھی اگر طالب کوشش کرے اون کے ارواحِ پاک کے فیضان سے مستفید ہوسکتا ہے۔ حضرت باقرؔ فرماتے ہیں:۔

بیا و سر بپا انداز پیرانِ طریقت را | نگاہِ گرم پاکاں قلب را اکسیر میسازد
---|---
ازیں ہمتِ شاں ہر مشکل است آساں | دستِ طلب بذیلِ صاحبدلاں تواں زد
روشنیِ اہلِ دل ہرگز نماند در لباس | شمعِ نورِ خویش در فانوس چوں پنہاں کند
ببوس تربتِ پاکاں زصدق وہمت خواہ | کہ زیرِ خاک برفتند وفیضہا باقیست

(۱۰) سفر در وطن اور خلوت در انجمن کا مفہوم کس خوبی سے ذیل کے تین شعروں میں ادا کیا گیا ہے:۔

خیالِ جلوۂ روئے تو میبرد از خویش | سفر ہمیشہ مرا از تو در وطن پیدا است
بے زحمت رفتار کند سیر دو عالم | باقر بوطن ہر کہ سفر داشتہ باشد
چو غیر حق نبود در دلِ شکستہ چہ دور | سفر بخلوت و خلوت در انجمن باشد

(۱۱) ظہور ذات مطلق از پردۂ کائنات۔ لاموجود الا اللہ۔ فنا و بقا:۔

جمالِ آفتابت شد بذراتِ جہاں روشن | بروئے خوبرویاں جلوہ داری خود نمائی را
دیدم نہ عارضِ تو و ہستی تو برملا | از غایتِ ظہور بماندی تو در خفا
اے حسن پردہ پوش کنم محو جلوہ ات | فارغ شویم تا ز تماشائے ما سوا
بخواں علم وجود او بہر کلی و ہر جزوی | بہ بیں ترکیب صنع او بہر تعریف و تنکیرے
در کون و مکان نیست بجز روئے تو دیگر | یک ذات تو حق است دگر غیر تو باطل

در ہمہ کائنات و ہر موجود | جلوہ فرما جمال صورت اوست
اے گنج مخفیم ز ظہور تو سوختم | غیبت نشان من ز حضور تو سوختم
ہر کہ دانست غیر حق موجود | رحم بر فہم و بر فراست اوست
ندارد وجود ے کسے جز وجودت | یکے ہست ذاتت بری از دوئی تو
جز یکے نبود میان وحدت و کثرت وجود | چوں کسے عینیت گرداب و دریا شکند
نباشد ہیچ ممکن را وجود ے غیر حق باقر | کشا چشم حقیقت بیں یکے داں موج و دریا را
ذات حق چوں بفنا عین وجودت گردد | ہر بن موئے تن تو لب منصور شود
ز دل نقش دوئی شستم دوئی محو یکے دیدم | فنا در ذات او گشتم ز یاد ما سوا رفتم
فانی شدہ ام بذات پاکش | من یاد ز ما سوا ندارم

(۱۲) معرفت اور تقرب الٰہی اور مشاہدۂ تجلیات صفاتی و ذاتی:۔

شہودم در شہادت شد ورا اندر ورا بودم
اسیر بندگی اینجا شدم آنجا خدا بودم

بری از بیم و فارغ از رجا بودم خوشا حالم
مبرا و منزہ ہم ز تسلیم و رضا بودم

تو بتجلو نگہ دلہائے حزیں جلوہ فروش
طالب روئے تو در دیر و حرم میگردد

میانِ ما و او قربے و بعدے بوالعجب باشد
کہ من دورم ازو بسیار و او باشد قریبِ من

بجان یار است و در دل یار و من دور از وصالِ او
کہ باشد تا ازو پرسم شرحِ ایں معما را

تمام جلوہ و من محو حیرتم کہ کدام
میانۂ من و دلدار حایل افتادہ است

من با توام قریب تو ہم شو قریب من
از غیب گوش کرد دلم ایں خطاب را

کدامی کاروان می آید اے دل
بروں شو گوش بر بانگِ جرس کن

از دور نسیمِ تو نشاں میدہد از تو
در قافلات حاجت بانگِ جرسے نیست

در کون و مکاں ہست فروغش کہ ندیدم
بے جلوۂ او خلوت و ہم انجمنے را

ندانم جز بذاتِ تو نہ بینم جز جمالِ تو
بغیر از جلوۂ رویت نہ آید در نظر ما را

در وصل ہم نکرد جدا پردۂ نقاب
در بر کشیدہ خواستم عریاں شود نشد

ظلمت سرائے من شدہ روشن شبِ وصال
برداشتی چو از رخ روشن نقاب را

باقر نہ حد تست تماشائے او مدام
گر بنگری جمال رخش یک نظر بس است

در شبِ وصل بہ آغوش خود از شدت شوق
تنگ بگرفت چنانم کہ گریبانم سوخت

تجلی گاہ ایمن شد ز نورش کلبۂ تارم
نگاہِ وصل در آغوش چوں آں یار عریاں شد

نیاید بچشمم بجز جلوۂ تو
بہر جا بہر سو کہ بینم توئی تو

بہوش آمدم چوں ز غفلت بدیدم
کہ ہستی در آغوش و در پہلوئی تو

چساں بنگرد جز بسوئے تو باقر
بروں از جہانی و در ہر سوئی تو

ہرگز بد و چشم نکند جلوہ بجز دوست ہر سو نگرستیم خدا بود خدا بود

عربی میں ایک مثل بہت مشہور ہے کُل اناءٍ یترشح بما فیہ اور فارسی میں بھی اوس کا ترجمہ زباں زد خاص و عام ہے ؎

از کوزہ ہماں تراود کہ در وست

اون اشعار میں جو نقل کیے گئے اگر محض شاعرانہ تخیل کا اظہار نہیں ہے بلکہ اون حالات اور واردات غیبی کا اضطراری اظہار ہے جو حضرت باقر کے جان و دل پر طاری اور نازل ہوتی رہیں تو اون سے اور خصوصًا آخر کے تیرہ چودہ اشعار سے پتہ ملتا ہے عرفان اور تقرب الٰہی میں اون کی تدریجی ترقی کے اوس بلندی مرتبہ کا جہاں پہنچکر سالک واصل کو مشاہدۂ ذات اور دید ہی دید رہ جاتی ہے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاءُ ؎

ایں دولت سرمد ہمہ کس را ندہند

یہاں تک رسائی بہت کم لوگوں کو نصیب ہوتی ہے اور ایسے واصلین کی خمیر ہی کچھ دوسرے قسم کی ہوتی ہے ؎

طینت جام جم از جوہر کان دگراست تو توقع ز گلِ کوزہ گراں میداری

حضرت باقر غلبۂ حال سے کبھی مغلوب نہیں ہوے اور شطحیات کے قسم میں سے کوئی بات اون کی زبان سے کبھی نہیں نکلی۔ سماع کی عام مجلسوں میں وہ شریک نہیں ہوا کرتے تھے اس لئے کہ اون کے پیر کی مجلسوں میں جن شرائط کی پابندی ہوا کرتی تھی اور جن کو وہ نہایت ضروری خیال کرتے تھے وہ پابندیاں دوسری جگہ ملحوظ نہیں رکھی جاتی تھیں لیکن اپنے گھر پر تنہائی میں یا خاص خاص دوستوں کے ساتھ سماع سن لیا کرتے تھے۔ اثنائے سماع میں میں نے دیکھا ہے کہ بعض وقت اون پر نہایت شدید حالت طاری

ہوجاتی تھی ۔ اوس وقت اون کی آنکھیں سُرخ ہوجاتی تھیں اور چہرہ چمکنے لگتا تھا ۔ داڑھی اور سر کے بال کھڑے ہو جاتے تھے ۔ اور سینہ سے سنسناہٹ جیسی خفیف آواز سنائی دیتی تھی ۔ اور کبھی کبھی اس قدر آنسو جاری ہوتا تھا کہ داڑھی بھیگ جاتی تھی لیکن اس حالت میں بھی اون کو جنبش نہیں ہوتی تھی اور دو زانو بیٹھے ہی رہ جاتے تھے ؎

بر کفے جام شریعت بر کفے سندان عشق — ہر ہوسناکے نداند جام و سنداں باختن

حضرت باقر نے اپنے حال کو بہت شدت سے چھپایا ۔ پیر کے علاوہ اگر اون کے عرفاں اور تقرب الٰہی سے کچھ واقفیت کسی کو ہو سکی تو صرف حضرت شاہ ظہور الحق قدس سرہٗ اور حضرت ملا محمدؒ عمر سرمست رحمۃ اللہ علیہ کو ۔ اونھوں نے کتمان حال میں اس قدر مبالغہ کیا تھا کہ بجز معدودے چند خاص خاص پیر بھائیوں کے کسی کو یہ بھی معلوم نہوا کہ اون کو سلسلۂ علیہ چشتیہ اور سلسلہ علیہ قادریہ میں خلافت بھی تھی ۔ تمام عمر اونھوں نے کسی کو مرید نہیں کیا ۔ اون سے جو احباب ملنے آتے اون کی صحبتوں میں اپنے پیر کا ذکر تو بہت زیادہ کرتے تھے لیکن فقر و درویشی ۔ زہد و قناعت ۔ قبض و بسط ۔ عشق و محبت فنا و بقا ۔ مکاشفہ و مشاہدہ وغیرہ ان چیزوں کا تو نام بھی کسی کے سامنے اون کی زبان پر نہیں آتا تھا ۔ اون کی اس ضبط کو دیکھ کر مجھے حضرت میر سادات حسینی علیہ الرحمہ کا عجیب و غریب مقولہ جو اونھوں نے نزہتہ الارواح میں لکھا ہے یاد آیا کرتا تھا اور اب بھی یاد آجاتا ہے

"سخن عشق دیگر است و عشق سخنِ دیگر ہر کہ دانست نگفت و آنکہ ندانست گفت"

کاملین کی اس کیفیت کو حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ نے کس خوبی سے ادا کیا ہے ؎

اے مرغ سحر عشق ز پروانہ بیاموز — کاں سوختہ را جاں شد و آواز نیامد

ایں مدعیاں در طلبش بیخبرانند — کانرا کہ خبر شد خبرش باز نیامد

خطیب بغدادیؒ نے تاریخ بغداد میں ایک حدیث روایت کی ہے من عشق فکتم وعف فمات فھو شھید۔ اس حدیث کو پیش نظر رکھئے اور حضرت باقر کے حالات کو اوس سے مقابلہ کیجئے اور دیکھئے کہ شاہ شہید المحبت چشتی کا خطاب جو عطائے خلافت کے وقت اون کے پیر نے دیا کس قدر صحیح اور کس قدر اون کے حسب حال تھا۔

حضرت باقر کی اولاد

حضرت باقر علیہ الرحمۃ کی پہلی شادی ۱۲۵۴ھ میں جب اون کی عمر سترہ سال کی تھی موضع غریبی چک (ضلع گیا) کے بلخی سادات کے خاندان میں ہوی۔ وہ بیوی نہایت نیک متقی پرہیزگار عابدہ زاہدہ تھیں مگر ان کی عمر نے وفا نہیں کیا اور ۱۱ شوال المکرم ۱۲۶۸ھ کو بیرگہہ میں وہ رحلت کر گئیں۔ حضرت باقر کی والدہ ماجدہ ان بہو کو چونکہ بیحد عزیز رکھتی تھیں اس لئے اپنے شوہر حضرت سید شاہ وارث علی قدس سرہ کے قبر کے شرقی جانب اور اوس کے متصل خود اپنی قبر کے لئے جگہ چھوڑ کر اون کو دفن کرایا۔ ان حرم سے حضرت باقر کو کوئی اولاد زندہ نہیں رہی۔ اون کے انتقال سے دو ڈھائی سال کے بعد حضرت باقر نے اون کی چھوٹی ہمشیر سے عقد کیا ان سے بہت اولاد ہوئی لیکن حضرت باقر کے انتقال کے وقت صرف دو لڑکیاں زندہ رہیں ان میں بڑی صاحبزادی بیوہ تہیں اور اون کی اولاد بھی سب فوت ہو چکی تھی۔ ان کے انتقال کو دس گیارہ سال ہوے۔ دوسری صاحبزادی کی شادی پٹنہ کے قریب موضع شہباز پور میں وہاں کے زمیندار سید عبد المجید صاحب مرحوم سے ہوی تھی۔ یہ صاحبزادی بقید حیات ہیں اور اون کے سب فرزند برسرکار ہیں۔ حضرت باقر کا تیسرا نکاح شیخ امیر اللہ صدیقی علیہ الرحمہ کی صبیہ سے ہوا۔ یہہ بزرگ بھڑاپچ کے رہنے والے تھے اور راجہ صاحب نان پارہ کے دربار میں ملازم اور اون کی تمام جائداد اور اون کی ریاست کے منیجر تھے۔ ۱۸۵۷ع کے غدر کے زمانہ میں اون کا نان پارہ میں انتقال ہوا۔ راجہ صاحب چونکہ اون کی بہت قدر کرتے تھے اور اون کو بہت عزیز

رکھتے تھے اور شاید کچھ معتقد بھی تھے اس لئے اون کی قبر کی تعمیر اہتمام سے کی اور اپنی جائداد میں سے کچھ زمیں اوس مزار کی خدمت کے لئے وقف کر دی۔ اون کی صاحبزادی پہلے ہی سے بیسر ہو چکی تھیں۔ اب یتیم ہونے کے بعد شیخ امیر اللہ صدیقی علیہ الرحمہ کے بعض عزیزوں نے اون کو آغوش پرورش میں لیا۔ چار پانچ سال کے بعد راجہ صاحب نان پارہ کا انتقال ہو گیا۔ اور زمانہ کی نامساعدت کے باعث شیخ صاحب مرحوم کے متوسلین کو نان پارہ چھوڑنا پڑا اور تلاش روزگار میں سفر کرتے ہوئے کسی طرح یہ لوگ آرہ چلے آئے۔ حضرت باقر نے شیخ صاحب علیہ الرحمہ کی صاحبزادی سے نکاح کیا وہ بقید حیات ہیں اور اب اون کی عمر تریاسی ۸۳ سال کی ہے۔

تیسری حرم سے حضرت باقر کو پانچ بیٹے اور دو بیٹیاں پیدا ہوئیں دو لڑکے ایک ایک سال کی عمر کے اندر ہی قضا کر گئے اور بڑی لڑکی نے چودہ سال کی عمر میں ۱۹۔ صفر ۱۳۰۸ھ کو قضا کیا۔ حضرت باقر کی رحلت کے بعد تین بیٹے اور ایک بیٹی باقی رہیں۔ سب میں بڑا یہ خاکسار ہے۔ روڑکی کالج سے سول انجینیرنگ کی امتحان میں شوال ۱۳۱۳ھ (مارچ ۱۸۹۶ء) میں کامیاب ہو کر ماہ ذی قعدہ ۱۳۱۳ھ (اپریل ۱۸۹۶ء) میں گورنمنٹ آف انڈیا کے سررشتہ ریلوے میں ملازم ہو کر نارتھ ویسٹرن ریلوے میں مامور ہوا اور پنجاب اور سندھ میں ایک سال کام کرنے کے بعد ماہ ذی الحجہ ۱۳۱۴ھ (مئی ۱۸۹۷ء) میں گورنمنٹ حیدرآباد کے ساتھ ایک معاہدہ کی بنا پر حیدرآباد آیا اور سرکار عالی کی ملازمت میں داخل ہوا۔ اکتیس ۳۱ سال سے کچھ زیادہ دنوں ملازمت کرنے کے بعد چیف انجینیری اور معتمدی اور نظامت تعمیرات کی خدمتوں کو انجام دیکر محرم ۱۳۴۷ھ (جولائی ۱۹۲۸ء) میں پنشن لیکر خدمت سے سبکدوش ہوا۔ خاکسار کی اب مستقل سکونت حیدرآباد میں ہے اور سب فرزند بھی

گورنمنٹ حیدرآباد میں مامور بکار ہیں۔

حضرت باقر کے دوسرے فرزند مجھ سے چھوٹے بھائی خان بہادر مولوی سید عبدالصمد صاحب ہیں۔ پٹنہ کالج سے بی۔ اے میں کامیاب ہونے کے بعد ۱۹۰۱ء میں مقابلہ کے امتحان میں کامیاب ہوکر ڈپٹی کلکٹر مقرر ہوئے۔ ڈھاکہ۔ ہوڑا۔ گیا اور بھاگل پور کے اضلاع میں سب ڈیویژنل افسری کا کام کرنے کے بعد ضلع مظفرپور کے مستقر پر سینیر ڈپٹی کلکٹر مامور تھے اور اب پانچ سال کے قریب ہوئے کہ پنشن لیکر پٹنہ میں سکونت اختیار کی ہے اور اون کے سب فرزند بھی پٹنہ ہی میں ہیں۔ حضرت باقر کے تیسرے فرزند ڈاکٹر سید عبدالکریم ہیں ان کا تاریخی نام سیّد آغا حیدر (۱۲۹۸ء) ہے لیکن عبدالکریم کے نام سے مشہور ہیں۔ اڈنبرا میں ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کرکے گورنمنٹ مڈیکل ڈپارٹمنٹ میں ۱۹۰۹ء میں مامور ہوئے اور آسام بھیجے گئے اوس کے بعد ڈھاکہ آئے پھر دس بارہ سال تک پٹنہ کے مڈیکل کالج میں اناٹومی کے پروفیسر رہے۔ اب آرہ میں خانگی طور پر مطب کرتے ہیں۔ حضرت باقر کی اولاد میں سب میں چھوٹی ایک لڑکی تھی جس کی شادی آرہ میں حافظ محمد سلیم صاحب سے ہوی تھی اوس نے دو لڑکے اور دو لڑکیاں چھوڑکر ۳۰ ربیع الثانی ۱۳۳۳ھ کو پٹنہ میں انتقال کیا۔

---

**حضرت باقر کی رحلت**

حضرت باقر کے متعلقین کی مستقل سکونت چونکہ آرہ میں تھی اس لئے ۱۸۸۹ء میں پنشن لینے کے بعد وہ بھی آرہ ہی میں سکونت پذیر ہوئے اون کے عزیز واقربا چونکہ بیڑھ اور گیا میں تھے اس لئے وہ کبھی کبھی وہاں تشریف لیجاتے تھے اور کچھ دنوں کے بعد آرہ واپس چلے آتے تھے۔ رحلت سے چار پانچ سال قبل سے اون کی صحت خراب ہونی شروع ہوی۔ کبھی کبھی بخار آجایا کرتا اکثر قبض رہتا اور کبھی کبھی شدید اسہال ہوجایا کرتا تھا۔

ان علالتوں کے باعث وہ جلد جلد کمزور ہوتے گئے۔ میں جب سے حیدرآباد آیا میرا معمول رہا کہ سال میں کم از کم ایک بار ضرور آرہ جاکر اون کی قدمبوسی سے مشرف ہوا کرتا تھا۔ رحلت سے چار سال قبل سے اون کا یہ معمول ہوگیا تھا کہ جب میں اون کی خدمت میں حاضر ہوتا اور جتنے روز حاضر رہتا وہ تقریباً روزانہ یہ فرمایا کرتے کہ ''میرا وقت بہت قریب آگیا ہے اور افسوس یہ ہے کہ میرے آخر وقت نہ تم میرے پاس موجود ہوگے اور نہ تمہارے دونوں بھائیوں میں سے کوئی'' اور یہ بھی فرمایا کرتے کہ ''میں چاہتا ہوں کہ اپنی والدہ کے قبر کے متصل (یعنی والدہ اور پہلی بیوی کے قبروں کے درمیان) دفن ہوں لیکن لوگ کہتے ہیں کہ جگہ نہیں ہے۔ دیکھئے شاید اللہ میری قبر کے لئے جگہ نکال دے''۔ محرم ۱۳۲۶ھ (فبروری ۱۹۰۸ء) میں جب میں آرہ گیا اور حضرت والد قدس سرہ کی قدمبوسی سے مشرف ہوا (یہ میری آخری قدمبوسی تھی اس لئے کہ اس کے چند ماہ بعد ہی اون کی رحلت واقع ہوی) تقریباً روزانہ یہ دونوں باتیں فرمایا کرتے۔ ایک روز کہتے کہتے فرمایا کہ ''سب ہی لوگ کہتے ہیں کہ دونوں قبروں کے درمیان میرے لئے قبر کی جگہ نہیں نکلسکتی لیکن کیا ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ مرنے کے بعد بھی میری ماں مجھے گود میں نہ لینگی''۔

میری اہلخانہ کی شدید اور طویل علالت کے باعث میری والدہ ماجدہ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ (مئی ۱۹۰۸ء) میں حیدرآباد تشریف لے آئی تھیں اور آرہ میں گھر پر حضرت باقر کی خدمت کے لئے صرف میری چھوٹی ہمشیر تھی۔ جمادی الثانی میں اون کی صحت کی حالت معمولی تھی اور علالت کے قسم سے کوئی غیر معمولی بات پیش نہیں آئی تھی کہ ۲۱۔ جمادی الثانی ۱۳۲۶ھ (۲۱۔ جولائی ۱۹۰۸ء) سہ شنبہ کے روز صبح کو وظائف وغیرہ سے فراغت کرکے اپنے ملازم مرزا تصور حسین کو حکم دیا کہ جلد بستر باندھ کر کرایہ کی سواری لے آئیں اور میری ہمشیر کو بلایا اور فرمایا ''مجھے گیا جانے کی یکایک بہت شدید اور فوری ضروریات پیش آگئی ہے اور گاڑی کا وقت قریب ہے اس لئے اسٹیشن جارہا ہوں۔ تم

اطمینان سے گھر میں رہو اور ہرگز پریشان نہ ہوجیو"۔ یہ فرما کر اوس کو اپنے قریب بٹھایا اور اوس کے سر پر ہاتھ رکھ کر بہت دیر تک دعائیں دیتے رہے۔ مرزا تصور حسین گاڑی لے آئے اور وہ لڑکی کو دعا دیتے ہوئے اسٹیشن روانہ ہو گئے۔

اوسی روز شام سے پہلے وہ گیا پہنچ گئے۔ اون کے حقیقی بھانجے مولوی سید شاہ محمد اکرمؒ علیہ الرحمہ کے فرزند مولوی سید محمد شاہ صاحب مرحوم کو اطلاع ہوئی وہ فوراً حاضر ہوکر قدمبوس ہوئے اور تمام ضروریات کا انتظام کر دیا۔ چہارشنبہ کے روز اون کا مزاج اچھا رہا۔ اعزہ و احباب کو اون کے آنے کی خبر ہوتی گئی تمام دن لوگ آتے رہے اور اون سے ملتے رہے۔ چہارشنبہ کا دن گزرنے کے بعد شب پنجشنبہ کو پچھلی رات کو اونھیں اسہال شروع ہوا دوپہر تک حالت بہت خراب ہوگئی مولوی محمد شاہ مرحوم نے اور دوسروں نے بھی ڈاکٹر کو بلانے کی بار بار اجازت طلب کی۔ لیکن وہ کسی طرح راضی نہیں ہوئے اور علاج سے قطعی انکار کیا۔ شام کے وقت مولوی محمد شاہ کو فرمایا "دیکھو محمد شاہ میرا جنازہ ضرور پیر بگھہ بھیجد بھیجوا اور میری والدہ کے قبر کے متصل مجھے دفن کیجیو"۔ ایک صاحب نے جو وہاں موجود تھے کہا کہ "حضور وہاں قبر کی جگہ نہیں ہے" اسپر برہم ہوکر فرمایا "جاکر دیکھو تو سہی خواہ مخواہ کہے جاتے ہو کہ جگہ نہیں ہے جگہ نہیں ہے"۔ پھر مولوی محمد شاہ صاحب کو نہایت تاکید سے فرمایا "خبردار ہرگز دوسری جگہ مجھے دفن ہونے دیجیو" اونھوں نے کہا "بسر و چشم" اور سب لوگ خاموش ہو گئے۔

حضرت باقر نے ظہر کی نماز تو کسی طرح بیٹھ کر پڑھی لیکن اوس کے بعد طاقت بالکل زائل ہو گئی عصر۔ مغرب اور عشا کے وقت حاضرین نے اون کو وضو کرایا اور یہ تینوں نمازیں اونھوں نے لیٹے لیٹے پڑھیں۔ گیارہ بجے شب تک طاقت بالکل زائل ہوگئی اور ہاتھ پاؤں میں جنبش کی بھی قدرت باقی نہیں رہی اور گویائی کی طاقت بھی بہت ہی کم رہ گئی۔ اوس وقت اونھوں نے

مولوی محمد شاہ صاحب مرحوم کو کہا "فرزندتم ذی علم اور سمجھ دار ہو۔ کسی کا کہنا نہ سنو۔ مجھے اس بستر سے اوٹھا کر تخت پر لٹا دو اور مسنون طریقہ پر اچھی طرح غسل دیدو تاکہ میں اپنے رب کے سامنے ہرطرح طاہر ہوکر جاؤں" لوگ نہایت حیران ہوئے لیکن محمد شاہ صاحب نے حکم کی تعمیل کی۔ گرم پانی موجود تھا اون کو نہایت اچھی طرح نہلایا اور دھویا ہوا ایک کرتا اور ایک پاجامہ جو اون کے ہمراہ آرہ سے گیا تھا اونھیں پہنایا گیا اور ایک پلنگ پر وہ قبلہ رو لٹادئے گئے اور اب اسہال بالکل بند ہوگیا۔ محمد شاہ مرحوم اور دو تین اعزہ تو موجود رہے باقی سب عزیزوں اور دوستوں کو حضرت باقر نے رخصت کردیا اور فرمادیا کہ "اب آدھی رات ہوچکی آپ لوگ کل آئیگا"۔ نیم شب ہونے کے بعد اونھوں نے لیٹے لیٹے اشارہ سے تہجد کی پوری بارہ رکعتیں نماز ادا کیں اور متوجہ الی القلب ہوکر ساکت ہوگئے۔ دو بجے کے قریب اون کے قلب سے ذکر جاری ہوگیا تھوڑی دیر کے بعد پھر خاموش ہوگئے۔ اسی حالت میں دو اور تین بجنے کے درمیان یکایک وہ متبسم ہوئے اور جان بحق تسلیم ہوئے وکان ذلك فی لیلة الجمعة اربع وعشرین من شهر جمادی الاخری ۱۳۲۶ھ (۲۴ جولائی ۱۹۰۸ء)

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ ۝

| | |
|---|---|
| شب رحلت ہم از بستر روم بر قصر حور العیں | اگر در وقت جاں دادن تو باشی شمع بالینم |
| بچہ نازر فتہ باشد زجہاں نیاز مندے | کہ بوقت جاں سپردن بسرش رسیدہ باشی |

مولوی محمد شاہ مرحوم نے تجہیز و تکفین کا انتظام کیا اور غسل میں خود شریک رہے۔ حضرت باقر کا جسم غسل کے وقت بھی نہایت نرم تھا۔ جمعہ کا دن تھا۔ جنازہ گیا کی جامع مسجد پہنچایا گیا اور نماز جمعہ کے بعد جنازہ کی نماز بہت بڑی جماعت کے ساتھ ادا کی گئی۔ ابھی تک شہر میں اور اطراف کے مواضعات میں اون کی رحلت کی خبر پوری طرح شائع نہیں ہوی تھی۔ جمعہ کی نماز

کے بعد سرعت سے یہ خبر پھیلی اور خاص شہر کے اور اطراف کے مواضعات (مثلاً آبگلہ وغیرہ) کے لوگوں کا اژدحام شروع ہوا۔ نماز جمعہ کے بعد جنازہ کو پیربگہہ روانہ کرنے کا انتظام کیا گیا تھا لیکن اوسکو رُوکنا پڑا۔ ساڑھے تین بجے تقریباً چار ہزار آدمیوں کی جماعت سے اون کے جنازہ کی نماز مکرر ادا کی گئی۔ اوس کے بعد جنازہ پیربگہہ روانہ کیا گیا۔ عصر اور مغرب کے درمیان وہاں پہنچا۔ پیربگہہ کے قرب وجوار کے مواضعات میں اطلاع ہو چکی تھی اور دو ڈھائی ہزار کا مجمع موجود تھا۔ قبل مغرب تیسری بار جنازہ کی نماز ادا کی گئی۔ مولوی محمد شاہ صاحب مرحوم نے قبر کے متعلق حضرت باقر کا حکم پیربگہہ کے اعزہ کے پاس بھیجدیا تھا پہلے تو سب کو حیرت ہوی آخر جب جاکر دیکھا تو نظر آیا کہ اون کی والدہ اور بیوی کی قبروں کے درمیان ایک قبر کے لئے کافی جگہ موجود ہے چنانچہ وہاں قبر کھودی گئی اور تیسری بار نماز جنازہ پڑھے جانے کے بعد مغرب کی نماز پڑھ کر لوگوں نے اوس سلطان اقلیم سخنوری کو جس کا مثل فارسی زبان کا شاعر ہندوستان نے کم پیدا کیا ہے اور اوس شہید محبت الٰہی کو جو معشوق حقیقی کی عشق میں جلا اور خاکستر ہوا اور کبھی اُف تک نہیں کیا سپرد خاک کردیا۔ باطن میں کشتۂ محبت الٰہی تھے اور ظاہر میں مبطون ہوکر اونھوں نے رحلت کی اس لئے ظاہر اور باطن دونوں میں شہادت کے درجۂ عظمیٰ سے فائز ہوے۔ رحلت بھی شب جمعہ کو ہوی اور تین تین بار نماز جنازہ ادا کی گئی

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ـــــ وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ قُتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا ؕ بَلْ اَحْيَآءٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ ـ حق سبحانہ وتعالیٰ نے اون کو اعلیٰ علیین میں جگہ دی اور اوس کی رحمت کی بارش اون کی قبر پر مسلسل قیامت تک ہوتی رہیگی اور طالب کے لئے اون کا فیضان برابر جاری رہیگا ؎

برسر تربت ما چوں گزری ہمت خواہ  که زیارتگہ رنداں جہاں خواہد بود

وہ خود بھی فرما گئے ہیں اور بالکل صحیح کہہ گئے ہیں ؎

ببوس تربت پاکاں زصدق وہمت خواہ     کہ زیر خاک برفتند وفیضہا باقیست

حضرت باقر کی رحلت کے وقت اون کے چھوٹے فرزند ڈاکٹر سید عبد الکریم اڈنبرا میں زیر تعلیم تھے۔ اون کے دوسرے فرزند مولوی سید عبد الصمد ہوڑا میں ڈپٹی کلکٹر تھے اور چند روز بیشتر گورنمنٹ بنگال نے گیا پر اون کے تبادلہ کا حکم جاری کر دیا تھا۔ رحلت کے روز حضرت باقر کو اس تبادلہ کی خبر کی گئی وہ خوش ہوئے اور عبد الصمد کو دعائیں دیں لیکن وہ رحلت سے آٹھ دس روز کے بعد متبدل ہو کر گیا آسکے۔ میں اوس زمانہ میں ضلع گلبرگہ شریف میں دورہ پر تھا اور اس حادثہ کی اطلاع مجھے ٹانڈور میں ہوی۔ میری والدہ میرے یہاں حیدرآباد میں تشریف رکھتی تھیں۔ حضرت باقر فرمایا کرتے تھے کہ "میرے آخر وقت میں تم میں سے کوئی میرے پاس نہیں ہوگا" وہی ہوا۔

حضرت باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جنازہ کے متعلق میں نے ایک عجیب واقعہ مولوی سید محمدؒ شاہ مرحوم سے اور جناب بھائی سید محمد عیسیٰ[۱۹] صاحب مدظلہم سے اور بھی دو تین دوسرے ثقہ آدمیوں سے سنا کہ جب گھر سے جنازہ جامع مسجد لیجانے کے لئے باہر نکالا گیا یکایک نہایت لحیم شحیم قدآور تنومند اور نہایت صبیح اللون چار شخص کابلیوں کے شکل وشمائل کے اور نہایت سفید کابلی لباس میں آئے اور جنازہ کو اوٹھالیا۔ جامع مسجد تک تمام راستہ وہی چار شخص لے گئے اور کسی کو اوٹھانے نہیں دیا۔ جنازہ کی مشایعت میں جو لوگ ہمراہ تھے

---

[۱۹] مولوی سید محمد عیسیٰ صاحب موضع شاہو بگہ ضلع گیا کے رہنے والے ہیں راقم سے اون کی عزیزداری ہے۔ اور رشتہ میں وہ راقم کے بھائی ہیں۔ حضرت باقر علیہ الرحمہ کے ہمراہ مدتوں وہ آرہ میں رہے اور اون کی رحلت کے وقت وہ گیا میں موجود تھے۔ اون کی عمر اب تقریباً نوے سال کی ہے اور قویٰ کی معذوری کے وجہ سے اب گھر ہی پر رہتے ہیں۔

اونھیں اطراف سے صرف پلنگ کی پٹیوں کو ہاتھ لگانے پر قناعت کرنی پڑی۔ جامع مسجد پہنچکر جنازہ کے پلنگ کے چاروں جانب وہ لوگ کھڑے ہوگئے۔ کسی کو اوس کی جانب پیٹھ کرکے کھڑا ہونے نہیں دیتے تھے اور اگر جنازہ کے قریب کوئی شخص دوسرے سے باتیں شروع کرتا تو وہ بڑی بڑی آنکھیں دکھاکر اشارہ سے منع کرتے لوگ ڈر جاتے اور خاموش ہوجاتے۔ یہ لوگ اوس وقت تک اسی طرح موجود رہے جب تک جنازہ کی دوبارہ نماز پڑھی گئی اور دونوں بار خود بھی ان لوگوں نے نماز پڑھی۔ جنازہ جس وقت پیربگہہ روانہ کیا گیا اوس وقت یہ لوگ چلے گئے۔ اس کے قبل نہ کسی نے ان لوگوں کو گیا میں دیکھا تھا اور نہ اس کے بعد وہ کہیں نظر آئے اور کچھ معلوم نہیں ہوسکا کہ وہ کون تھے کہاں سے آئے تھے اور کہاں گئے۔ اون کی ہیبت اس قدر تھی کہ اون سے کوئی شخص کچھ دریافت نہ کرسکا۔

---

شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد

حضرت باقر علیہ الرحمہ کے سوانح حیات کو ختم کرتا ہوں اور اب اون کی شاعری کے متعلق کچھ عرض کروں گا۔ لیکن اوس سے قبل میں اپنے ایک نہایت محترم عزیز کی سوانح حیات کو نہایت اختصار سے بیان کردینا چاہتا ہوں۔ اس لئے کہ وہ حضرت باقر کے شاگرد رشید ہیں اور اون کا ذکر حضرت باقر کی شاعری کے ضمن میں جابجا آئیگا۔ اون سے مجھے بعض بہت مفید باتیں معلوم ہوئیں اور دیوان کے متعلق بھی مجھے اون سے مدد ملی ہے۔ یہ صاحب **مولوی سیّد شاہ عبدالعزیز المتخلص بہ آزاد** (بن مولانا سید احمد کبیر بن مولانا شاہ ظہور حسن بن حضرت شاہ برکت حسین بن حضرت شاہ بندہ علی بن حضرت شاہ محب اللہ قدس اللہ اسرارہم) ہیں۔ حضرت شاہ بندہ علی قدس سرہٗ حضرت باقر کے حقیقی بڑے چچا تھے۔ اس لئے شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد حضرت باقر کے پرپوتے ہیں۔ ان کی ولادت پیربگہہ میں سہ شنبہ کے روز ۱۹ ذی الحجہ ۱۲۸۹ھ (۱۸ فروری ۱۸۷۳ء) کو ہوئی

فارسی کی تعلیم اونہوں نے اپنے والد اور دادا بزرگوار سے پائی اوس کے بعد اونہوں نے عربی صرف و نحو کی کتابیں اپنے پھوپی زاد بھائی مولوی حکیم سید عبدالرزاق پیر بگھوی مرحوم سے اور شرح جامی اور منطق کی کتابیں اور تفسیر اور فقہ اور حدیث کی کتابیں اپنے چچیرے ماموں مولانا سید محمد اسحٰق بڈوری مرحوم سے پڑھیں۔ سنہ ۱۳۰۱ھ (۱۸۸۴ء) میں اونہوں نے انگریزی کی تعلیم شروع کی اور چھ سال تک اوس کو جاری رکھا۔ سنہ ۱۸۹۰ء میں خانگی دشواریوں اور جھگڑوں کے باعث اون کو یہ سلسلہ منقطع کرنا پڑا۔ سنہ ۱۸۹۳ء سے سنہ ۱۸۹۸ء تک اونہوں نے مختلف سر رشتوں میں نوکریاں کیں اور سنہ ۱۸۹۹ء میں گیا کہ ڈسٹرکٹ بورڈ کے دفتر میں ملازم ہوے۔ ترقی کر کے وہ اس دفتر کے ہیڈ کلارک کی خدمت پر پہنچے اور دو سو دس روپیہ کی تنخواہ تک پہنچکر سنہ ۱۹۳۳ء میں خدمت سے سبکدوش ہوے اور اب زیادہ تر گیا کے محلہ کریم گنج میں سکونت رکھتے ہیں۔

مولانا شاہ عبدالعزیز آزاد فارسی ادب میں نہایت بالغ استعداد رکھتے ہیں اور فارسی اور اردو شعراء کے دواوین پر اون کی نظر بہت وسیع ہے۔ شعر گوئی سے اون کو فطری لگاؤ ہے سنہ ۱۸۹۰ء میں اونہوں نے ابتداءً اردو میں غزلیں کہنی شروع کیں اور تین سال تک بطور خود کہتے رہے سنہ ۱۸۹۳ء میں مولانا سید فصیح احمد صاحب حشر بیتھوی کی جانب رجوع کیا اور اردو غزلیں اون کی خدمت میں پیش کرنی شروع کیں۔ یہ بزرگ مرزا محشر ریختی گو دہلوی کے شاگرد رشید تھے اور مرزا محشر حضرت غالب کے شاگردوں میں تھے سنہ ۱۸۹۸ء میں گیا میں ایک مشاعرہ میں شمس العلما نواب سید امداد امام خان بہادر المتخلص بہ اثر مرحوم و مغفور شریک ہوے اور شاہ آزاد کی غزل سنکر بہت خوش ہوے اور فارسی کے ساتھ اون کی فطری مناسبت کا احساس کر کے اونہیں فارسی کہنے کا مشورہ دیا۔ اوس وقت سے شاہ آزاد نے فارسی غزل کہنی شروع کی اور حضرت باقر قدس سرہٗ جب تک بقید حیات رہے اپنا کلام اصلاح کے لئے اون کی خدمت میں آرہ بھیجتے رہے۔ شاہ آزاد نہایت نازک خیال اور پختہ مغز

شاعر ہیں لیکن شاعری میں زیادہ وقت صرف نہیں کرتے۔ حضرت مولانا سید فضل رحمٰن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ سے طریقہ عالیہ نقشبندیہ میں مرید ہیں

خاندانی نسب نامہ کے متعلق شاہ عبد العزیز آزاد صاحب سے مجھے چند نہایت مفید باتیں معلوم ہوئیں۔ چند سال ہوئے وہ حج کے لئے مکہ معظمہ گئے تھے وہاں حضرت مخدوم جلال الدین محمد کبیر الاولیا رضی اللہ عنہ کی اولاد میں ایک نہایت متبحر عالم اور متقی بزرگ مولانا محمد سعید صاحب سے ملے اور اپنے شجرہ نسب کا مولانا کے شجرہ نسب سے مقابلہ کیا جس سے اس امر کی مزید تصدیق ہوئی کہ حضرت مخدوم رضی اللہ عنہ کے مورث اعلیٰ حضرت قاضی شہاب الدین عبد الرحمٰن ثانی سلطان محمود غزنوی کے ہمراہ ہندوستان تشریف لائے تھے۔

---

# حضرت باقر کی شاعری

## حضرت باقر کی فارسی تعلیم اور اون کی شاعری کی ابتدا

حضرت باقر قدس سرہ کی بسم اللہ خوانی کی رسم کے بعد اونہیں کلام اللہ شریف شروع کرایا گیا۔ جب اس کو وہ ختم کر چکے فارسی پڑھانے کے لئے ایک استاد کے حوالہ کئے گئے اوس وقت کے رواج کے مطابق اونہیں کریما۔ ماقیماں۔ آمد نامہ۔ خالق باری پڑھا کر گلستاں کا آٹھواں باب پڑھایا گیا۔ خلاق عالم جلّت قدرتہٗ نے بد و فطرت سے ان کو نہایت ذہین اور قوی الحافظہ پیدا کیا تھا اور فارسی زبان کے ساتھ مناسبت تامہ مرحمت فرمادی تھی اس لئے صرف گلستاں کا آٹھواں باب پڑھتے ہی اون کے بزرگوں نے احساس کیا کہ اونہیں فارسی میں اس قدر مہارت ہو چکی ہے کہ عربی صرف و نحو کی ابتدائی درسی کتابیں (میزان، منشعب، پنج گنج، صرف میر، نحو میر وغیرہ) جو فارسی زبان میں ہیں پڑھ سکتے اور سمجھ سکتے ہیں۔ چونکہ خطہ بہار کے شرفا کے خاندانوں میں بچوں کی تعلیم میں زیادہ تر توجہ عربی کی جانب کی جاتی تھی اور فارسی ایک محض ضمنی چیز خیال کیجاتی تھی اس لئے حضرت باقر کا فارسی کا درس ملتوی کرادیا گیا اور عربی کی تعلیم شروع کرائی گئی۔ تیرہ چودہ سال کی عمر تک وہ عربی نصاب کی کتابیں پڑھتے رہے اور فنون سپہ گری سیکھتے رہے لیکن فارسی زبان اور فارسی شاعری کا جوہر اون کی خمیر میں تھا اس لئے وہ اس کی جانب سے غافل نہیں رہے بلکہ فرصت کے وقت بطور خود صرف لغت کی دو تین کتابوں کی مدد سے اونہوں نے فارسی درسی کتابوں (بوستاں یوسف زلیخا۔ سکندر نامہ۔ قصاید عرفی۔ اخلاق محسنی۔ انوار سہیلی۔ مینا بازار۔ سہ نثر ظہوری وغیرہ)

اور انشا کی چند کتابوں کا مطالعہ نہایت غور و فکر اور سمجھ کے ساتھ کر لیا۔ فارسی تعلیم کے متعلق جب کبھی کسی نے اون سے دریافت کیا تو ہمیشہ یہی فرمایا "ہم نے استاد سے صرف گلستاں کا آٹھواں باب پڑھا اسکے بعد فارسی زبان میں جو کچھ حاصل کیا وہ صرف کتابوں کا مطالعہ کر کے حاصل کیا اور کسی استاد سے کبھی کوئی امداد نہیں لی" تیرہ چودہ سال کی عمر میں عربی صرف و نحو کی کتابیں ختم کیں اور منطق اور فقہ کی ابتدا کی چند کتابیں پڑھی تھیں اور بہت اچھی استعداد پیدا کر لی تھی بعض وجوہ سے اوس وقت عربی کی تعلیم ملتوی ہو گئی اور انہیں فارسی کی جانب پوری توجہ کرنے کا موقع ملا۔ اوس زمانہ میں فارسی کا عام رواج تھا۔ یہاں تک کہ سرکاری دفاتر کی زبان بھی فارسی ہی تھی خطۂ بہار میں جس طرح علم کی جانب لوگوں کو رغبت تھی فارسی کی زباندانی اور شاعری کی جانب بھی شرفا کو عموماً دلچسپی تھی۔ کتابیں ابھی تک بہت کم طبع ہوئی تھیں لیکن شرفا کے خاندانوں میں علمی کتابوں کے علاوہ فارسی نظم و نثر کی قلمی کتابوں کے ذخائر بھی جابجا موجود تھے حضرت باقر کے گھر میں بھی بزرگوں کے وقت سے ایک بڑا عالمانہ کتابخانہ محفوظ چلا آرہا تھا جسمیں آئے دن اضافہ ہوتا رہتا تھا۔ اون کے والد حضرت شاہ وارث علی قدس سرہ جب لکھنؤ سے پیر بگہہ واپس آئے تو اپنے ہمراہ مختلف علوم کی اور فارسی نظم و نثر کی بہت سی کتابیں ہمراہ لائے تھے۔ چونکہ فارسی نظم و نثر کا بہت بڑا سرمایہ گھر ہی میں موجود تھا اس لئے کتابوں کو باہر سے تلاش اور فراہم کرنے کی اونہیں بہت کم ضرورت پیش آئی۔ اونھوں نے پہلے فارسی لغت کی متعدد کتابوں کو دو دو تین تین بار غور سے پڑھا اور ختم کیا۔ اوس کے ساتھ فارسی کی صرف و نحو اور فارسی اور عربی کے عروض و قوافی اور صنائع اور بدائع کی بہت سی کتابیں بغور پڑھیں اور ان فنون پر پوری طرح حاوی ہوے۔ اس کے بعد اونھوں نے شعرا کی مثنویات قصاید اور دواوین کی جانب توجہ کی اور صدہا کتابوں کا مطالعہ کیا۔ ایک مجلس میں جسمیں میں موجود تھا اثنائے گفتگو میں

اونھوں نے ایک صاحب کے دریافت پر فرمایا کہ ”ایرانی نژاد شعرا میں جن کا کلام ہندوستان آچکا ہے اور ہندی نژاد فارسی گو شعرا میں شاید ہی کوئی ایسا شاعر ہوگا جس کا دیوان میری نظر سے نہ گزرا ہو“ ان کتابوں کو مطالعہ کرتے وقت وہ فارسی الفاظ کی ترکیبوں اور اون کے طرز استعمال کو اور اس زبان کے محاورات اور شعرا کے اسالیب بیاں کو نہایت غور و خوص سے دیکھا کرتے تھے اور جس شاعر کا دیوان وہ مطالعہ کرتے اوسمیں خاص طور پر غور سے یہ دیکھتے کہ اوس کی زبان۔ اوس کے اسالیب بیان۔ الفاظ کی نشست۔ محاورات کے استعمال اور شاعرانہ خیالات اور ان خیالات کے ادا کرنے میں وہ کون کون سی خاص باتیں ہیں جو اوس شاعر کو دوسرے شعرا سے ممتاز کرتی ہیں۔ ظاہر ہے حضرت باقر جیسے فارسی زبان اور فارسی شاعری کے ساتھ نہایت قوی فطری مناسبت رکھنے والے ذہین اور قوی الحافظہ شخص نے جب اس قدر غور اور خوص کے ساتھ اتنی کثیر تعداد میں متقدمین متوسطین اور متاخرین شعرا کے مثنویات قصاید اور دواوین کا مطالعہ کیا ہو تو اوس کی فارسی دانی اور فارسی شاعری کے متعلق وسعت معلومات کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ ہزار ہا اشعار اون کو یاد تھے اور جب موقع پیش آتا بلا خوض و تامل کسی خاص مضمون کے بہت سے اشعار پڑھ دیتے تھے۔ اہل ذوق حضرات کی صحبت میں اثنائے گفتگو میں اعجاز خسروی کی صفحہ کی صفحہ عبارت اپنی یاد سے پڑھ کر سنا دیتے تھے

اون کا خاندانی کتابخانہ جس کا ذکر کیا گیا باقی نہیں رہا۔ پیر بگہ کے مکان میں ایک بار آگ لگ گئی اور سارا مکان اور مکمل اثاثہ اور سارا کتابخانہ جلکر خاکستر ہو گیا۔ چونکہ اونہیں کتابوں کے مطالعہ کا شوق رہا اس لئے جوں جوں اونہیں کتابیں ملتی گئیں وہ خریدتے گئے اور از سر نو ایک کتابخانہ جمع کر لیا تھا۔

## حضرت باقر کی شاعری کی شہرت۔ اون کا دیوان اور اون کو ملک الشعرا کا خطاب

فطری رجحان کے باعث حضرت باقر بہت کم عمری ہی میں شعر موزوں کرنے لگے تھے۔ اس کا ملکہ جلد جلد زیادہ راسخ ہوتا گیا۔ سترہ اٹھارہ سال کی عمر میں فارسی زبان اور اوس کے لغات و محاورات سے وہ اچھی طرح ماہر ہو چکے تھے اور تعداد کثیر میں شعرا کے دواوین کا بالاستیعاب مطالعہ کر چکے تھے۔ صنایع و بدایع اور عروض و قوافی کے فنون پر خوب حاوی ہو گئے تھے اس لئے اوس کم عمری ہی میں وہ جو کچھ کہتے تھے زبان اور اصول شاعری کی حیثیت سے نہایت صحیح کہتے تھے اور شاعرانہ اعتبار سے بھی اون کا کلام بلند پایہ ہوا کرتا تھا۔ اون کی شعر گوئی کی شہرت بہت جلد اطراف و جوانب میں پھیل گئی اور قطعات تاریخ اور دعوتوں کے منظوم رقعوں کی اون کے پاس فرمایشیں آنے لگیں۔ اون کی مشق جلد جلد بڑھتی ہی گئی یہاں تک کہ پچیس چھبیس سال کی عمر میں وہ تمام صوبہ بہار میں فارسی کے نہایت ممتاز شاعر تسلیم کر لئے گئے۔ ۱۲۷۵ھ میں مرید ہو کر اونھوں نے اپنے پیر کی منقبت میں اکیسو چھ شعروں کا قصیدہ کہا (دیوان باقر صفحہ ۲ ۔ ۸) جسکو دیکھ کر اہل نظر قصیدہ گوئی میں اون کے کمال شاعری کا اندازہ کر سکتے ہیں۔

مولوی خواجہ سید محمد فخر الدین حسین المتخلص بہ سخن دہلوی مرحوم حضرت غالب کے رشتہ میں نواسے اور اردو اور فارسی شاعری میں اون کے شاگرد تھے عذر سے کچھ پہلے دہلی سے لکھنؤ چلے آئے تھے اور عذر کے فرو ہونے کے بعد وہ لکھنؤ سے آرہ آکر اپنے عزیزوں کے پاس جو پندرہ بیس سال پیشتر سے وہاں مقیم تھے ٹھہرے اور وکالت شروع کی۔ حضرت باقر سے بہت جلد دوستی ہو گئی اور اون کے ہمراہ وہ بھی حضرت شاہ قیام اصدق چشتی رحمۃ اللہ علیہ سے مرید ہو گئے۔ فسانۂ عجائب کے طرز پر اونھوں نے ایک کتاب موسوم بہ سروش سخن لکھی اور

۱۲۷۶ھ میں مطبع نولکشور میں طبع کرائی۔ حضرت باقر نے ایک قطعہ تاریخ لکھکر دیا جو اوس کتاب کے ساتھ طبع ہوا (دیوان باقر صفحہ ۲۷۶ ۔ ۲۷۷)۔ اس کتاب کے "خاتمہ" میں حضرت سخن نے اپنے چند خاص خاص دوستوں کا کچھ مختصر حال بھی تحریر کیا۔ حضرت باقر کے متعلق اونہوں نے لکھا:۔

"جناب مستغنی الالقاب مخدومی سید باقر علی صاحب جن کو ہمارے حضرت ہادی پیرو مرشد مدظلال جلالہ کے حضور سے ملک الشعرا کا خطاب ہے واقعی ایک ایک شعر اون کا فرد ہے کلام میں انتہائی شوخی اور درد ہے دیوان منتخب ہے لاجواب ہے فضل خدا سے ہمت مردانہ رکھتے ہیں وہ کمترین سے محبت برادرانہ رکھتے ہیں کمال عنایت فرماتے ہیں.........."

اس عبارت سے دو باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک یہ کہ ۱۲۷۶ھ سے پہلے اپنے شباب اور جوانی کے کلام کو مرتب کر کے حضرت باقر نے ایک دیوان مدون کر لیا تھا۔ دوسرے یہ کہ اس سال میں یا اس کے پہلے ہی حضرت سیدنا شاہ قیام اصدق چشتی قدس سرہ جیسے مبصر اور سخن شناس بزرگ نے جن کا شعر فہمی میں اوس وقت دور دور تک کوئی شخص مثل نہیں تھا اونہیں ملک الشعرا کا خطاب دیا۔ اور کیا عجب ہے کہ اوسی دیوان کو ملاحظہ فرما کر اونھوں نے حضرت باقر کو یہ خطاب دیا ہو۔

## مرزا غالب علیہ الرحمہ سے حضرت باقر کا شاعری میں تلمذ

حضرت باقر علیہ الرحمہ نے جسطرح فارسی ادب اور فارسی زبان کے حاصل کرنے میں کسی کی شاگردی نہیں کی اوسی طرح اٹھائیس سال کی عمر تک شاعری میں بھی اونھوں نے کسی سے

تلمذ اختیار نہیں کیا۔ اپنے استاذہ سے وہ بہت محبت رکھتے تھے اور جن کی جن کی اونھوں نے شاگردی کی (مثلاً میر کریم اللہ صاحب۔ مولانا مہدی حسن صاحب۔ منشی واصل حسین صاحب وغیرہم) اون کا ذکر خیر وہ تمام عمر کرتے رہے لیکن شاعری میں (حضرت غالب کے سوا) کبھی کسی استاد کا ذکر نہیں کیا اور نہ اون کے دوستوں اور ہمعمر بزرگوں میں سے کسی سے میں نے اون کے کسی استاد کا نام سنا۔ واقعہ یہ ہے کہ خطۂ بہار میں گو اوس وقت بڑے بڑے کہنہ مشق فارسی گو شعرا موجود تھے لیکن خود وہ سب لوگ باوجود حضرت باقر کی کم عمری کے اون کی فارسی دانی اور فارسی گوئی کے گرویدہ تھے۔ اس لئے اون کو کوئی ایسا بلند پایہ فارسی گو شاعر ملا ہی نہیں جس سے وہ تلمذ اختیار کر سکتے لیکن جس علم و فن کو اونھوں نے حاصل کیا تھا اوس میں کسی قسم کی خامی کا باقی رہنا وہ فطرتاً گوارا نہیں کر سکتے تھے اس لئے اہل کمال کے وہ ہمیشہ جویا رہے اور جس فن کا کامل استاد انہیں جب ملا۔ اوس سے استفادہ کرنے میں اونھوں نے تامل نہیں کیا چنانچہ جب اون کی عمر پچاس سال کی ہو چکی تھی امراو خانصاحب مرحوم و مغفور سے اون کی ملاقات ہوئی اور اون سے بندوق بازی کے فن کی تکمیل کی۔

تقریباً اٹھائیس سال کی عمر تک حضرت باقر نے شاعری میں کسی سے تلمذ اختیار نہیں کیا۔ اون میں جو جو خامیاں ہوں گی اون کا احساس اونہیں فطرتاً ضرور ہوتا ہوگا اور اوسی فطرت کے تقاضا سے اون کا دل کسی ایسے باکمال شاعر سے ملنے کا متمنی رہتا ہوگا جس کے سامنے وہ زانوئے شاگردی تہ کر سکتے اور اون خامیوں کو دور کر سکتے۔ مجھے اون سے دریافت کرنے کا موقع نہیں ملا کہ حضرت غالب سے تلمذ اختیار کرنے کے اسباب کیا ہوے اور تلمذ کی ابتدا کب ہوئی۔ اس دیوان کو جب میں ترتیب دے رہا تھا دو تین صاحبوں سے جن سے صحیح کیفیت کے معلوم ہونے کی امید ہو سکتی تھی (مثلاً حضرت شاہ ظہور الحق صاحب قدس سرہٗ) دریافت کیا لیکن کسی سے

صحیح کیفیت معلوم نہیں ہو سکی۔ یہ امر تو یقینی ہے کہ ۱۲۷۰ھ تک اونھوں نے حضرت غالب کی جانب رجوع نہیں کیا تھا ورنہ مولوی خواجہ فخرالدین حسین صاحب سخن دہلوی مرحوم سروش سخن کے "خاتمہ" میں حضرت باقر کے حالات میں اس کا ذکر بھی ضرور کرتے۔ خواجہ صاحب سے حضرت باقر کی ملاقات ۱۲۷۱ھ (۱۸۵۴ء) میں شروع ہوی اوس وقت تک حضرت غالب کی تصنیفیں شائع نہیں ہوی تھیں۔ لیکن خواجہ صاحب اون کے عزیز اور شاگرد تھے اس لئے استاد کی تصانیف کے نقلیں اون کے پاس تھیں اور جب آرہ آئے اپنے ہمراہ لائے تھے۔ ۱۲۷۱ھ یا ۱۲۷۵ھ میں حضرت باقر کو خواجہ صاحب حضرت غالب کی مہر نیمروز اور دستنبو ملی اور نظر سے گزری۔ اوسی زمانہ میں اونھوں نے خواجہ صاحب کے پاس غالب کے اردو اور فارسی کلام کا ایک مجموعہ بھی دیکھا (کلیات نظم غالب فارسی ابھی شائع نہیں ہوی تھی) اور ۱۲۷۶ھ میں قاطع برہان شائع ہوی اور اون کے مطالعہ میں آئی۔ حضرت باقر چونکہ خود صاحب نظر اور صاحب بصیرت اور فارسی زبان کے ماہر اور بلند پایہ شاعر تھے ان کتابوں اور نظموں کے مجموعہ کے مطالعہ سے حضرت غالب کی فارسی دانی اور شاعری کی عظمت اون کے دل میں پیدا ہو گئی اور اونھوں نے سمجھ لیا کہ اون کی استادی کے لئے اگر کوئی شخص اہل ہے تو وہ مرزا اسداللہ خاں غالب ہی ہیں۔ اون سے خط و کتابت شروع کی اور اجازت ملنے کے بعد اپنی غزلیں اون کی خدمت میں اصلاح کے لئے بھیجنی شروع کیں۔ یہ واقعہ بظن غالب ۱۲۷۶ھ کا ہے اس کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ حضرت باقر کی ایک بیاض جو دستبرد زمانہ سے محفوظ رہی میرے پاس ہے اوس کے اول صفحہ پر اونھوں نے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور نحمدہ و نصلی لکھ کر پنج آہنگ کے دیباچہ کے ابتدا کی چند سطر عبارت نقل کی ہے۔ اوس کے نیچے تھوڑی جگہ چھوڑ کر بطور یادداشت کے لکھا ہے:۔

"در بلدہ دہلی بمحلہ بلی ماران قریب چاندنی چوک رسیدہ بحضرت نجم الدولہ دبیر الملک

نواب اسد اللہ خاں نظام جنگ غالب تخلص عرف مرزا نوشتہ ڈاک روانہ نمودہ شد"

حضرت غالب کے پورے خطابات اور اون کی سکونت کا پورا پتہ لکھا گیا ہے اس لئے یقیناً یہ پہلی ڈاک تھی جو حضرت باقر نے اون کی خدمت میں روانہ کی اور چونکہ یہ بیاض اونہوں نے ۱۲۶۷ھ میں مجلد کرائی تھی اور یہ عبارت اوس کے اول ہی صفحہ پہ ہے اس لئے حضرت غالب سے اون کی مراسلت کی ابتدا بھی یقیناً اوسی سال میں ہوی۔

حضرت مرزا غالب کو بھی شاید اوس وقت تک فارسی زبان کا ایسا محقق اور ایسا بلند پایہ شاعر شاگردی کے لئے کم ملا تھا۔ اون کی فارسی دانی اور شاعری اور فارسی زبان کی جزئیات پر اون کی وسعت نظر کو دیکھ کر بہت ہی خوش ہوے اور اون کی شاگردی پر فخر و مباہات کا اظہار کیا۔ حضرت باقر کے کلام میں ردّوبدل اور اصلاح کی ضرورت کم ہوا کرتی تھی تاہم جہاں ضرورت ہوتی تھی حضرت غالب اصلاح کر کے غزلیں اون کے پاس واپس کر دیا کرتے تھے۔ حضرت باقر نے برسبیل تذکرہ ایک بار مجھ سے فرمایا کہ سال ڈیڑہ سال تک خط و کتابت کے بعد میں نے ایک غزل کہی اور اوستاد کے خدمت میں بھیجی اونہوں نے اس غزل کو بغیر کسی صلاح کے واپس فرمایا اور اپنے خط کے پورے ایک صفحہ میں اوس کی تعریف لکھ کر لکھا کہ اگر تم خود کو میرا شاگرد خیال کرتے ہو تو تمہاری شاگردی پر میں جس قدر فخر کروں کم ہے۔ مبدء فیاض نے تم کو شاعری کا ایسا جوہر عطا کیا ہے اور فارسی زبان کے ساتھ تم کو ایسی مناسبت دی ہے اور مطالعہ اور غور و فکر سے اس زبان کے محاورات و نکات پر تم اس قدر حاوی ہو چکے ہو کہ تمہارے کلام کو اصلاح کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

حضرت شاہ ظہور الحق قدس سرہٗ کو اوس زمانہ میں حضرت باقر سے تلمذ تھا اور اون کے

ہمراہ آرہ میں رہتے تھے۔ مجھ سے اونھوں نے حضرت باقر اور حضرت غالب کے باہم مراسلت کا متعدد بار تذکرہ کیا اور فرمایا کہ تقریباً ہر خط میں حضرت غالب اون کی فارسی دانی اور شاعری کی تعریف ہی لکھا کرتے تھے۔ شمس العلما نواب سید امداد امام بہادر المتخلص بہ اثر مرحوم نے ایک مرتبہ اثنائے گفتگو میں مجھ سے فرمایا۔ "ہم نے آرہ میں حضرت (باقر) کی سات سال صحبت اوٹھائی اور اون سے تلمذ رکھا۔ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ مرزا غالب سے اون کی خط و کتابت جاری تھی۔ اون کے جو خطوط حضرت (باقر) کے پاس آتے تھے میں بھی پڑھ لیا کرتا تھا۔ حضرت (باقر) نے ایک مرتبہ ایک غزل کہی جس کا ردیف و قافیہ "اثرے نیست کہ نیست" "خبرے نیست کہ نیست" تھا اور مرزا غالب کے پاس بھیجی۔ جواب میں مرزا نے وہ غزل بجنسہٖ بغیر کسی اصلاح کے واپس کی اور اپنے خط کے پورے ایک صفحہ میں اوس کی بہت تعریف لکھی اور لکھا کہ اب تم کو مجھ سے اصلاح کی ضرورت نہیں اور تمہاری شاگردی پر مجھے فخر ہے" (یہ وہی غزل ہے جس کا ذکر حضرت باقر نے مجھ سے کیا تھا اور جس کی کیفیت اس سے اوپر کے فقرہ میں لکھی گئی ہے) اوس وقت کی گفتگو میں شمس العلما مرحوم نے اپنی ایک رائے کا بھی اس طرح اظہار کیا۔ "حضرت (باقر) کا اپنی غزلوں کو اصلاح کے لئے مرزا غالب کے پاس بھیجنا مجھے بے سود معلوم ہوتا تھا اور پسند نہیں آتا تھا اس لئے کہ فارسی گوئی اور شاعری دونوں اعتبار سے میں اونھیں مرزا غالب سے کم نہیں پاتا تھا اور اون کے کلام میں جو درد اور اثر ہوتا تھا وہ مرزا کے کلام میں نہیں پایا جاتا تھا لیکن چونکہ ادب مانع تھا اس لئے حضرت سے میں کچھ عرض نہیں کرسکتا تھا۔" مجھے بھی ادب مانع ہوا اس لئے حضرت شمس العلما مرحوم سے میں اون کے اس خیال کی توضیح نہیں کرا سکا۔ اس کے کچھ دنوں بعد میں ایک وقت یادگار غالب دیکھ رہا تھا اوس میں مولانا حالی مرحوم و مغفور کی یہ تحریر نظر آئی:- ............ اون کے (حضرت غالب کے) عاشقانہ اشعار میں باوجود

کمال جزالت اور متانت کے وہ گرمی اور تاثیر جو شعر کی جان اور غزل کا ایمان ہے عام طور پر نہیں پائی جاتی“۔

خلاصہ یہ کہ حضرت باقر نے ۱۲۷۶ھ میں مرزا غالب علیہ الرحمہ سے خط و کتابت کے ذریعہ تلمذ کا آغاز کیا اور استاد کی آخر عمر تک مراسلت کا سلسلہ جاری رکھا۔ آخر عمر میں حضرت مرزا بہت معذور ہو گئے تھے تاہم انتقال سے کچھ پیشتر تک اون کے خطوط کا جواب دیتے رہے ان دونوں بزرگوں میں باہم ملاقات کبھی نہیں ہوی۔ حضرت باقر نے اون سے جو کچھ استفادہ کیا وہ صرف خط و کتابت کے ذریعہ کیا۔ استاد کے انتقال کا (۲ ذی قعدہ ۱۲۸۵ھ ۱۵ فروری ۱۸۶۹ء) اونھیں بیحد رنج ہوا۔ استاد کی محبت اون کے دل میں ہمیشہ باقی رہی اور اون سے اپنے تلمذ پر تمام عمر فخر کرتے رہے اور جب تک زندہ رہے استاد کی صفت و ثنا بیان کرتے ہی رہے اور اپنی شاعری کے کمال کو اونھیں کے فیضان کا نتیجہ خیال کرتے رہے۔ دیوان باقر سے چند اشعار یہاں نقل کئے جاتے ہیں:۔

ہمچو غالب در جہاں تک نکتہ سنجے برنخاست — من فدائے لطف او باقر کہ استادِ من است

ہست ز فیضِ نظرِ حضرت غالب باقر — شورِ نظمِ تو کہ در ملک جہاں افتادہ است

باقر از شکرانہ ایں کے تواں آمد بروں — کہ مرا تلمیذ غالب حق تعالیٰ کردہ است

باقرا برخیز و برخواں پیشِ او از گفتہ ات — از پئے اصلاح روحِ غالب استاد آمدہ

کجا شد غالبِ شیریں نوا باقر کہ آہ اکنوں — صدا زاں طوطیِ ہندِ خوش الحانم نمی آید

آخر کا شعر جس غزل کا مقطع ہے ۱۳۱۱ھ (۱۸۹۳ء) میں کہی گئی جب حضرت غالب کو رحلت کئے چوبیس پچیس سال گزر چکے تھے۔ اس امتداد زمانہ پر بھی شاگرد کے دل میں مرحوم استاد کی کسقدر محبت باقی تھی جس نے اون کے قلم سے یہ درد بھرا ہوا شعر لکھوایا۔

# حضرت باقر کا کلام جو ضائع ہوا اور جو دستبرد زمانہ سے محفوظ رہا

شاعری کے لئے اطمینان اور فرصت اور یکسوئی کی ضرورت ہے۔ معدودے چند کے سوا جتنے بڑے بڑے شعرا گزرے ہیں اون کو تمام عمر شاعری کے سوا دوسرا کوئی مشغلہ نہیں رہا۔ شاعر کی حوصلہ افزائی اور ولولہ انگیزی کے لئے ذوق سلیم رکھنے والے ذی علم سخن فہم احباب کے صحبت کی بھی ضرورت ہے تاکہ وہ اوس کے کلام کے نقائص سے بھی لطیف پیرایہ میں اوس کو آگاہ کرتے رہیں۔

حضرت باقر کو ستائیس سال کی عمر تک علوم و فنون کی تحصیل اور شاعری کے سوا دوسرا مشغلہ نہیں رہا۔ گیا اور پٹنہ میں اوس وقت تک فارسی گو شعرا اور خوش فہم بزرگوں کی کمی نہیں تھی اس لئے اوبھیں ان ارباب فضل کی صحبت بھی حاصل رہی اور اونکی صحبتوں میں اون کا حوصلہ بڑھتا گیا اور شاعری کا پایہ بلند ہوتا گیا۔ یہ حالت ۱۲۷۴ھ (۱۸۵۸ء) تک قایم رہی۔ اس کے بعد اون کی زندگی کا نیا دور شروع ہوا۔ اس سال وہ پیربگہہ اور گیا سے آرہ چلے آئے ۱۲۷۵ھ میں اوبھیں سرکاری ملازمت قبول کرنی پڑی اور تقریباً اوسی زمانہ میں وہ مرید بھی ہوگئے اور باطنی اشغال میں مصروف ہوے۔ اون کا دن کارہائے سرکاری کے انصرام میں اور رات کا وقت ذکر و شغل مراقبہ و مجاہدہ میں صرف ہونے لگا۔ جو کچھ وقت ملتا اوس کو اون کے دوست و احباب لے لیتے۔ آرہ میں فارسی شاعری کا چرچا بالکل نہیں تھا اور سادات بلگرام کے خاندان کے چند بزرگوں کے سوا فارسی شاعری سے کسی کو دلچسپی بھی نہیں تھی اس لئے اون کے ہم مذاق لوگوں کی صحبت بھی باقی نہیں رہی۔ مختصر یہ کہ شاعر کو ولولہ انگیزی اور فارغ البالی سے شاعری کے جانب متوجہ رہنے کے لئے جس ماحول کی ضرورت ہے وہ کچھ باقی نہ رہا۔ لیکن تقاضائے فطرت کو

کیا کیا جائے۔ شاعری حضرت باقر کی نہایت ہی قوی فطری صفت تھی اور اوس کا ملکہ اون میں راسخ ہو چکا تھا۔ اطمینان اور فرصت کے ساتھ بیٹھ کر اور سوچ سوچ کر شعر کہنے کا اونھیں موقع نہیں ملتا تھا لیکن تقاضائے فطرت سے معانی اور مضامین کی اون کے قلب پر پرورش ہوتی رہتی تھی اور اون کو موزوں کرنے پر وہ مجبور ہو جاتے تھے۔ اوس وقت اگر اون کی بیاض پاس ہوتی اوس میں لکھ لیتے تھے اگر نہ رہی تو جو کتاب سامنے موجود ہوتی اوس کے جلد میں یا حاشیہ پر لکھ دیتے تھے اور اگر کوئی کتاب بھی موجود نہ رہی تو کاغذ کا پرچہ جیسا بھی اونھیں اوس وقت مل جاتا اوس پر قلمبند کر لیتے اور ویسے ہی چھوڑ دیتے اور بیاض میں نقل کرنے کا کبھی خیال نہیں کرتے۔

جو شخص شاعری کو اپنی زندگی کا مقصد اور پیشہ نہیں بناتا بلکہ اوس کو محض تقاضائے فطرت کے باعث اختیار کرتا ہے ظاہر ہے کہ اوس کو کلام کے حفاظت کی چنداں پروا بھی نہیں ہوتی حضرت باقر نے اپنے کلام کو بالقصد ضائع ہونے نہیں دیا لیکن اوس کی حفاظت کی جانب بھی اونھوں نے توجہ نہیں کی اور اس بے توجہی کی بدولت اون کے کلام کا بہت زیادہ حصہ تلف ہو گیا۔ مولوی خواجہ سید فخرالدین حسین صاحب سخن دہلوی مرحوم نے سروش سخن کے "خاتمہ" میں اون کے جس دیوان کا ذکر کیا ہے کہ "ایک ایک شعر اون کا فرد ہے کلام میں انتہائی شوخی اور درد ہے دیوان انتخاب ہے لاجواب ہے ......" اللہ ہی کو معلوم ہے کہ کیا ہوا۔ خود اونھوں نے اس کا کوئی ذکر کبھی کسی کے سامنے نہیں کیا اون کے زمانۂ حیات میں مجھے سروش سخن کے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا ورنہ اوس کتاب سے جب مجھے یہ معلوم ہوتا کہ اونھوں نے ایک دیوان بھی مرتب کیا تھا میں اوس کے متعلق اون سے ضرور دریافت کرتا۔ اب صرف یہی قیاس کیا جا سکتا ہے کہ بیر بگہ کے مکان میں جب آتش زدگی ہوی اوس وقت تمام سامان اور سارے کتابخانے کے ساتھ یہ دیوان بھی جل گیا۔

۱۲۷۶ھ میں حضرت باقر نے دس جزو سادہ کاغذ کی ایک بیاض بنائی اور بطور کشکول کے کام میں لائے۔ فقہی مسائل میں ادن سے فتوے پوچھے جاتے تھے۔ اون فتون میں سے چند ان میں نقل کیے گئے ہیں۔ تفسیر یا تصوف کی کسی کتاب کے مطالعہ کے وقت اگر اوس میں کوئی مضمون اونہیں بہت پسند آتا اور اوس وقت یہ بیاض پاس ہوتی اوسمیں نقل کر لیا کرتے تھے۔ ان مضامین کا نہایت لطیف اور دلچسپ مجموعہ اسمیں مہیا ہو گیا ہے۔ ان سب کے علاوہ اوس بیاض میں اونہوں نے اپنا کچھ کلام بھی قلمبند کیا ہے۔ اواخر ۱۲۹۸ھ میں یہ بیاض بالکل بھر گئی اور اوس میں زیادہ لکھنے کی گنجایش نہیں رہی۔ اس بائیس سال کی مدت کا ان کا جو کچھ کلام مجھے اس بیاض کے اندر مل سکا وہ صرف ایک قصیدہ (جو پیر کی منقبت میں لکھا گیا ہے)۔ ترانوے ۹۳ غزلیں۔ چودہ ۱۴ قطعات اور تین رباعیاں ہیں۔ اس طویل مدت میں اونھوں نے بہت کچھ کہا ہوگا لیکن اس بیاض میں اوسی قدر قلمبند ہوا اور محفوظ رہا۔ بقیہ سب جو کاغذ کے پرچوں پر لکھا گیا تلف ہو گیا۔

سب سے زیادہ جن کے تلف ہونے کا افسوس ہے وہ حضرت غالب کے خطوط اور اون کی اصلاح کردہ غزلیں تھیں۔ شاگرد اور استاد میں آٹھ سال کی مدت میں بہت کچھ خط و کتابت ہوی ہوگی مگر نہ تو حضرت غالب کا کوئی خط محفوظ رہا اور نہ اون غزلوں میں سے کوئی غزل محفوظ رہی جو اون نظر سے گذر کر واپس آئی تھیں یہاں تک کہ وہ معرکۃ الآرا غزل بھی جس کا ذکر شمس العلما نواب سید امداد امام مرحوم نے اور خود حضرت باقر نے مجھ سے کیا تھا ضائع ہو گئی۔ ان خطوط اور غزلوں کے متعلق میں نے ایک بار اون سے دریافت کیا۔ اس سوال پر وہ متاسف اور افسردہ ہو گئے اور تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا کہ کچھ تو بعض لوگ مجھ سے مانگ کر لے گئے اور پھر واپس نہیں کیا اور جو کچھ باقی رہا تھا وہ پیر بگہ کے مکان میں صندوق کے

اندر تھا جب چوری ہوی وہ صندوق اور اوس کے اندر جو کچھ تھا سب ضایع ہو گیا۔ واقعہ یہ ہوا کہ آرہ میں ابتدائے قیام کے وقت سے اون کے پاس ایک صندوق تھا جسمیں وہ اپنے کاغذات رکھا کرتے تھے اور کاغذ کے وہ پرچے بھی جن پر اپنا کلام لکھا کرتے تھے اوس میں رکھ دیا کرتے تھے جہاں جہاں اون کا تبادلہ ہوا وہاں یہ صندوق بھی اون کے ہمراہ گیا۔ آخر میں اون کے پاس گیا میں رہا۔ جب سنہ ۱۳۰۶ھ (سنہ ۱۸۸۹ء) میں اون کو پنشن ہوی وہ آرہ چلے آئے اور پیریگہ کے مکان میں کچھ سامان اور بہت سی کتابیں اور وہ صندوق چھوڑ آئے۔ بعض ذی الطبع شریر النفس لوگ اون کو تکلیف پہنچاتے ہی رہتے تھے۔ اونہیں آرہ آکر تھوڑے ہی دن ہوئے تھے کہ ان لوگوں نے اوس مکان کا قفل توڑا اور سب سامان لے گئے۔ کتابیں سب ضائع ہوئیں اور اس صندوق میں کاغذات کا جس قدر سرمایہ تھا سب تلف ہو گیا۔ مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد مجھ سے فرماتے تھے کہ ایک بنئے کے دوکان سے کچھ خریدتے وقت ردی کاغذوں کے انبار میں حضرت باقر کا لکھا ہوا ایک کاغذ دیکھا جب غور کیا تو اون کی غزل معلوم ہوی۔ تلاش کے بعد اون ردی کاغذوں میں سے اون کی چار غزلیں نکلیں۔ حضرت باقر جب گیا آئے اونہیں دکھایا اوھنوں نے فرمایا کہ ایک وقت میں نے پے در پے چالیس غزلیں کہی تھیں اور اوس صندوق میں جو تلف ہوا رکھدی تھیں اونہیں میں سے یہ بھی ہیں۔ اس امید پر کہ شاید حضرت شاہ ظہور الحق صاحب قدس سرہ کے پاس سے کچھ مل سکے میں نے انھیں بھی لکھا اوہنوں نے جواب دیا "ہمارے پاس سب کچھ تیار تھا مرور زمانہ ضایع ہو گیا ورنہ جناب حضرت اخی رحمۃ اللہ علیہ (حضرت باقر) کا بہت کچھ حال لکھا ہوا تھا"۔

سنہ ۱۳۰۶ھ میں حضرت باقر پنشن لیکر آرہ تشریف لائے اور مستقل طور پر وہاں سکونت پذیر ہوئے۔ ایک دوست نے اون سے وعدہ لیا کہ اب جو کچھ وہ کہیں اوس کی حفاظت کریں

اس وعدہ کی بنا پر اونھوں نے بڑی تقطیع کی دس جزو کی ایک بیاض منگوائی اور اپنا کلام اوسمیں قلمبند کراتے رہے اوس کے بھر جانے کے بعد دوسری چھوٹی بیاض خریدی جب وہ بھی ختم ہوگئی تو آخر عمر تک وہ اپنا کلام کاغذ کے پرچوں ہی پر لکھتے رہے۔

سنہ ۱۳۱۲ھ سے حضرت باقر کی آنکھوں میں پانی آنا شروع ہوا دوسرے سال تک وہ نوشت وخواند سے بالکل معذور ہوگئے۔ اون کے دو خدمتگاروں کے دو بچے اون کے زیر پرورش تھے اور اون کے پاس رہا کرتے تھے۔ اوس وقت ان کی عمریں دس گیارہ سال کی تھیں اور نہایت ابتدائی اردو کی تعلیم حاصل کی تھیں۔ اپنی معذوری کی وجہ سے اپنا کلام وہ انہیں میں سے ایک سے لکھوالیا کرتے تھے اور جس وقت ان دونوں میں سے کوئی بھی موجود نہیں ہوتا تو بیاض میں یا کاغذ کے پرچہ پر خود ہی انداز سے لکھ لیتے تھے۔

خلاصہ یہ کہ:-

(۱) ابتدائے شباب سے سنہ ۱۲۷۴ھ تک کا حضرت باقر کا سارا کلام ضایع ہوگیا۔

(۲) سنہ ۱۲۷۵ھ سے سنہ ۱۲۹۸ھ تک اونھوں نے جو کچھ کہا اوسمیں مجھے صرف اوسیقدر ملا جو اونہوں نے قدیم بیاض میں قلمبند کر لیا تھا۔

(۳) سنہ ۱۲۹۹ھ سے سنہ ۱۳۰۵ھ کے اواخر تک اونھوں نے جو کچھ کہا وہ سب بھی تلف ہوگیا۔ اوس زمانہ کے کلام میں سے چار غزلیں اور ایک رباعی مجھے شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد سے ملیں جو اونہیں بنئے کے دوکان کے ردی کاغذات میں ملی تھیں۔

(۴) سنہ ۱۳۰۶ھ کے بعد سے آخر عمر تک اونھوں نے آرہ کے قیام کے زمانہ میں جو کچھ کہا وہ زیادہ تر محفوظ رہا اور مجھے ملا۔ لیکن وہ پیربگہہ اور گیا بھی جاتے رہتے تھے۔ اور وہاں پندرہ پندرہ بیس بیس روز قیام رہا کرتا تھا۔ ان مقامات کے قیام کے زمانہ میں اونھوں نے

جو کچھ کہا ہوگا وہ مجھے نہیں مل سکا۔ اسی آخر عہد کے کلام میں مجھے ایک غزل حضرت شاہ ظہور الحق صاحب سے اور ایک غزل اونکے بھائی حضرت شاہ جنود الحق صاحب سے ملی۔

## حضرت باقر کے کلام کی ترتیب اور دیوان کی تدوین اور اوس میں شریک شدہ قصائد و غزلیات و دیگر اصناف کلام کی تعداد

حضرت باقر کی رحلت کے بعد مولوی شاہ عبد العزیز صاحب آزاد نے اون کے کلام کو ترتیب دیکر دیوان مرتب کرنے کا ارادہ کیا اور اون کی دوسری بیاضیں میں جسقدر غزلیں وغیرہ قلمبند کی گئی تھیں اونہیں ترتیب دیا لیکن بعض موانعات پیش آئے اور یہ کام تکمیل نہیں پا سکا۔ حضرت قدس سرہٗ کی رحلت سے چند سال کے بعد میں اون کی کتابیں اور بیاضیں اور جس قدر کاغذات آرہ میں مل سکے حیدرآباد دلے آیا لیکن یہ سب محفوظ رکھے رہے اور ملازمت کے مشاغل کے باعث اون کی جانب متوجہ ہونے کا موقع مجھے مطلق نہیں مل سکا۔ پنشن لیکر سرکاری خدمتوں سے سبکدوش ہونے کے دو ڈھائی سال کے بعد حق سبحانہ وتعالیٰ کی توفیق رفیق حال ہوی اور میں نے دیوان کی ترتیب شروع کی لیکن بیحد دقتیں پیش آئیں۔ اون کا جس قدر کلام مجھے مل سکا اوس کا تقریباً تین حصہ اون کے آنکھوں سے معذور ہو جانے کے بعد کا تھا۔ اوسمیں اکثر اون کے ملازمین مرزا امجد علی مرحوم اور مرزا تصور حسین کے بچوں حیات حسین اور ابوالحسن کے ہاتھ کا لکھا ہوا تھا یہ دونوں لڑکے اردو کا املا بھی صحیح لکھنے کی صلاحیت نہیں رکھتے تھے فارسی نظم کا صحیح لکھنا تو بہت دور تھا۔ اس کے علاوہ وہ دونوں بدخط بھی بہت تھے۔ آنکھوں سے معذوری کے زمانہ میں بوقت کاتب کے نہ ملنے کے باعث حضرت قدس سرہٗ نے جو کچھ خود اپنے دست مبارک سے لکھا وہ ظاہر ہے کہ کیسا ہوگا۔ ان اشعار کا (جو دستیاب شدہ کلام کا سہ ربع حصہ سے کم نہیں تھا) پڑھنا

تقریباً محال ہوگیا اور اس قدر دشواریاں لاحق ہوئیں کہ باربار ہمت قاصر ہوگئی لیکن حق سبحانہٗ و تعالیٰ کا فضل شامل حال تھا استقلال کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوٹا اور رفتہ رفتہ سب کچھ پڑھ لیا گیا اور نقل کرلیا گیا۔ اور ترتیب دیکر دیوان بھی مدوّن کرلیا گیا۔

حضرت باقر قدس سرہٗ کا کلام جس قدر مجھے مل سکا اوس سے تقریباً دس حصہ سے زیادہ تلف ہوچکا تھا۔ بریں ہم جو کچھ دستیاب ہوا اوس سے متوسط حجم کا دیوان مرتب ہوگیا۔ اسمیں تین قصیدے۔ چار سو بائیس غزلیں۔ دو مخمس۔ چار رباعیاں پینتیس[۳۵] قطعات اور ایک نثر عبارت شریک ہے۔ حروف خا۔ طا۔ عین اور فا کے ردیف کی کوئی غزل نہیں ملی۔ اور حروف ثا۔ جیم۔ ذال۔ صاد۔ ضاد۔ ظا اور کاف کی صرف ایک ایک ہی غزل ملی۔ اون کا جس قدر کلام مجھے ملا وہ سب اس دیوان میں شریک کیا گیا اور ایک شعر بھی نہیں چھوڑا گیا البتہ وہ اشعار جن کو اونھوں نے خود مسترد کردیا تھا اور جن کی تعداد تیس[۳۰] پینتیس[۳۵] سے زیادہ نہیں ہے شریک نہیں کئے گئے۔ یہ سب اشعار اون غزلوں کے ہیں جو اون کی قدیم بیاضوں میں قلمبند پائی گئیں۔

# اضافِ کلام

**مثنوی** ۔ حضرت باقر کی کوئی مثنوی مجھے نہیں ملی ۱۲۷۴ھ سے پہلے شاید اونھوں نے کوئی مثنوی لکھی ہو لیکن اوس کے بعد اونھوں نے اس کی جانب کبھی توجہ نہیں کی۔ اون کی شاعری کی کیفیت سے جو پہلے لکھی جاچکی ہے قیاس بھی یہی ہوتا ہے کہ اونھوں نے مثنوی لکھنے کا کبھی خیال نہیں کیا۔

**قصاید** ۔ قصیدے مجھے صرف چار ملے جن میں دو مکمل تھے اور دو ناتمام۔ مکمل قصیدوں میں

ایک قصیدہ ایک سو چھ شعروں کا ہے جسے انہوں نے پیرو مرشد حضرت شاہ قیام اصدق رحمتہ اللہ علیہ کی منقبت میں کہا تھا۔ یہ قصیدہ دیوان کے ابتدا میں شریک ہے۔

دوسرا قصیدہ جو اس دیوان میں شریک ہے کاغذ کے ایک پرچہ پر ان کے ہاتھ کا لکھا ہوا ملا جس میں ایک جگہ درمیان میں بیاض چھوڑی گئی ہے اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ پینتیس شعروں کے لکھنے کے بعد اس کو انہوں نے ناتمام رکھدیا اور پھر اس کو تمام کرنے کے جانب متوجہ نہیں ہوے۔ اس قصیدہ کا مطلع یہ ہے ؎

من کیستم آں جوہر مرآت نظیرم　　　　کز شعشعۂ نور قدیم است خمیرم

اسی وزن اور اسی ردیف و قافیہ اور اسی طرز کا ایک قصیدہ عرفی کا بھی ہے جس کا مطلع یہ ہے ؎

من کیستم آں سالک کونین مسیرم　　　　کز بیختۂ جوہر قدس است خمیرم

اور شیخ علی حزیں نے بھی ایسا ہی ایک قصیدہ کہا ہے جس کا مطلع ہے ؎

آں طایر قدسم کہ چکد خون ز صفیرم　　　　با درد و غم عشق سرشتند خمیرم

معلوم ہوتا ہے کہ ان دو میں سے کوئی قصیدہ ان کے مطالعہ میں تھا کہ مضامین کی انکی قلب پر آمد ہوئی اور اس طرز پر قصیدہ لکھنا شروع کیا پینتیس ۳۵ اشعار لکھ کر اوس وقت موقوف کیا اور بعد میں (جیسی کہ ان کی طبیعت تھی) اس کی تکمیل کی جانب متوجہ نہیں ہوے۔

تیسرا قصیدہ اعلیٰ حضرت غفران مکان آصف جاہ سادس حضرت میر محبوب علی خان رحمتہ اللہ علیہ کی مدح میں ہے لیکن یہ بھی ناتمام ہے سنہ ۱۹۰۰ء (۱۳۱۷ھ و ۱۳۱۸ھ) میں ممالک آصفیہ کے مغربی اضلاع نہایت ہی شدید قحط میں مبتلا ہوئے۔ کارہائے قحط کے انتظام کے لیئے میں بیدر بھیجا گیا۔ اس سال بارش اچھی ہوئی اور اکتوبر سنہ ۱۹۰۰ء میں کارہائے

قحط موقوف کر دئے گئے۔ مسٹر ڈنلاپ کمشنر قحط نے انگریزی میں رپورٹ لکھی اور اس کا اردو ترجمہ کر کے بھی شایع کرایا۔ اس رپورٹ کے دیباچہ میں حضرت غفران مکان کا ایک شعر ؎

آصف کو جان و مال سے اپنے نہیں دریغ گر کام آئے خلق کی راحت کے واسطے

نقل کر کے بیان کیا گیا تھا کہ اس شعر میں جو ہدایت مضمر ہے اس کی پوری پابندی ہوئی اور جب تک قحط باقی رہا نہایت فراخ دلی سے رعایا کی پرورش کی گئی اور جب قحط ختم ہوا اون کو اون کے کیمپوں سے گھروں تک جانے کا خرچ دیا گیا اور کثیر اور وافر مقدار میں تقاوی بھی دیکر اون کی امداد کی گئی۔ سنہ ۱۹۰۱ئہ میں چند روز کی رخصت پر میں آرہ گیا۔ مسٹر ڈنلاپ کی رپورٹ کا اردو ترجمہ اسی زمانہ میں شایع ہوا تھا اور اسی وقت مجھے ملا تھا اوس کو میں ہمراہ لیتا گیا۔ آرہ پہنچکر جب حضرت علیہ الرحمہ کی قدمبوسی سے مشرف ہوا انہوں نے قحط کی کیفیت استفسار فرمائی۔ میں نے کچھ زبانی عرض کیا اور رپورٹ کا دیباچہ اور جا بجا سے اوس کے دوسرے مضامین اونہیں پڑھ کر سنائے۔ جب اونہیں معلوم ہوا کہ بادشاہ وقت کی فراخ دلی اور رعایا پروری کی بدولت لاکھوں آدمیوں کی جانیں معرض تلف میں آنے سے بچائی گئیں اور اون کی پرورش پر دو کرور سے زیادہ روپیہ بیدریغ صرف کر دیا گیا اون کے دل پر بیحد اثر ہوا۔ بہت دیر تک حیدر آباد کی سلطنت اور بادشاہ اور اون کی اولاد کو دعا دیتے رہے اور پھر اوسی حالت میں میرے نسبتی بھائی حافظ محمد سلیم صاحب کو بلایا اور حضرت غفران مکان کی مدح میں فی البدیہ قصیدہ لکھوانا شروع کیا اور اوس وقت سترہ اشعار لکھوا کر بس کیا اون کا ارادہ اس قصیدہ کو کسی دوسرے وقت تکمیل کرنے کا ہوگا لیکن پھر اس کی جانب توجہ کرنے کا اونہیں موقع نہیں ملا۔ اوس وقت ان کے قلب پر اس قدر اثر تھا کہ شعرا کے اصول مقررہ کا بھی کچھ خیال نہیں کیا اور تشبیب اور گریز کو بالکل نظر انداز کر کے قصیدہ کو ممدوح کی

مدح سے شروع کر دیا۔

**چوتھا قصیدہ** (جو دیوان میں شریک نہیں کیا گیا) جس میں نشر شعر ہیں انہوں نے ۱۲۹۷ھ میں مولوی سیّد اقبال علی المتخلص بہ بحر کو ان کی فرمایش پر مہاراجہ بتیا کی مدح میں لکھ کر دیا تھا۔ سیّد اقبال علی صاحب قصبہ بہار کے رہنے والے تھے۔ بتیا کے راج اسکول میں مدرس تھے اور مہاراجہ کے یہاں بھی ان کا تعلق تھا اور ان کے دربار کے شاعر بھی تھے۔ مہاراجہ کی عمر اوس وقت نشر کے قریب تھی۔ عربی اور فارسی میں اچھی دستگاہ رکھتے تھے اور پرانی تہذیب کے نمونہ تھے۔ حضرت باقر نے یہ قصیدہ چونکہ مولوی اقبال علی بحر مرحوم کے لیے لکھ کر انہیں کو دیدیا تھا اس لیے اس دیوان میں شریک نہیں کیا گیا۔ عرفی کا ایک مشہور قصیدہ ہے جس کا مطلع ہے۔

| | |
|---|---|
| سپیدہ دم چو زدم آستین بشمع شعور | شنیدم آیت استفتحوا ز عالم نور |

حضرت باقر نے یہ قصیدہ اسی طرز پر لکھا تھا۔ گو میں نے دیوان میں شریک نہیں کیا تاہم نمونہ کے طور پر اس کے ابتدا کے چند شعر نقل کر دیتا ہوں:۔

| | |
|---|---|
| سحر بدامن فکرت زدم چو دست شعور | خرابۂ دل پرخون ز درد و غم معمور |
| کشیدہ سر بگریبان گو نہ گو نہ خیال | تصور الم روزگار کردہ خطور |
| نہ طاقت و نہ توان و نہ تاب ضبط نفس | نہ لب ز شکوہ خموش و نہ دل بہ غصہ صبور |
| نہ میل غنچہ و گل و نے دماغ سیر چمن | دل حزین نکشد گر بود کرشمۂ حور |
| بہ کام جان مزۂ عیش زندگانی تلخ | ز انبساط جہان خاطر حزین بس دور |
| سروش غیب بگوش دلم چنان آمد | کہ اے حریم دلت پر ز نور رب غفور |
| حریم عزت و اسرار غیب را محرم | جلیس مجلس انس و مقیم بزم حضور |
| چہ شد کہ ہست سرت وقف زانوئے فکر | چہ داد روکہ بہ بستر فتادہ رنجور |

**غزلیات و دیگر اصناف کلام** :۔ حضرت باقر کا رجحان اون کی طبیعت کے افتاد کی باعث زیادہ تر غزلوں ہی کے کہنے پر رہا ۔ دوسرے اصناف کلام کی جانب اُنہوں نے بہت کم توجہ کی اور ترجیعات وغیرہ کے قسم میں سے اون کا کوئی کلام نہیں ملا ۔

**قطعات** :۔ جتنے قطعات مجھے مل سکے وہ زیادہ تر ولادت اور وفات کی تاریخ میں ہیں اور دو تین قطعے بعض کتابوں پر تقریظ کے طور پر لکھے گئے ہیں ۔ دیوان کے آخر کے تین قطعات (نمبر ۳۳ و ۳۴ و ۳۵) اور آخر کا نثر مضمون ایک واقعہ سے تعلق رکھتے ہیں

غدر کے زمانے میں حضرت غالب کو اپنے مکان میں بند ہو جانا پڑا اور آمد و رفت اور دوستوں کی ملاقات اون کے لیے محال ہو گئی ۔ اوس زمانہ میں اون کے پاس دو کتابیں دساتیر اور برہان قاطع تھیں جن کو دیکھ کر وہ دل بہلایا کرتے تھے ۔ برہان قاطع کے مطالعہ میں وہ نہیں جہاں جہاں غلطیاں نظر آئیں اون کو بطور یادداشت کے قلمبند کرتے گئے اور ایک کتاب کی صورت میں ترتیب دیکر اور **قاطع برہان** نام رکھ کر ۱۲۷۶ھ میں شایع کیا ۔ ہرچند کہ اوس کتاب کے دیباچہ میں اوس کی اشاعت کی غایت کا اظہار صاف صاف کر دیا تھا ۔

"چون آن سفینہ (برہان قاطع) گفتار ہائے نادرست داشت و مردم را از راہ بیبرد و بن آئین آموزگاری داشتم بر پیروان خودم دل سوخت جادہ نمایان ساختم تا بیراہہ نروند"

اس پر بھی اس کتاب کا شایع ہونا تھا کہ ہر چہار طرف سے مخالف کا طوفان برپا ہو گیا اور برسوں یہہ ہنگامہ جاری رہا ۔ قاطع برہان کے رد میں کتابیں لکھی گئیں اور شایع کی گئیں ۔ قاطع قاطع ۔ محرق قاطع ۔ ساطع قاطع وغیرہ ۔ حضرت غالب نے بعض کا جواب لکھا اور بعض کی جانب بالکل توجہ نہیں کی ۔ آخر میں کلکتہ کے مولوی احمد صاحب احمد تخلص نے قاطع برہان کی رد میں ایک کتاب موسوم بہ مویدالبرہان شایع کی ۔ مولوی احمد علی صاحب مرحوم

اصفہانی الاصل تھے اون کے اجداد میں ایک بزرگ نے ڈھاکہ میں سکونت اختیار کی تھی۔ مولوی صاحب کا مولد ڈھاکہ تھا۔ لیکن اپنے مشاغل کے باعث کلکتہ میں سکونت پذیر ہوئے۔ نہایت ذی وجاہت شخص تھے اور کلکتہ کے نہایت ممتاز لوگوں میں ان کا شمار تھا۔ مرزا قتیل کے پیرو تھے اور فارسی لغات اور اصطلاحات شعرا میں برہان قاطع اور لالہ ٹیک چند بہار کی بہار عجم کو نہایت مستند خیال کرتے تھے۔ موید البراہن کو لکھ کر کلکتہ اور نواح کے بہت سے فارسی خوان دوستوں سے تقریظیں اور قطعات تاریخ لکھوائیں اور اوس کے ساتھ ان سب کو بھی شایع کیا۔ حضرت غالب کی نظر سے جب یہ کتاب گذری انہوں نے جواب میں تیغ تیز لکھی اور اوس کے ساتھ ایک فارسی قصیدہ بھی لکھا جس کے ابتدا کے چند اشعار یہ ہیں:-

مولوی احمد علی۔ احمد تخلص۔ نسخہ ... در خصوص گفتگوے پارس انشا کردہ است

| | |
|---|---|
| کیچ و مکراں را کہ در سند است و از ایران جدا | شامل اقلیم ایران بے محابا کردہ است |
| قوم بر کیچ را بہ ایرانی نژادان دادہ خلط | ترک ترکان سمرقند و بخارا کردہ است |
| ہندیاں را در زبان دانی مسلم داشتہ | تا چہ اندر خاطر والاے او جا کردہ است |
| ہر کہ بینی با زبان مولد خود آشنا است | ساز نطق مولد اجداد بیجا کردہ است |
| خواجہ را از اصفہانی بودن آبا چہ سود | خالفش در کشور بنگالہ پیدا کردہ است |
| با قتیل و جامع برہان و لالہ ٹیک چند | لابہ و سوگیری و لطف و مدارا کردہ است |

تیغ تیز کا تو کوئی جواب شاید نہیں دیا گیا اور اس قصیدہ کا جواب بھی مولوی احمد علی صاحب نے خود نہیں دیا بلکہ اون کی ایما سے ڈھاکہ کے رہنے والے اون کے ایک شاگرد مولوی عبد الصمد متخلص بہ فدا نے ایک قطعہ لکھا اور شایع کیا جس کے ابتدا کے تین اشعار یہ ہیں:-

فرق حق و باطل اے صاحب نظر بشنو زمن گر ترا جویائے حق ایزد تعالی کردہ است
دید چون غالب موید آن کتاب لاجواب کش بصد تحقیق املا ہادی ما کردہ است
قطعۂ در پوزشش کرد از خود ترتیب داد گاہ در روئے فخر و گہ لطف و مدارا کردہ است

مولوی عبد الصمد فدا کے اس قطعہ کے جواب میں ایک قطعہ حضرت باقر نے اور ایک قطعہ مولوی خواجہ سید فخر الدین حسین سخن دہلوی نے لکھا اور ان دونوں قطعوں کو حضرت غالب اور مولوی عبد الصمد فدا کے قطعات کے ساتھ ایک رسالہ کی شکل میں **ہنگامہ دل آشوب** کے نام کے ساتھ آرہ میں منشی سنت پرشاد کے مطبع میں ذالحجہ ۱۲۸۳ھ (۱۸۶۷ء) میں طبع کرایا اس کے شایع ہوتے ہی منشی جواہر سنگھ جوہر لکھنوی نے (جو مرزا ناطق مکرانی کے شاگرد تھے) ایک قطعہ حضرت غالب کے خلاف اور مولوی احمد علی کی تائید میں لکھا اور مولوی عبد الصمد فدا نے حضرت باقر کے قطعہ کے جواب میں ایک قطعہ شایع کیا اور اسی قطعہ میں حضرت سخن کے قطعہ کا بھی جواب دیا۔ ان دونوں قطعات کے جواب میں ایک ایک قطعہ حضرت باقر نے اور ایک ایک قطعہ حضرت سخن نے لکھا۔ ان کے علاوہ لکھنو کے ایک شاعر منشی امیر احمد المتخلص بہ امیر لکھنوی نے اردو میں ایک قطعہ حضرت غالب کی تائید میں لکھ کر اودھ اخبار میں شایع کیا۔ ان سب کے علاوہ لکھنو کے ایک شاعر میر آغا علی متخلص بہ شمس (شاگرد قاضی محمد صادق خان بہادر اختر ولد قاضی محمد لعل باشندہ ہوگلی شاگرد مرزا قتیل) نے اردو نثر میں ایک مضمون لکھ کر اودھ اخبار نمبر ۲۶ مورخہ ۲۵ جون ۱۸۶۷ئہ میں شایع کیا جس میں قاطع برہان پر اعتراضات کے سلسلہ میں حضرت غالب اور اُن کی اُردو شاعری پر نہایت رکیک اعتراضات کئے۔ یہ مضمون چونکہ نثر میں تھا اس لیے اس کا جواب حضرت سخن نے اردو نثر میں اور حضرت باقر نے فارسی نثر میں لکھا اور ان جملہ قطعات اور ان دونوں نثر مضامین کو ترتیب وار جمع کر کے

خواجہ سید فخرالدین حسین سخن نے آرہ کے اوسی مطبع میں بنام ہنگامہ دل آشوب حصہ دوم جمادی الاول ۱۲۸۴ھ (۱۸۶۷ء) میں شایع کیا۔ حضرت غالب کی رحلت ۲ ذی قعدہ ۱۲۸۵ھ کو واقع ہوی۔ یہ رسالہ ان کی رحلت سے تقریباً ڈیڑھ سال قبل طبع ہوا اور غالباً قاطع برہان کے جواب اور جواب الجواب کا سلسلہ اسی پر ختم ہوگیا۔

۱۸۹۱ء میں میں نے ایک عزیز کے پاس ہنگامہ دل آشوب کا پہلا پرچہ دیکھا تھا اور اس سے حضرت باقر کا قطعہ (نمبر ۳۳) نقل کرلیا تھا۔ اس دیوان کو ترتیب دیتے وقت میں نے آرہ۔ پٹنہ۔ گیا اور لکھنو میں دوستوں کو لکھا لیکن اون کے دونوں حصوں میں سے کوئی حصہ مجھے نہیں مل سکا۔ اس لیے حضرت باقر کا وہی ایک قطعہ دیوان میں شریک کیا گیا۔ یہ دیوان مطبع کو طباعت کے لیے دیدیا گیا تھا اور نصف سے زیادہ طبع ہوچکا تھا کہ ہنگامۂ دل آشوب کے دونوں حصے مولوی سید عبدالعزیز صاحب آزاد کو مولوی سیّد وصی احمد صاحب ڈپٹی کلکٹر (نبیرہ حضرت میر سید فرزند احمد صاحب صفیر بلگرامی آروی اعلی اللہ مقامہٗ) سے ملا اور انہوں نے میرے پاس بھیجدیا۔ میں نے بقیہ دونوں قطعات اور آخر کا نثر مضمون دیوان میں شریک کردیا۔ ان میں پہلا قطعہ (نمبر ۳۳) عبدالصمد فدا کے قطعہ کا جواب ہے۔ دوسرا قطعہ (نمبر ۳۴) منشی جواہر سنگہ جوہر کے قطعہ کا جواب ہے اور تیسرا قطعہ (نمبر ۳۵) مولوی عبدالصمد فدا کے دوسرے قطعہ کا جواب ہے

**نثر:**۔ نثر کا مکمل مضمون مجھے ایک ہی ملا جو آغا علی شمس کے جواب میں لکھا گیا تھا اور جو اس دیوان آخر میں شریک گیا ہے قطعہ نمبر (۱) کے ہمراہ ایک مختصر نثر تحریر ہے جو حضرت شاہ مطفر قدس سرہٗ کے دعوت کے رقعہ کے جواب میں لکھی گئی تھی۔ قدیم رواج کے مطابق حضرت باقر خطوط اکثر فارسی زبان میں تحریر فرمایا کرتے تھے۔

افسوس کہ ان میں سے کوئی خط محفوظ نہیں رہا ورنہ ان سے اُن کی انشا نگاری کا کمال ظاہر ہوتا۔ مولوی شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد سے مجھے دو خطوط کی نقلیں ملیں جو اس مقالہ میں درج کیجائینگی۔

## کلام عربی اور اردو

حضرت باقر نے اپنے لکھے ہوئے چند فتاوی کی نقلیں قدیم بیاض میں قلمبند کی ہیں ان سے اون کی عربی تحریر کی قوت ظاہر ہوتی ہے لیکن عربی میں کہے ہوئے اشعار مجھے نہیں مل سکے اور غالباً اس زبان میں شاعری کی جانب اون کو توجہ بھی نہیں ہوئی اردو شاعری کی جانب بھی اونھوں نے توجہ نہیں کی۔

شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد نے ایک خط میں مجھے لکھا:- "چھوٹے[۲۰] سرکار (حضرت باقر) کے اردو کلام کے متعلق عرض ہے کہ ۱۸۹۱ء میں جب چھوٹے سرکار میرے مکان میں مقیم تھے میں نے اپنی چند غزلیں اُردو کی اصلاح کے لیے پیش کیں تو فرمایا کہ مجھ کو اُردو کی شاعری سے تعلق نہیں رہا۔ جوانی میں دو ایک ریختی یا بعض صاحبان بیٹھو سے نوک جھوک میں کچھ ہجو لکھنے کا اتفاق ہوا جس کو بعد میں ضایع کر دیا۔ اگر فارسی کہو تو اصلاح کے لیے بھیجو۔"

## مشاعروں میں شرکت سے اعراض

حضرت باقر علیہ الرحمہ مشاعروں میں شریک نہیں ہوا کرتے تھے اور اپنی غزلیں بھی

---

[۲۰] پیر بیگہ اور اطراف کے مواضعات میں حضرت باقر کے اعزہ اور دوسرے لوگ بھی اُنہیں عموماً چھوٹے سرکار کہتے تھے اور اُن کے بڑے بھائی حضرت سید شاہ حسین علی قدس سرہٗ کو بڑے سرکار۔

مشاعروں میں نہیں بھیجتے تھے۔ بعض وقت دوستوں کی فرمائش پر غزل کہہ دیا کرتے تھے۔ دیوان کے ردیف میم کی غزل نمبر ۲۶۴ جس کا مطلع ہے ؎

رواج راحت و رنج از جہاں بگردانیم    برآن سرم کہ شعارِ جہاں بگردانیم

مجھے حضرت شاہ ظہور الحق قدس سرہٗ سے ملی جس خط کے ہمراہ اونہوں نے یہ غزل میرے پاس بھیجی اُس میں اس کے متعلق لکھا :- "...... صرف ایک غزل آخر کی مل گئی اور حادثات زمانہ سے بچ رہی پیشکش کرتے ہیں۔ جناب بھائی صاحب (حضرت باقر) پیر بیگہ (یعنی جمو والے پیر بیگہ) تشریف لائے ناچیزوں کی ملازمت سے جو شوقت و مسرور ہوا ...... اکثر اور بیشتر ہم اون کی خدمت میں جایا کرتے تھے اِدہر اُدہر کا تذکرہ ہوا کرتا تھا ایک روز جناب غالب مرحوم کا تذکرہ چھڑا ایک غزل اُن کی ہے ؎

بیا کہ قاعدۂ آسمان بگردانیم    قضا بگردشِ رطلِ گراں بگردانیم

اس کا مطلب ہم نے پوچھا بہت بہت وضاحت کے ساتھ مطلب بیان فرمایا اور ہماری خواہش ہوئی کہ اس پر کوئی غزل لکھی جائے شب کو اونہوں نے کچھ فکر کیا اور ایک غزل لکھی اور خود سے ایک کاغذ پر لکھا بینائی تو تھی نہیں مگر بینائی باطن سے کام لیا۔ صبح کو تفضل (مرزا تفضل حسین مرحوم حضرت باقر کے خادم تھے) میرے پاس آے اور کہا کہ بلاتے ہیں ہم حاضر ہوئے تو فرمایا کہ بابو رات کو کچھ ہم نے لکھا ہے اوس کا ذرا ذرا اشارہ کیجیے تو ہم بتلاتے جائیں چنانچہ ہم اشارہ کرتے گئے اور پوری غزل لکھ لی۔ یہ آخر کی غزل ہے اس کے بعد غالباً پھر کچھ کہنے کا موقع نہیں ملا یہاں سے آرہ تشریف لیگئے وہاں سے .... صاحب گنج (گیا) تشریف لیگئے چند دنوں کے بعد واصل بحق ہوئے۔"

---

# حضرت باقر کی انشا نگاری اور غزلوں پر اصلاح دینے کے اصول

مولوی سید شاہ عبدالعزیز صاحب آزاد سے مجھے حضرت باقر کے دو خطوط کی نقلیں دستیاب ہوئیں۔ اون کی خدمت میں دو غزلیں اصلاح کے لیے بھیجی گئی تھیں اور اصلاح کر کے ان خطوط کے ہمراہ اُنھوں نے واپس کی تھیں۔ ان دونوں خطوط کو اور ان دونوں غزلوں کو اون کی اصلاح کے ساتھ نقل کرتا ہوں۔ ان خطوط سے روزمرہ کی خط و کتابت میں حضرت باقر کی انشا نگاری کا انداز معلوم ہو سکے گا اور شاعری کے چند بنیادی اصول بھی معلوم ہو سکیں گے جن کو پیش نظر رکھنا اور اون پر کاربند ہونا شاعر کے لیے ضرور ہے۔ ان کے علاوہ حضرت علیہ الرحمہ کے اصلاح دہی کا طرز بھی معلوم ہو سکے گا۔

## (۱) نقل خط حضرت باقر بنام مولوی سیّد عبدالعزیز صاحب آزاد

برخوردار سعادت آثار عزیز سراپا تمیز منشی سیّد عبدالعزیز زاد عمرہٗ و قدرہٗ۔ دعائے مزید حیات و ترقی دولت و اقبال مطالعہ نمایند۔ قطعہ خط آن عزیز مع غزل بعد مدت دراز از ڈاک وصول گردید خرم و خرسند ساخت۔ حق سبحانہ و تعالیٰ شانہ باین یاد آوری و سعادتمندی دیرگاہ سلامت دارد۔ در بعضے خطوط وعدہ میکنند کہ بعد ازین خط دیگر متضمن فلان مضمون خواہم نگاشت لیکن آن خط موعودہ نمی رسد شاید از یاد میرود۔ وعدہ فرستادن گلدستہ[۱] چند بار نمودند مگر وفاے آن وعدہ مرہم جراحت انتظار نہ شد و مشاعرہ از زمانہ بسیار می شود چہ احتمال است کہ یک گلدستہ ہم چاپ نشدہ باشد۔ اشتیاق غزل فارسی چکیدۂ خامہ جادو نگار

---

(۱) گیا میں مشاعرہ ہوا کرتا تھا اور شعرا اردو اور فارسی میں اپنا اپنا کلام پڑھا کرتے تھے۔ ہر مشاعرہ میں جس قدر غزلیں پڑھی جاتی تھیں ایک جا جمع کر کے بطور گلدستہ کے چھاپ دیجاتی تھیں۔

قاضی[۲۲] فرزند احمد صاحب چند بار نوشتم و ہنوز ہمان اشتیاق دامنگیر دل است و نیز غزل فارسی
مولوی فصیح[۲۳] احمد صاحب را سامعہ مشتاق است چون ممدوح علیہ استاد آنعزیز اند حاصل شدن
محض آسان ۔ بالجملہ غزل آن عزیز بمطالعہ در آوردہ اصلاح کردہ فرستادہ می شود ۔ چند
شعر دران کہ معنی لطیف نداشت و درستی آن بہ تبدیل و تغییر ہم ممکن نشد بدر کردم و مطلع
درست کردہ غزل مرتب کردہ شد و خیال این معنی دارند کہ کلام از لغو حشو پاک باشد و
ضبط و ربط کلام از دست نرود ۔ اگرچہ اشعار قلیل باشند لیکن خوب باشند فضول قافیہ
پیمائی ضرور نیست حضرت غالب میفرمایند ؎

نگویم تا نباشد نغز غالب — چہ غم گر ہست اشعار من اندک[۲۴]

واین دعاگو ہم غزلے درین زمین حسب فرمایش آنعزیز درست کردہ است مگر حق
اینست کہ معارض خواجہ حافظ گردیدن از دانش دور است ۔ امام طبقۂ ثانیہ بابا فغانی
بودہ اند ظہوری و نظیری و عرفی و کلیم و دیگر شعرائے متاخرین ہمہ مقلد او شدہ اند و بر
غزلہائے شان شعرائے متاخر طبع آزمائی نمودہ و غزلہا گفتہ ۔ نزدم کتابے بود مجموعہ کہ بزرگے
ابتدا از غزل فغانی نمودہ بود و غزلہائے متاخرین کہ بران غزل بود بعد از ان نوشتہ ۔
کتابے بود بطور گلدستہ مشاعرہ ۔ این فقیر را در اینجا (یعنی آرہ) از بعضے بزرگان بلگرامی بدست
آمدہ بود در پیر پگہ مشمول دیگر کتابہا بہ غارت[۲۵] رفت حسرت آن کتاب از دل نمی رود ۔

---

۲۲ قاضی فرزند احمد صاحب مرحوم گیا کے رئیس تھے اور فارسی گو شاعر تھے ۔

۲۳ مولوی فصیح احمد حسرت بہیروی مرزا احمد دہلوی ریختی گو کے شاگرد تھے اور وہ حضرت غالب کے شاگرد تھے ۔

۲۴ گیا کے ایک مشاعرہ میں خواجہ حافظ شیرازی کی ایک غزل کا مطلع ؎ ہرگزم نقش تو از لوح دل و جان نرود ۔ ہرگز از یاد من آن سرو خراماں نرود ۔ طرح دیا گیا تھا ۔ شاہ عبد العزیز صاحب آزاد کی فرمایش پر حضرت باقر نے ایک غزل لکھی جس کا ایک شعر یہ ہے ؎ روش عرفی و حاجی ہمہ سہل است ولے ۔ در رہِ حافظ ما ہیچ غزلخوان نرود (دیوان باقر ردیف دال غزل نمبر ۶۴۳)

۲۵ بہت دنوں کے بعد یہ کتاب اتفاقاً مجھے مل گئی اور اب میرے پاس ہے ۔ عطا حسین ۔

غرض اینکہ غزلہائے فغانی را اساتذہ طرح قرار دادہ اند لیکن بر غزل حافظ کسے سبقت نکردہ مگر بہ ندرت در بعضے غزل۔ و امروز قطعہ خط عزیزی شاہ مجیب الحق سلمہٗ از سملہ آمدہ است دران خط دو خمسہ نتیجہ فکر خود برائے اصلاح فرستادہ اند یک خمسہ بر غزل کمال خجندی و خمسہ دیگر بر غزل این دعاگو باطمینان دیدہ فرستادہ خواہد شد۔ و از چند عرصہ طبیعت این دعاگو بعارضہ دوران سر و شدت درد سر بیار نادرست بود لہذا در فرستادن جواب خط آنعزیز توقف سہ چہار روز گردید و حالا در نوشت و خواند خطوط بسیار حرج رو خواہد داد زیرا کہ عبد الصمد و عبد الکریم سلمہما کہ بتقریب تعطیل کالج بر مکان بودند بعرصہ پنج چہار روز ہر دو نورچشمان باکی پور خواہند رفت و یک طالب العلم مدرسہ حنفیہ کہ دریں جا جاگیرشان بود و مردم ذی استعداد نوشت و خواند خطوط ما میکرد او بمکان رفت حالا کسے نخواہد بود کہ خط بخواند و نویسد۔ بہرحال آنعزیز از تحریر خطوط کف قلم نخواہند کرد بکدامی تدبیر خواندہ خواہد شد و اگر بوجہ مذکور در رسیدن جواب توقف رو دہد معذور خواہند داشت و مزاج این دعاگو از عرصہ دو سہ روز برسر افاقہ است لیکن ہنوز صحت کلی نیست اینقدر حواس درست شدہ کہ خط و غزل آن عزیز شنیدم و جواب نویسانیدم۔ و غزلہائے خود کہ میفرستیم باید کہ شعرائے فارسی آنجا را نمایند اگر بہ پسندند لطف است ورنہ استحقاق آن ندارم و دریں خط نگاشتہ اند کہ در مشاعرہ حالیہ صرف چار اشخاص غزل فارسی خواندند مگر تفصیل نہ نگاشتند اسامی آن حضرات زیر قلم کنند و معلوم نیست کہ در مشاعرہ منصب خواندن آخر برائے کیست از ان اطلاع منجو اہم زیادہ دعائے ترقیات۔

باقر علی تاریخ ۲۹ ر اکتوبر ۱۸۹۸ء

—— ⁘ ——

# مولوی شاہ عبد العزیز آزاد کی غزل اور اوس پر حضرت باقر کی اصلاح

(۱) از دماغم ہوس روئے حسینان نرود — تا بعمر از دل من الفت خوبان نرود

(۲) تا نہ بینید رُخ نیکوے نوگاہے جانان — وقت مردن زتنم جان[۱] بہ آسان نرود

(اصلاح) تا نہ بینید رُخ خوب تو دم نزع مرا — جان رود آہ ز قالب مگر آسان نرود

(۱ لفظ جان میں نون ظاہر کیا گیا ہے اور اعلان نون جائز نہیں)

(۳) خوگر جور و جفا شد دل من چند[۲] انکہ — ظلم صد گونہ بہ بینید رہ افغان نرود

(اصلاح) خوگر جور و جفائے تو شدم بسکہ ز دل — با ہمہ ظلم و ستم نالہ و افغان نرود

(۲ کاف متحرک آخر مصرعہ میں درست نہیں کاف ساکن بعضے کلام میں آیا ہے)

(۴) عاشقان منتظر جلوہ نظر بر راہ اند — از رہ لطف مگر آن شہ خوبان نرود

(اصلاح) عاشقان منتظر انند براہش لیکن — ہیچگہ جلوہ کنان آن شہ خوبان نرود

(۵) روے گلرنگ تو بفربفت چنانم جانا — دل من گہ بہوائے گل و بستان نرود

(اصلاح) بسکہ شیدائے بہار گل روے تو بود — دل من گہ بہ تماشائے گلستان نرود

(۶) از سر لطف گہے شاد بگردان مارا — ظلم بر عاشق دلخستہ بدینسان[۳] نرود

(۳ ردیف اس مصرعہ میں بجائے خود نہیں ہے اور مضمون بھی پیش پا افتادہ ہے قابل بدر ہے)

(۷) دعوی عشق از و باطل و نا زیبا شد — ہر کہ در راہ وفا از سر مژگان نرود

(اصلاح) ہست بپائے طلبش سست بجولانگہ عشق — ہر کہ پا کردہ ز سر در رہ جانان نرود

(۸) مشتعل گشت بدل آتش عشق خوبان — چون کنم تا بلبم نالہ سوزان[۴] نرود

(۴ اس شعر کا مطلب باوجود غور کے کچھ معلوم نہیں ہوا خدا جانے تم نے کیا مطلب رکھے ہیں۔ بالجملہ ترکیب جیسی نہیں ہے)

(۹) خار را دید نشستہ چو بہ پہلوئے گلے — غیرتم گفت کہ دیگر بگلستان نرود[۵۵]

(۵۵ بندش اس کی بھرا اور ترکیب سست ہے اور نرود کا کوئی فاعل معلوم نہیں ہوتا)

(۱۰) ہرکہ در بزم تو آمد خوش و خرم آمد — دیگر آن کس ز برت خرم و شادان نرود[۵۶]

(۵۶ یہ شعر بے معنی ہے بدر)

(۱۱) عاشق و رندم و مست مے الفت زاہد — دل من جائے بجز کوئے حسینان نرود

(اصلاح) عاشقم کے بروم جانب مسجد زاہد — دل من جز طرف کوچۂ جانان نرود

(۱۲) جلوہ افگن شدہ در وادی ایمن مہ من — ارنی گوئے چرا موسی عمران نرود[۵۷]

(۵۷ یہ شعر بہت درست ہے)

(۱۳) ہست آزاد گرفتار بلائے شب غم — آفتے نیست کہ بر جان پریشان نرود[۵۸]

(اصلاح) ہست آزاد گرفتار بلائے شب ہجر — آفتے نیست کہ بر حال پریشان نرود

(۵۸ جان کی صفت پریشان درست نہیں ہے اس واسطے حال بنایا گیا)

## (۲) نقل خط حضرت باقر بنام مولوی شاہ مجیب الحق کمالی

سراپا سعادت و رشادت عزیز تر از جان قرۃ العین مولوی شاہ مجیب الحق[۲۶] صاحب اطال اللہ عمرہ۔ از ہیچمدان دعا گوئے خود باقر علی سلام و دعا مطالعہ نمایند۔ مکتوب بہجت اسلوب آنعزیز در وقت سعید چہرہ وصول افروختہ ابواب مسرت و انبساط بر دل کشود باین یاد آوری و عاجز نوازی دیر گاہ سلامت باشید۔ خمسہ آنعزیز مطالعہ در آمد ہر چند چشم بینا ندارم کہ خود بنیم مگر بگوش شنیدم۔ بر سلامت ذہن و دقت طبع و قاد آنعزیز آفرینہا کردم

---

۲۶ شاہ مجیب الحق صاحب کمالی حضرت باقر کے ہم جد اور رشتہ میں بھائی تھے۔ ان کا سلسلہ نسب حضرت شاہ معروف بن حضرت شاہ منصور سے ملتا ہے۔

ماشاءاللہ باوجود نومشقی معانیہائے نازک بخیال می آرند حسب الحکم آنعزیز محو و اثبات بعمل آمد از کثرت ترمیم و زیادہ تغیر و تبدیل ملول و شکستہ خاطر نخواہند شد زیراکہ در ابتدائے مشق ہر فن از ہر کسے ہمین قسم غلطیہا سرمیزند من اینقدر غنیمت شمردم کہ با وجود نومشقی گوہر نازک خیالی سفتند مگر چون از قواعد و اصول شاعری و رموز و غوامض این فن دستگاہے چندان معتدبہ ندارند غلطیہائے ترکیب و تخلف قاعدہ شاعری رو دادہ ہرچند بہ تغیر بسیار ترمیم ممکن بود خواستم کہ کلام بسیار صاف و نشستہ گردد تا کسے را از سامعان مجال اعتراض و جائے انگشت نباشد و خواستہ بودم کہ بر تضمین کلام استاد کمال دخل کردہ شود و آنچہ بر غزل این ہیچمیرز مصرعہا ضم کردہ اند از ان اغماض نظر کردہ شود زیراکہ کلام این ہیچمدان آن رتبہ ندارد کہ عزیزان بران مصرعہا ضم کنند مگر بلحاظ ملال خاطر آنعزیز کہ خاطر عزیزان نازک می باشد قلم اصلاح راندہ شد و خمسہ دو شعر معطل داشتہ آمد زیراکہ خیال قافیہ دران نکردہ اند قافیہ ہا در دو شعر بے ربط است و مناسب می نماید کہ فکر غزلہا کنند و چند غزل چکیدہ خامہ معنی نگار و نتیجہ فکر وقاد خود نزدم فرستند تا اصلاح کردہ فرستادہ شود از طبیعت داری آنعزیز امید است کہ در دہ دوازدہ غزل سلیقہ شعر گوی درست خواہد شد زیراکہ قواعد این فن و ضابطہ درستی و چستی ترکیب و احتیاط از حشو و لغو در این قدر بر طبع سلیم آن سعادتمند بخوبی جلوہ گر خواہد گردید۔ و چون درین وادی قدم نہادہ اند باید کہ چندے محنت کنند و کتابہائے اصول این فن بمطالعہ در آرند و اگر کدامی دیوان اساتذہ نزد آنعزیز باشد سیر آن کنند تا قوت افزاید۔ و یاد آنعزیز باد کہ در عظیم آباد وعدہ فرستادن رسالہ حضرت شاہ کمال[۲۷] قدس سرہٗ کردہ بودند آنرا چہ قدر ایام گذشت شاید از یاد رفت باز یاد دہی میکنیم کہ

[۲۷] حضرت شاہ کمال قدس سرہٗ دیورہ کے رہنے والے حضرت باقر کے بزرگوں میں تھے۔ بہت بڑے ادیب اور نہایت اعلیٰ پایہ شاعر اور بہت بڑے صاحبدل بزرگ تھے۔ شیخ علی حزیں کے ہم عصر تھے اور شیخ کے بنارس کے اقامت کے زمانہ میں ان سے بہت دنوں تک خط و کتابت رہی تھی اور شیخ جیسے شخص نے ان کی علمیت اور فارسی دانی اور شاعری کو تسلیم کیا تھا۔ ان کا نام شاہ کمال علی تھا اور کمال تخلص تھا۔

مشتاق آن ہستم تا از کلام بزرگان خود خطے و فیضے برادرم از سعادتمندی آنعزیز بعید نیست کہ بمدعا
برسم و باید کہ آن رسالہ صاف صاف نوشتہ شدہ باشد تا کم حیثیت ہم بے تامل بخواند و پرچہ
اصلاحی ہم فرستادہ میشود اصلاح از ان بدریافت خواہد آمد و دیگر پرچہ صاف کردہ شدہ
است دران حرف مصرعہاے اصلاحی بقلم آمدہ تا بے تامل خواندہ شود۔ واین دعاگو را
مشتاق دیگر کلام خود دانند فقط زیادہ دعا۔

۱۶۔ جمادی الثانی (۱۳۱۶ھ) از مقام آرہ محلہ ناظر گنج

## خمسہ مولوی شاہ مجیب الحق کمالی بر غزل حضرت مولوی باقر علی

(۱) مراد لیست کہ صد فتنہا ہمین باشد ذلیل کردم را آشنا ہمین باشد
(اصلاح) فغان ز دل کہ سر فتنہا ہمین باشد زخود ربودم را آشنا ہمین باشد
مگر ز بخت تشکایت مرا ہمین باشد اسیر زلف بگشتم بلا ہمین باشد
(اصلاح) ز بخت خویش شکایت مرا ہمین باشد . . . . . . . . . . . . . .

مریض عشق شدم ابتلا ہمین باشد

(۲) ہزار شکر درخشید نیک اخترمن ولے بصلح برآمد چو آن بت پرفن
(اصلاح) بسوے من بخرامید آن بت پرفن . . . . . . . . . . . .
قدم بناز و تجبتر نہاد بر سر من غبار مقدم او کرد دیدہ ام روشن
(اصلاح) قدم بناز و ادا ہا نہاد بر سر من . . . . . . . . . . .

ز کحل طور نگو توتیا ہمین باشد

(۳) برآمدی ز پئے قتل و گفتۂ چہ ادا است کشیدۂ تبر کین و گفتۂ چہ ادا است

(اصلاح) تو از کرشمہ و ناز آنچہ میکنی زیباست — جفا و جور تو دانستہ ام کہ مہر و وفاست
نمودہ سر ما خم و گفتہ چہ اداست — نہادہ بسرم تیغ و گفتہ چہ اداست
(اصلاح) غرض ہر آنچہ بمن میکنی روا و بجاست — . . . . . . . . . . . . . . . . .

فدائے ناز تو جانم ادا ہمین باشد

(۴) بتبیست کج کلہ و شوخ چشم و طرارے — فدائے حسن بخوبی بمکر عیارے
(اصلاح) نگار ماست عجب شوخ و شنگ و طرارے — تمام سحر و فسون پر فنے و عیارے
پئے نظارۂ جمالش چو گفتہ شد بارے — برونما دل و دین میکند طلب آرے
(اصلاح) پئے نظارۂ رویش چو گفتمش بارے — . . . . . . . . . . . . . . . . .

برائے ہیچ رخے رونما ہمین باشد

(لہ نظارہ میں اضافت ساقط ہے)

(۵) فغان بکوہ و بیابان کردن عاشق — نفس زدرد فراقت شمردنِ عاشق
(اصلاح) زدن زخنجر بیداد گردن عاشق — بدوری تو غم و غصہ خوردنِ عاشق
بسنگ سر بزدن حیف مردن عاشق — بدست صدمۂ ہجراں سپردن عاشق
(اصلاح) زخانہ جاں پس دیوار کردن عاشق — . . . . . . . . . . . . . . . . .

طریق مہر و شعار وفا ہمین باشد

(۶) سزاست شہرگ جاں زا بریدن و مردن — ز آب تیغ ہلاہل چشیدن و مردن
جمال روئے تو اے جان دیدن و مردن — بکوئے دوست چو بسمل طپیدن و مردن
(اصلاح) جمال صورت جانانہ دیدن و مردن — . . . . . . . . . . . . . . . . .

عروج رتبۂ اہل وفا ہمین باشد

(سے ایجان میں نون ظاہر ہے اعلان نون جائز نہیں دوسرے یہ کہ آپ نے آخر مصرع میں معشوق کو مخاطب کیا ہے اور اصل مصرع میں غیبیت ہے دونوں مصرعوں میں تباین ہوتا ہے)

(۷) ز درد ہجر تو جان بر لب است ہان بنگر — بیا و بہ بین کہ شکستہ دلیم وخستہ جگر
(اصلاح) ........ نگاہ کن کہ شکستہ دل است وخستہ جگر

تو جہے ز کرم بر کمالِ مضطر — زنا ز باقر دلخستہ را بکش در بر
(اصلاح) شدہ است ہمچو کمالی بس عاجز و مضطر ........

پے شکستن دل مومیا ہمین باشد

(سہ ان تین مصرعوں کا قایل اپنا حال بیان کرتا ہے اور اصل شعر کا قایل اپنی غرض۔ خمسہ میں مصرع تضمین کو اصل شعر کے ساتھ موافق وچسپاں ہونا چاہیئے اس واسطے اس قاعدہ کی بنا پر ترمیم کیا گیا)

# شعر فہمی۔ سخن رسی۔ سخن شناسی

شاعری اور شعر گوئی کو فطری مناسبت کے علاوہ اکتساب کی بھی محتاجی ہے جب تک زبان کی لغات اور محاورات پر بدرجۂ کمال عبور اور دسترس نہ ہو اور صرف و نحو۔ عروض و قوافی اور بلاغت و معانی کے اصول و قواعد سے واقفیت تامہ حاصل نہ ہوئی ہو اور مدت دراز تک مشق سخن نہ کی گئی ہو شعر گوئی اور شاعری نہیں آسکتی لیکن شعر فہمی۔ سخن رسی اور سخن شناسی کا دارومدار زیادہ تر وجدان صحیح اور ذوق سلیم پر ہے یہ فطری صفتیں ہیں اور مبدء فیاض نے ان صفات سے بہت کم لوگوں کو مستفیض کیا ہے ان کم لوگوں میں ایک حضرت باقر بھی تھے۔ اچھے اشعار کی جانب اون کی توجہ فوراً منعطف ہوجایا کرتی تھی اور لطیف اور پر اثر اشعار کا اون پر بہت گہرا اثر ہوا کرتا تھا۔ مشکل سے مشکل اشعار کے مطالب اون کے ذہن میں فوراً آجاتے تھے اور معانی و مطالب کو نہایت صاف اور دلکش طریقہ پر بیان فرما کر دلنشین کردیا کرتے تھے۔

حضرت شاہ ظہور الحق قدس سرہٗ مجھ سے فرماتے تھے کہ ایک بار حضرت باقر کے سامنے ایک شخص نے یہ شعر پڑھا۔

مجلس وعظ تو تا دیر رہے گی غالب  پاس ہی میخانہ ہے پیکر کے ابھی آتے ہیں

اس شعر میں حضرت غالب کا نام سنکر وہ نہایت متعجب ہوے اور بار بار پوچھا کہ کیا یہ شعر واقعی غالب کا ہے۔ آخر خاموش ہو رہے مگر اون سے نہ رہا گیا اور اوسی روز حضرت غالب کی خدمت میں خط لکھ کر واقعہ بیان کیا اور پوچھا کہ ایا شعر واقعی انہیں کا ہے۔ حضرت شاہ ظہور الحق صاحب فرماتے تھے کہ حضرت غالب کا جواب لفظ بہ لفظ ابھی تک مجھے یاد ہے اور وہ یہ تھا۔ "اگر یہ شعر میرا ہو مجھ پر ایک ہزار لعنت ورنہ جس نے اس کو بغلط میری جانب منسوب کیا ہے اوس پر دس ہزار لعنت۔ مجھے کیا شامت آئی تھی کہ پاس ہی میخانہ ہوتے ہوئے مجلس وعظ میں جا کر بیٹھتا"۔ اس واقعہ سے ایک جانب حضرت باقر کے وجدان صحیح کا اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کسی طرح باور نہ کر سکے کہ یہ شعر غالب کا ہو سکتا ہے دوسری جانب حضرت غالب کی استادی کا کمال ملاحظہ کرنی ہے کہ مذاق کے پیرایہ میں جواب دے کر کس لطافت کے ساتھ اس شعر کے سقم اور رکاکت کو ظاہر کر دیا۔

حضرت باقر ایک روز شیخ علی حزیں کا دیوان دیکھ رہے تھے اون کی ایک غزل کا مقطع نظر سے گذرا ؎

بملامت گران حزین میگفت  چہ کنم دل باختیار کسے است

اس شعر کے دوسرے مصرعہ پر اونھوں نے سر دھن لیا۔ بہت دیر تک اوس کو بار بار پڑھتے رہے اور بالآخر اوسی وزن اور ردیف اور قافیہ میں خود ایک غزل لکھی جس کا مقطع یہ ہے (دیوان باقر ردیف تا غزل ۱۱) ؎

باقر این مصرعۂ حزنیم سوخت چہ کنم دل باختیار کسے است

ایک روز میں آرہ میں اپنے حجرہ میں بیٹھا حضرت خواجہ حافظ شیرازی کا دیوان دیکھ رہا تھا کہ حضرت باقر تشریف لائے اور کرسی پر بیٹھ گئے اور فرمایا کہ کوئی غزل پڑھ کر مجھے بھی سناؤ۔ اس وقت میرے پیش نظر جو غزل تھی اس کا مطلع یہ ہے ؎

قتل این خستہ بشمشیر تو تقدیر نبود ورنہ ہیچ از دل بیرحم تو تقصیر نبود

اس غزل کو میں پڑھتا گیا اور اس کے ہر شعر کی باریکیوں کو وہ بیان کرتے گئے جس وقت میں نے مقطع پڑھا ؎

آینے بدز عذاب اندہ حافظ بیتو کہ برہیچکسش حاجت تقسیر نبود

اس شعر کو سنکر بے حد متاثر ہوئے۔ تقریباً آدھے گھنٹہ تک اس کو بار بار پڑھتے رہے

ایک روز میں حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمہ کا دیوان طیبات دیکھ رہا۔ حضرت باقر میرے حجرہ میں تشریف لائے اور بیٹھ گئے اور پوچھا کون کتاب پڑھ رہے ہو۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت سعدی کا دیوان۔ فرمایا کوئی غزل پڑھ کر مجھے بھی سناؤ۔ میں نے ایک غزل کا مطلع پڑھا ؎

سرو سیمینا بصحرا میروی نیک بد عہدی کہ بے ما میروی

اس کے بعد جب میں نے دوسرا شعر پڑھا ؎

کس بدین شوخی و رعنائی نرفت خود چنینی یا بعمدا میروی

سنتے ہی بے اختیار ہو گئے۔ بار بار پڑھا آخر فرمایا کہ کاش اپنی تمام عمر میں میں نے جو کچھ کہا ہے حضرت شیخ سعدی لے لیتے اور اپنا یہ ایک شعر مجھے دیدیتے۔

اہل بہار شمال و مغرب کے کونہ کو بھنڈار کونہ کہتے ہیں اور عام خیال یہ ہے کہ برسات کے

موسم میں شام کے وقت اس سمت سے جب ابر اوٹھتا ہے تو تمام رات خوب برستا رہتا ہے
ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ برسات کا زمانہ اور بھادون کا مہینہ تھا۔ عصر کی نماز کے بعد آرہ
کے مکان کے صحن میں حضرت باقر بیٹھے تھے اور اون کے ملاقاتیوں میں چار پانچ اصحاب اونکے
پاس تھے کہ بھنڈار کونہ کی جانب سے نہایت تیرہ و تار ابر نمودار ہوا۔ سیاہ ابر میں سفید
سفید بگلوں کا اوڑنا نہایت بھلا معلوم ہوتا ہے۔ حاضرین میں عرب شاہ نامی ایک صاحب نے
حضرت باقر سے کہا کہ "حضور ملاحظہ فرمائیں اس سیاہ ابر میں سفید بگلوں کا اوڑنا کیسا بھلا
معلوم ہو رہا ہے"۔ سب لوگ اودہر متوجہ ہو کر دیکھنے لگے۔ ایک صاحب نے اون سے
پوچھا کہ "حضور! بھنڈار کونہ کو فارسی میں کیا کہتے ہیں"۔ فرمایا "اس لفظ سے جو مفہوم
لیا جاتا ہے اہل فارس کی اصطلاح میں اس کا مرادف لفظ "سمت یمانی" ہے۔ چنانچہ
حضرت سعدی کی ایک غزل ہے جس کا ہر شعر مطلع ہے اوس کا ایک شعر یہ ہے ؎

برق یمانی بجست باد بہاری بخاست طاقت مجنون نماند خیمہ لیلیٰ کجا است"

اس شعر کو پڑھتے ہی اون کی حالت متغیر ہو گئی۔ آنکھیں سُرخ ہو گئیں اور چہرہ
چمکنے لگا آخر بیتاب ہو کر مسجد میں (جو اوسی صحن کے ایک گوشہ میں تھی) جا کر بیٹھ گئے اور
مغرب کے بعد تک کسی سے گفتگو نہ کر سکے۔ اس واقعہ سے اون کی وسعت نظر اور
قوت حافظہ کا بھی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔

ایک روز ایک صاحب نے حضرت علیہ الرحمہ سے پوچھا کہ حضرت شیخ سعدی اور
خواجہ حافظ میں غزل گوئی میں کون بڑھے ہوئے تھے فرمایا کہ شیخ سعدی اور امیر خسرو دہلوی
غزل گوئی میں برابر کا درجہ رکھتے ہیں اور یہ دونوں بزرگ اس فن میں تمام متقدمین اور
متاخرین شعرا سے بہت بالاتر ہیں۔ دوسرے صاحب نے کہا کہ حضرت سعدی کی

ایک غزل پر خواجہ حافظ نے خمسہ بھی لکھا ہے فرمایا کہ ہاں اور جس غزل پر خمسہ لکھا ہے اوس کا مطلع یہ ہے ؎

گر دست دہد ہزار جانم در پائے مبارکت فشانم

اس کو پڑھ کر ان کی حالت دگرگوں ہوگئی آبدیدہ ہوگئے اور بار بار پڑھتے رہے اور فرمایا کہ مبدء فیاض کا خاص فیض تھا جو سعدی کے قلم سے ایسے اشعار لکھوایا کرتا تھا۔

مولوی سید اقبال علی بحر مرحوم (جن کا ذکر پہلے ہو چکا ہے) کے چھوٹے بھائی مولوی سید خورشید علی مرحوم ایک روز پٹنہ میں حضرت باقر سے ملنے آئے۔ اثنائے گفتگو میں اونھوں نے کہا کہ غالب کے اردو دیوان میں بعض شعر ایسے ہیں جو مہمل اور بے معنی ہیں اور جنھیں اونھوں نے غالباً مدہوشی کی حالت میں کہدیا ہوگا۔ فرمایا ایسا کوئی شعر پڑھیئے۔ اوتھوں نے یہ شعر پڑھا۔

دل خون شدۂ کشمکش حسرت دیدار آئینہ بدست بت بدمست حنا ہے

سنکر پہلے تو اس شعر کی دیر تک تعریف کرتے رہے اس کے بعد اس کا مطلب ایسے لطیف اور دلکش طریقہ پر بیان فرمایا کہ جتنے وہاں بیٹھے تھے نہایت محظوظ ہوے۔ مجھے ان کے الفاظ بجنسہٖ یاد نہیں رہے لیکن جو کچھ اونھوں نے بیان کیا اوس کو میں اپنے الفاظ میں ادا کرتا ہوں۔ فرمایا:۔

اسی مضمون کا فارسی کا ایک شعر ایک استاد کا ہے غالب کے شعر سے اوس کا مضمون زیادہ صاف ہے اور اس کو سمجھنے کے بعد غالب کے شعر کا مفہوم آسانی سے سمجھ میں آجائے گا۔ وہ شعر یہ ہے ؎

ہر جدائی او سوخت وقت شبنم خوش که در مشاہدۂ آفتاب می سوزد

شاعروں کے تخیل میں شبنم آفتاب پر عاشق ہے۔ جب آفتاب طلوع ہوتا ہے

اوس کی تمازت سے شبنم خشک ہو جاتی ہے گویا جل جاتی ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ ہم بھی جل گئے اور شبنم بھی جلی لیکن جلنے اور جلنے میں فرق دیکھیے کہ ہم تو معشوق کی جدائی اور فراق کی آگ میں جل گئے اور خوشا وقت شبنم کا کہ وہ اپنے معشوق کے عین مشاہدہ میں اوس کی تجلیات کی گرمی سے جلتی ہے۔ اسی قسم کے مضمون کو حضرت غالب نے اپنے شعر میں نہایت لطیف پیرایہ میں ادا کیا ہے۔ قاعدہ ہے کہ کسی چیز پر چاروں جانب سے جب نہایت سخت دباو پڑتا ہے تو وہ چیز پگھل جاتی ہے۔ حنا بھی پسکر خون کی طرح سُرخ رنگت پیدا کرتی ہے اور گوری رنگت کا آدمی جب شراب پیکر بدمست ہو جاتا ہے تو اوس کا چہرہ بھی خون کی طرح سُرخ ہو جاتا ہے اوس وقت اگر وہ آئینہ ہاتھ میں لیکر دیکھے تو اوس کے چہرہ کی سُرخ رنگت سے عکس پذیر ہو کر گویا وہ بھی حنائے سائیدہ کی طرح خون جیسا سُرخ ہو جاتا ہے۔ حضرت غالب فرماتے ہیں کہ معشوق کے فراق میں اوس کی دیدار کی حسرتوں کی یورش اور کشمکش سے عاشق کا دل پگھل کر خون ہو گیا اس کے مقابلہ میں آئینہ کی خوش نصیبی دیکھیے کہ پسی ہوئی حنا کی طرح خون جیسا ہوا تو وہ بھی لیکن اوس کو یہ حالت معشوق بدمست کے ہاتھ میں جاکر اوس کے عین دیدار میں اوس کے رُخسار کے عکس سے نصیب ہوئی۔ عاشق کے دل کی یہ حالت فراق کی بدولت ہوئی اور آئینہ کی عین وصال اور مشاہدہ رخسار یار کی بدولت نتیجتاً ان میں یہ...

## حضرت باقر کی شاعری کی خصوصیات

کسی باکمال شاعر کی شاعری کی خصوصیات کا بیان کرنا آسان نہیں ہے خصوصاً

مجھ جیسے شخص کے لیے جس کو شعر گوئی سے کبھی تعلق نہیں رہا تاہم جب تک حضرت باقر کی شاعری کی خصوصیتیں کم و بیش بیان نہ کی جائیں یہ مقالہ نامکمل رہ جائے گا اس لیے جہاں تک میرے فہم کی رسائی ہے کچھ عرض کیے دیتا ہوں۔

(۱) حضرت باقر کی شاعری کی ایک خصوصیت جو بہت نمایاں طور پر مجھے نظر آئی۔ اون کے کلام کی برجستگی ہے۔ مجھے اون کا جس قدر کلام مل سکا وہ سب کا سب بلا کم و کاست اس دیوان میں جمع کر دیا گیا ہے۔ اون کے لکھے ہوئے یا لکھوائے ہوئے مسودوں میں یہ عجیب بات دیکھی گئی کہ اونہوں نے جو کچھ کہا فی البدیہہ اور بالکل برجستہ کہا اور لکھ لینے یا لکھوا لینے کے بعد اونہوں نے نظر ثانی یا غور مکرر کر کے اپنے کلام میں (معدودے چند مصرعوں کے سوا) کہیں ردوبدل نہیں کیا۔ پیر کی منقبت میں اونکا ایک سو چھ اشعار کا قصیدہ ہے اور مہاراجہ تنیا کی مدح میں ستر شعروں کا قصیدہ کہہ کر مولوی سید اقبال علی بحر مرحوم کو دیا تھا۔ دونوں کے اصل مسودے موجود ہیں۔ اون میں کہیں ردوبدل نہیں ہے اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ اون کو وہ مسلسل لکھتے چلے گئے اور لکھ لینے کے بعد اونہیں کسی شعر میں کسی ردوبدل کی ضرورت محسوس نہیں ہوی۔ اعلیحضرت حضور نظام آصف جاہ سادس غفران مکان کی مدح میں سترہ شعروں کا قصیدہ فی البدیہہ لکھوایا اور عرفی اور حزیں کے قصیدوں کے طرز پر پینتیس شعروں کا قصیدہ فی البدیہہ لکھ کر اوس میں اونہیں صرف ایک مصرعہ کو بدلنے کی ضرورت نظر آئی۔ اون کے اواخر زمانہ کے کلام میں ایک مصرعہ میں بھی کوئی ردوبدل نظر نہیں آیا البتہ اون کی قدیم بیاض میں جو غزلیں لکھی ہوئی ملیں اون میں گنتی کے صرف بارہ مصرعے ایسے ملے جن میں اونہوں نے کسی قدر تغیر و تبدل کیا اور اوس سے اون کی لطافت کو بہت بڑھا دیا۔ نمونہ کے طور پر دو مصرعے نقل کیے جاتے ہیں۔

ردیف الف کی غزل نمبر ۵ کے دوسرے شعر کا پہلا مصرعہ لکھا تھا "خار راہِ تو بود ترم تر از بستر گل"۔ اس کو بدلکر "زینت جیب وگریبا نست چو گل خار رہت" لکھا۔

ردیف دال کی غزل نمبر ۲۳ کے چوتھے شعر کا پہلا مصرعہ لکھا تھا "گدائے کوئے جاناں حاصلِ کونین میدارد"۔ اس کو بدلکر لکھا "گدائے کوئے جانان شو کہ کامِ دو جہاں یابی"۔

(۲) شاعری میں اہل زبان کے لغات محاورات اور اصطلاحات کی پابندی لازمی ہے ورنہ شاعری لچرسی ہو کر رہ جاتی ہے۔ ہندوستان کے بہتیرے فارسی گو شعرا سے لغزشیں ہو گئیں اور ایرانی محاورات کے بجائے فارسی زبان کے لباس میں ان کے قلم سے ہندی محاورات نکل گئے ہیں۔ مثلاً جہاں اہل زبان "طالع" کا لفظ لکھتے ہیں۔ (؎ کوکب بخت مرا ہیچ منجم نشناخت ۔ یارب از مادر گیتی بچہ طالع زادم ۔ حافظ) بعض ہندی نژاد شعرا نے بکلف "ساعت" لکھ گئے ہیں اس لیے کہ اس ملک میں لوگوں کے زبانزد یہی لفظ ہے۔ مثلاً "ساعت دیکھو" "یہ بچہ کس ساعت میں پیدا ہوا"۔ یا مثلاً ایک شخص نے بجائے "بے سبب" کے مہمل لفظ "غیر سبب" لکھدیا ہے (؎ ہر دم آزردگی غیر سبب را چہ علاج) ایسی لغزشوں پر اہل ایران ہنسا کرتے ہیں۔ شیخ علی حزیں کے متعلق مشہور ہے کہ جب کبھی کسی شعر میں اہل ایران کے محاورہ کے خلاف کوئی لفظ سنتے تھے بیساختہ کہدیا کرتے تھے "بوئے ہندی می آید"۔ اسی قسم کی لغزشوں اور فروگذاشتوں کے باعث حضرت غالب ہندی نژاد فارسی گو شعرا میں حضرت امیر خسرو اور حضرت حسن دہلوی رحمۃ اللہ علیہما کے سوا کسی کی شاعری کے معتقد نہیں ہوئے۔ مثنوی "باد مخالف" میں جہاں اپنے قول کی تائید میں مرزا عبدالقادر بیدل کو سند میں پیش کیا ہے وہاں بھی یہ کہنے سے باز نہیں آئے ؎

گرچہ بیدل ز اہل ایران نیست لیک ہمچون قتیل نادان نیست

خلاصہ یہ ہے کہ فارسی زبان میں اگر شاعری کیجائے تو اہل فارس ہی کے لغات محاورات اور اصطلاحات کی پابندی کرنی چاہیئے۔ اہل زبان کے محاورات کے خلاف ہندی محاورات کو فارسی کا جامہ پہنا کر شعر میں لانا شعر کو متبذل اور تباہ کر دینا ہے۔ حضرت باقر کی شاعری کی یہ نہایت ممتاز خصوصیت ہے کہ ان کا دیوان اول سے آخر تک پڑھ جائیے ایک جگہ بھی ایسا محاورہ نہیں ملے گا جو ایرانیوں میں مستعمل نہ ہو یا جس میں ہندیت پائی جاتی ہو اون کی زبان تمام تر ایرانیوں ہی کی زبان معلوم ہوتی ہے اور ان کا کلام اساتذہ (مثلاً نظیری عرفی۔ صائب۔ حزیں) کے کلام کے ساتھ مشابہت رکھتا ہے۔

(۳) تیسری خصوصیت یہ ہے کہ اون کا کلام ہر قسم کے حشو و زواید سے بالکل پاک ہے اور پیش پا افتادہ مضمون اون کے اشعار میں کہیں نہیں پایا جاتا۔ ان عیوب کی جانب اونہیں بہت خیال رہا کرتا تھا چنانچہ مولوی شاہ عبد العزیز صاحب آزاد کو اون کی ایک غزل اصلاح دیکر جس خط کے ساتھ واپس کی تھی (یہ خط نقل کیا جا چکا ہے) اوس میں ان معایب کی جانب اونہیں خاص طور پر متوجہ کیا تھا۔ خود بھی اپنے کلام کے متعلق فرمایا ہے ؎

باقر بہ کلامم نبود حشو و زواید ۔۔۔ در گلشن ما رہ نبود خار و خسے را

پیش پا افتادہ مضمونے نہ بندد طبع من ۔۔۔ کے سر صید چنین صید است شہباز مرا

(۴) چوتھی خصوصیت ہر صنف شعر پر اون کی قادر الکلامی ہے۔ اون کی کوئی مثنوی مجھے نہیں ملی۔ قصاید اور غزلوں اور قطعات کے علاوہ چار رباعیاں اور دو مخمس دیوان میں شریک ہیں۔ ان سب کو بغور دیکھنے سے واضح ہوتا ہے کہ جس بے تکلفی سے وہ غزل گوئی پر قادر تھے اوسی طرح وہ تمام اصناف کلام کے کہنے پر قدرت تامہ رکھتے تھے۔ اور اون کے نثر مضامین سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ نثر نگاری میں بھی وہ ویسے ہی قادر الکلام تھے۔

(۵) حضرت باقر کے شباب اور اوائل جوانی کے وقت کا کوئی کلام مجھے نہیں ملا۔ دیوان میں جس قدر شریک ہے وہ اون کے اواسط عمر اور اواخر عمر کا کلام ہے۔ اون کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جوانی ہی کے زمانہ میں اون کے کلام میں پختگی آگئی تھی اس لئے کہ وسط عمر اور آخر عمر کے کلاموں میں بہت ہی کم فرق محسوس ہوتا ہے۔

(۶) چھٹیں خصوصیت اون کے اشعار کی فصاحت بلاغت سلاست روانی اور صفائی ہے۔ اون کے اشعار میں اغلاق کہیں نہیں ہے اور شاعری کے ساتھ جبلی مناسبت ہونے کے باعث اون کے تمام اصناف کلام میں آمد ہی آمد نظر آتی ہے اور آورد اور تصنع کا کہیں شایبہ تک نہیں پایا جاتا۔ ایک شعر میں اونہوں نے خود فرمایا ہے ؎

بود بہ نطق طبیعی فصاحتِ طبعم وگرنہ طبع مرا ذوق خود نمائی نیست

(۷) اون کا کلام نہایت شیریں ہے اور اوس میں نہایت درجہ جزالت اور متانت پائی جاتی ہے۔ اوس کے علاوہ اون کے جبلی عشق و محبت کی بدولت اون کی غزلیں درد سے مملو اور تاثیر سے لبریز پائی جاتی ہیں۔

شاعری اور زباندانی میں اپنے کمال کا اعتراف اور اشعار کے فصاحت اور بلاغت کا اظہار حضرت باقر نے شاعرانہ طرز پر کہیں کہیں خود بھی کیا ہے۔ میں سات شعر اس موقع پر نقل کرتا ہوں ؎

سخن آبدار تو باقر در نظر قیمتِ گہر بشکست
ہر کس کہ شنید شعر من گفت این کس چہ فصیح و خوش بیان است
نباشد دل چسان مشتاق اشعارِ خوشت باقر کہ شیرین کام جان زین شیوۂ گفتار می گر
بزیر خاک بخفتی و زندہ باقر کہ ذکر خیر کلامِ تو جا بجا باقیست

در ہند نہ تنہا شدہ ام شہرۂ آفاق — در ناحیۂ ملک عجم غلغلۂ ما
ہست در ہند اگر شہرت نظم چہ عجب — اصفہان پر شدہ از شور سخندانی ما
تو ئی رشک نظیری و فغانی در سخن باقر — جزاک اللہ چہ ایران کردۂ ہندوستانی را

یہ اشعار شاعرانہ تعلی پر محمول کئے جا سکتے ہیں لیکن فی نفس الامر وہ حقیقت حال کا اظہار کرتے ہیں۔ شاعر کا مقصد یہ ظاہر کرنا ہے کہ اوس کے کلام کی فصاحت۔ بلاغت اور لطافت اور اوسکی قادر الکلامی اور کمال زباندانی کا اعتراف نہ صرف ہندوستان کے فارسی گو اکابر شعرا اور اہل ذوق کو ہے بلکہ ایرانیوں اور اصفہانیوں کو بھی اون کی زباندانی اور شاعری کا معترف ہونا پڑا گویا ان لوگوں کے اعتراف کرنے سے اون کی شہرت ایران اور اصفہان تک پہنچ گئی۔

حضرت باقر کو اوایل عمر سے ایرانیوں سے ملنے کا شوق تھا۔ فارسی زباندانی اور ان لوگوں کی صحبت کی بدولت اونہوں نے فارسی زبان میں گفتگو کرنے میں اس قدر مہارت پیدا کر لی تھی کہ جب کسی ایرانی سے وہ باتیں کرتے تھے تو اون کے لب و لہجہ اور بات چیت سے یہی معلوم ہوتا تھا کہ ایک فصیح اللسان ایرانی باتیں کر رہا ہے۔ اون کے آرہ میں قیام کے زمانہ میں تجارت پیشہ ایرانیوں کی آمد و رفت بہت رہا کرتی تھی۔ بعض وقت نہایت باکمال ادیب اور شاعر بھی آجاتے تھے۔ مسافروں کے قیام کی جگہ صرف قدیم شاہی سرا تھی جو حضرت باقر کے مکان سے بہت قریب تھی اس لئے اون لوگوں کو ان سے راہ و رسم پیدا کر لینے کا بہت جلد موقع مل جاتا تھا۔ میں نے شمس العلما نواب امداد امام بہادر مرحوم سے اور خود حضرت باقر سے اور اون کے تین چار دوستوں سے بھی سنا ہے کہ یہ لوگ جب اون کی گفتگو اور اون کا کلام سنتے تھے نہایت حیران رہ جاتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک شیرازی آئے جو حضرت شیخ سعدی

علیہ الرحمہ کے اولاد میں تھے۔ آدمی نہایت ذی علم اور فصیح اللسان تھے اور بہت اچھے شاعر تھے حضرت باقر کی گفتگو اور ان کا کلام سنکر اونہیں ان کے ہندی ہونے میں شبہ ہوگیا اور چند روز تک انہیں اصفہانی الاصل ہی سمجھتے رہے۔

اساتذہ کے ساتھ اپنے کلام کی مناسبت کا اظہار حضرت باقر نے مرقومۃ الذیل اشعار میں کیا ہے ؎

نہ حزین ماند نہ عرفی نہ نظیری باقر — تا شود شیفتۂ طرز غزل خوانی ما
کجاست عرفی و صائب کجا کلیم و حزین — منم فتادہ درین جا زہمزبان تنہا
باقر از کلک گہر ریزت نہ تنہا این غزل — ہر کلامے چون کلام سعدی و خاقانی است
بشعر عرفی و صائب نیافتم باقر — فصاحتے کہ بہ انداز این سخن پیدا است
ہمنوایم بہ بلبل شیراز — طوطی ہند ہم زبان من است
میگفت حزین باقر با عجز و ادب بامن — یک شعر چو اشعار تو موزون نتوانم کرد
کے حزین پیش تو زند دم ہم چہ جائے عرفی است — باقر اشعار خوشت از شعر سلمان شد لذیذ

ان اشعار میں بھی شاعرانہ تعلی معلوم ہوتی ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ اکابر شعرا (مثلاً نظیری، عرفی، صائب، کلیم، حزیں اور غالب) نے متقدم شاعروں کی غزلوں اور قصاید کے طرز پر غزلیں اور قصیدے کہہ کر طبع آزمائیاں کی ہیں۔ حضرت باقر بھی ان بزرگوں کے طریقہ پر چلے ہیں اور اساتذہ کی غزلوں کے طرز پر غزلیں کہی ہیں۔ ان اشعار میں اونہوں نے یہ ظاہر کرنا چاہا ہے کہ "ہم نے تتبع کو اوس درجۂ کمال تک پہنچا دیا کہ اگر یہ اساتذہ موجود ہوتے اور ہمارا کلام سنتے تو اوس کی قدر کرتے اور داد دیتے"۔ اونہیں یہ بھی محسوس ہوتا ہوگا کہ اساتذہ کے بعض کلام سے اون کا بعض کلام واقعی بڑھ گیا ہے۔ مبدء فیاض کا فیض

بند نہیں ہوا ہے اور بہت ممکن ہے بلکہ کبھی کبھی دیکھنے میں بھی آیا کرتا ہے کہ متاخرین میں ایک شخص ایسا پیدا ہو جاتا ہے جو اکثر متقدمین سے بڑھ جاتا ہے ؎

فیض روح القدس ار باز مدد فرماید — دیگران نیز کنند انچہ مسیحا میکرد

بابا کمال خجندی ۔ بابا فغانی اور حاجی محمد جان قدسی کی ایک ایک غزل کے طرز پر حضرت باقر کی بھی ایک ایک غزل اون کے دیوان میں ہے ۔ سعدی، ظہوری اور عرفی کی دو تین غزلوں کے طرز پر اون کی دو تین غزلیں ہیں ۔ حافظ، نظیری، صائب حزیں اور غالب کی غزلوں کے طرز پر اون کی متعدد غزلیں ہیں ۔ ان سب کی صراحت میں بہت طوالت ہو جائیگی اس لئے صرف دو غزلوں کے مطلع کے اشعار کو پیش کرتا ہوں ۔

حضرت سعدی علیہ الرحمہ کی ایک غزل ہے جس کا مطلع ہے ؎

شبِ فراق چہ داند کہ تا سحر چنداست — مگر کسے کہ بزندان عشق در بنداست

اس غزل پر ظہوری نے ایک غزل کہی ہے جس کا مطلع ہے ؎

بعشق قابل دیوانگی خردمنداست — بہر زحیلہ کہ آزاد مرد این بنداست

غالب نے اس طرز پر غزل کہی ہے جس کا مطلع ہے ؎

چو صبح من زسیاہی بشام مانند است — چہ گوئیم کہ زشب چند رفت یا چند است

حضرت باقر نے بھی ان غزلوں کے تتبع میں ایک غزل کہی ہے جس کا مطلع ہے ۔ (ردیف تا غزل نمبر ۳۷) ؎

دلم بقتل ز دستِ تو آرزومند است — بہ تیغ عشوہ و تیرِ نگاہ سوگند است

نظیری کی ایک غزل کا مطلع ہے ؎

نظر بہ ظاہر و صیاد در خفا خفتست — اجل رسیدہ چہ داند بلا کجا خفتست

غالب نے اس طرز پر غزل کہی ہے جس کا مطلع مشہور ہے ؎

بوادئی کہ دران خضر را عصا خفتست | بسینہ می سپرم راہ گرچہ پا خفتست

حضرت باقر نے بھی اسی طرز پر طبع آزمائی کی ہے اور غزل کہی ہے (ردیف تا غزل نمبر ۴۲) جس کا مطلع ہے ؎

بخواب ناز کہ آن شوخ مہ لقا خفتست | بچشم بینش حق جلوۂ خدا خفتست

دل تو یہ چاہتا تھا کہ ان اساتذہ کی جن جن غزلوں کے طرز پر حضرت باقر نے غزلیں لکھی ہیں اون میں سے کم از کم ایک ایک غزل کو بالمقابل لکھتا اور یہہ دکھاتا کہ اونہوں نے ان بزرگوں کے تتبع کا حق کس حد تک ادا کیا لیکن اول تو یہ مقالہ بہت طویل ہو چکا ہے۔ دوسرے یہ زمانہ فارسی شاعری کی عام کساد بازاری کا ہے اور ایسی تدقیقات سے عموماً طبایع کو دلچسپی باقی نہیں رہی ہے اس لئے اس سے قطع نظر کرتا ہوں۔

متاخرین شعرا میں نظیری اس قدر بلند مرتبہ ہیں کہ صایب جیسے شاعر نے اون کے متعلق کہا ہے ؎

صایب چہ مجال است شوی ہمچو نظیری | عرفی بہ نظیری نرساند سخن را

یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ متاخرین شعرا متقدمین کی چیدہ چیدہ اور منتخب غزلوں ہی پر طبع آزمائیاں کیا کرتے ہیں اس لئے متاخرین کو اپنا کلام متقدمین کے کلام تک پہنچانا آسان کام نہیں ہے۔ اس تمہید کے بعد حضرت باقر کی ایک غزل کو نظیری کی ایک غزل کے بالمقابل لکھ دیتا ہوں اور اس امر کا فیصلہ کہ حضرت باقر نے تتبع کو کہاں تک پہنچایا ناظرین کرام کے وجدان اور ذوق سلیم پر چھوڑ دیتا ہوں۔

| باقر | نظیری |
|---|---|
| ۱۔ یار دیرینہ مرا از نظر انداخت دریغ | ۱۔ راز دیرینہ ز رخ پردہ بر انداخت دریغ |
| از وفا تاخت عنان وبجفا ساخت دریغ | حال ما شہرہ بانشاے غزل ساخت دریغ |

٢ - راز عشق تو بدل بود نهان همچو شرر
اشک غماز مگر پرده برانداخت دریغ

٣ - زخمی تیر نگاهِ تو نگشتم گاهے
برسرم دست قضا تیغ اجل آخت دریغ

٤ - مایهٔ عیش و نشاطِ دو جهان رفت بباد
لشکرِ غم طرفِ کشور دل تاخت دریغ

٥ - عقل بیچاره نهان بود پس پرده هنوز
عشق سفاک بجا نها علم افراخت دریغ

٦ - ساخت با غیر و برید از من و پیمان بشکست
بامن آن جان جهان نرد دغا باخت دریغ

٧ - در حریمش چو بناگاه رسیدم باقر
حالتِ زار بپرسید و نه بشناخت دریغ

٢ - عشق ازان روز که آتش به نیستانم زد
به پیامیم دل سوخته ننواخت دریغ

٣ - جوهر بینش من در تهه زنگار بماند
آنکه آئینهٔ من ساخت نپرداخت دریغ

٤ - کیمیاگر که مس جمله از و زر گردید
قلب ما را نزد اکسیر چو بگداخت دریغ

٥ - عقل تا پیر شد حسن شهادت نشناخت
دیر بر معرکهٔ عشق دلم تاخت دریغ

٦ - پے سکندر بلب چشمهٔ حیوان آورد
خیمهٔ بر لب آن چشمه نیفراخت دریغ

٧ - شرح بیچارگیِ کلک قضا میگفتم
شاه غیرت بسرم تیغ غضب آخت دریغ

٨ - کعبتینِ مه و خور مایهٔ عمرم بردند
چرخ کج باز بمن نرد دغا باخت دریغ

٩ - تو نظیری ز فلک آمده بودی چو مسیح
باز پس رفتی و کس قدر تو نشناخت دریغ

حضرت باقر کے دیوان سے تھوڑے اشعار انتخاب کر کے نقل کرتا ہوں اور اس مقالہ کو ختم کرتا ہوں ۔

از سینه ز لاغری عیان است — رازیکه مرا بدل نهان است

زعم خضر دراز است گرچه زلف دراز
درازی شب ہجران ز زلف ده چند است

بود شیرین برنگ جان شیرین
چه زہر عشق جانان خوشگوار است

گره از کاکل مشکین کشادی
دل مسکین دران دام بلا رفت

مو شگاف نکتهٔ زلفت بود اوراق شام
حل متن عارضت میگردد از تفسیر صبح

ساقی و شراب و گلشن و گل
بے روے نگار خوشش نباشد

بیصرفه بود ولا کشیدن
آہے که درو اثر نباشد

تماشایت یقین باشد اگر در روز محشر ہم
بکام تلخی ہجران چو وصلش خوشگوار افتد

اے وائے که بیمار غم عشق تو از جہان
میرفت و ز حسرت نگہے سوے تو میکرد

بیصرفه بخور که ہمچو باده
خون دلمت حلال باشد

باقر تو مگر مرید عشقی
طرز سخن تو دال باشد

سوخت خونم ز تف عشق بد انسان که مرا
تار ہاے رگ جان گشته چو زنار سفید

فتنه و آشوب و طوفان بلا
سرمه سا در چشم جانان ریختند

اسیر زلف تو گشتم بلا ہمین باشد
مریض عشق شدم ابتلا ہمین باشد

بکوے دوست چو بسمل طپیدن و مردن
عروج رتبهٔ اہل وفا ہمین باشد

عشق است به گلستان عالم
نخلے که درو ثمر نباشد

کس ندانست و را سایهٔ دیوار کجاست
کیست آنکس که برد راه بخلوتگه ناز

ہست سلطانی کونین بدست محمود
گر رسد یک نفسے در کف او زلف ایاز

چنان طوفان نمود اشکم که گردید
در و دیوار دیوار و در امروز

دل به تدبیر مبند آبروے عشق مریز
تیشه بر زخم مزن درد به درمان مفروش

دل وحشی بجوش آمد بہ شوقِ کوچۂ جاناں
زمن اے دوستان عشقے کہ دامن بر میان بستم

از تو نشوم جدا ولیکن
روزیکہ کنند در زمینم

رہ بکوے یار بر دن از قضا قسمت نشد
دست و پا ہر چند چون بسمل درین سودا زدم

زخونِ من کہ اے قاتل نگارین کردۂ پارا
زغیرت آب شد در سینہ خونِ صد شہید از من

چنان از ناتوانیہا بہ عشقش بے نشان گشتم
کہ مرگ از کاتبِ اعمال میپرسد سراغِ من

بر کشتگان خویش چو بگذشتۂ بناز
روحی فداک از تن بیجان بر آمدہ

کوتاہ کنم دامن صحرائے طلب را
گر دست دہد سلسلۂ زلف درازے

---

اس دیوان کو جس زمانہ میں میں ترتیب دے رہا تھا مجھے پٹنہ اور گیا جانے کا اتفاق ہوا۔ ۲۰ ذی قعدہ ۱۳۵۰ھ (۲۸ مارچ ۱۹۳۲ء) کو آبگلہ جا کر میں شمس العلما نواب سیّد امداد امام بہادر اثر مرحوم سے ملا۔ اثنائے گفتگو میں اس دیوان کی تدوین کا ذکر آیا وہ بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ مکمل کر کے مسودہ میرے پاس بھیجدو میں تقریظ اور قطعہ تاریخ لکھدوں گا۔ ۲۵ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۱ھ (۲۷ ستمبر ۱۹۳۲ء) کو میں نے دیوان کا مسودہ برادرم خان بہادر مولوی سیّد عبد الصمد صاحب کے پاس حیدر آباد سے بھیجدیا اور اونہوں نے آبگلہ جا کر شمس العلما مرحوم کو دیدیا لیکن افسوس کہ ایک ہی ماہ کے اندر اون کے فرزند اکبر فخر قوم نواب موید الملک سر سیّد علی امام کے، سی، اس، آئی کا یکایک انتقال ہوگیا۔ خان بہادر سید عبد الصمد صاحب جب شمس العلما مرحوم کے پاس تعزیت کے لئے گئے اونہوں نے فرمایا کہ دیوان کو اول سے آخر تک میں نے دیکھ لیا تھا اور تقریظ لکھنی شروع ہی کرنا چاہتا تھا کہ یکایک یہ حادثہ پیش آیا اب دل و دماغ

دونوں بیکار ہو چکے اور مجھ سے کچھ نہیں ہوسکتا۔ یہ فرماکر دیوان کو واپس کر دیا۔

میں بیان کر چکا ہوں کہ حضرت باقر کے جس قدر اشعار مجھے ملے سب کو میں نے دیوان میں شریک کر دیا ہے۔ اصل مسودوں میں بعض جگہ کاغذ ضایع ہو گیا تھا یا الفاظ مٹ گئے تھے یا پڑھے نہیں جا سکے۔ ایسے تمام مقامات میں طباعت میں جگہ چھوڑ دی گئی ہے اور مسودوں میں جہاں جہاں الفاظ مشکوک نظر آئے طباعت میں اون الفاظ پر استفہام (؟) کی علامت دیدی گئی ہے۔

لفظ 'جاناں' جہاں جہاں منادی آیا ہے وہاں حضرت شاعر نے اپنے ہاتھ کی کتابت میں 'جانا' بسقوط 'ن' لکھا ہے۔ طباعت میں اون کی کتابت کی اتباع کی گئی ہے۔

حیدرآباد میں اور دوسرے مقامات میں بھی مطابع کے کاتبوں نے کتابت میں حروف 'ن' اور 'ی' کو جہاں جہاں وہ مفرد آتے ہیں یا لفظوں کے آخر میں آتے ہیں نقطوں کا دینا چھوڑ دیا ہے۔ اس دیوان کی کتابت میں بھی مطبع نے زیادہ تر یہی طریقہ اختیار کیا ہے۔

اضافتیں جہاں جہاں بہ اشباع کسرہ ہیں وہاں کسرہ دیدیا گیا ہے۔ دیوان کی طباعت میں تصحیح کی بہت کوشش کی گئی لیکن پھر بھی زیادہ تر میری سہو نظری کے باعث غلطیاں رہ گئیں۔ مطبوعہ دیوان کا ایک نسخہ میں نے عزیزم مولوی سید شاہ عبد العزیز صاحب آزاد کے پاس بھیج دیا تھا اونھوں نے غلط نامہ مرتب کرنے کی زحمت گوارا کی جس کو میں نے نظر ثانی کے بعد دیوان کے آخر میں شریک کر دیا ہے۔

---

میں نے اس مقالہ کی ابتدا اجناب باری عز اسمہ و رفع ذکرہ و جل جلالہ

وعم نوالہ کی حمد و ثنا سے کی اور ختم کرتا ہوں دعائے ازدیاد عمر و دولت و اقبال
و حشمت و جاہ و جلال پر بادشاہ انجم سپاہ قیاصرہ خدم خواقین حشم عرش رفعت قدر قدرت
ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی امیر المومنین امام المسلمین محی الملت والدین
قامع الاشرار والمفسدین سلطان الاعظم ملک الاکرم الذی بید اقتداره
مقالید الزمان وبکف کفایتہ زمام مصالح نوع الانسان حامی بلاد اللہ
عن الجور والطغیان ماحی آثار الظلم والعدوان خداوند جہاں قطب دائرۂ زماں
عدل گستر علم پرور سلطان العلوم السلطان ابن السلطان مظفر الملک والممالک نظام الدولہ
نظام الملک نواب سر میر **عثمان علی خان** بہادر فتح جنگ آصف جاہ سابع جی، سی
اس، آئی۔جی، سی، بی متع اللہ العالمین بطول حیاتہ وبقائہ وخلّد ظلال
خلافتہ وابّد علی العالمین انوار رافتہ کے جن کے عہد معدلت مہد میں اور دار الخلافت
بلدہ فرخندہ بنیاد حیدرآباد دکن صانہ اللہ عن الشرور والفتن میں اس دیوان کی تدوین
اور طباعت اور اشاعت کا میں نے شرف حاصل کیا۔

سید عطا حسین

۱۰۔جمادی الاول ۱۳۵۵ھ روز پنجشنبہ
محلہ لنگم پلی۔حیدرآباد دکن

# غلطنامہ مقدمہ دیوان باقرؔ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | حضرتِ | حضرت |
| ۳ | ۱۴ | گارزوں | گازروں |
| ۴ | ۱۴ | علماء | علما |
| ۵ | ۱۱ | سنہ ۳۰ ہجری | سنہ ۲۰ ہجری |
| ۶ | ۱۰ | بالگرامی | بلگرامی |
| ″ | ۱۲ | بالگرام | بلگرام |
| ۱۴ | ۱۶ | اولیاء | اولیا |
| ۱۵ | ۱ | میمور | تیمور |
| ۱۷ | ۲ | اِسی | اُس |
| ۲۱ | ۵ حاشیہ | محب اللہ | اہل اللہ |
| ۲۵ | فٹ نوٹ ۱۸ | [۱] | [۷] |
| ۳۶ | ۱۵ | الیا | ایسا |
| ۳۸ | ۶ | کو جاننے والے | کے جاننے والے |
| ۴۰ | ۲ | بڑہڑوا[۱] | بڑہڑوا[۸] |
| ″ | فٹ نوٹ ۱۹ | [۱] | [۹] |
| ۴۶ | ۳ | مایل | مسایل |
| ″ | ۱۲ | دولت پور[۱] | دولت پور[۱۰] |
| ۴۹ | ۱۱ | چار | چاڑ |
| ″ | ۱۷ | ٹپتی | ہٹتی |
| ۵۰ | ۱۳ | الترتیب | ترتیب |
| ۵۲ | ۱ | گزشت | گذشت |
| ″ | ۱۱ | عشق | عشق |
| ۵۶ | ۳ | آبگلہ[۱] | آبگلہ[۱۱] |
| ″ | فٹ نوٹ ۱ | [۱] | [۱۲] |
| ۶۷ | ۶ | جمواوان[۱] | جمواوان[۱۳] |
| ″ | فٹ نوٹ ۱۹ | [۱] | [۱۴] |
| ۷۴ | ۱۳ | ”بہای | بُھای |
| ″ | ″ | سورہو“ | سورہو، |
| ۷۵ | ۱۶ | ہوتی تھی | ہوتی تھی۔ |
| ۷۸ | ۱۹ | اجازن | اجازنی |

